بار اوّل ستمبر ۱۹۶۰ء

پبلشر

ادارۂ فروغ اردو ۳۷ امین آباد پارک لکھنؤ

پرنٹر

سرفراز قومی پریس لکھنؤ

قیمت مجلد پانچ روپیہ

# فہرست مضامین





# دیباچہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ایک زمانہ میں جب شعروادب سے زیادہ دلچسپی تھی، موجودہ دور کے بہت سے شعراء کے کلام پر مضامین اور تنقیدیں اور اردو زبان وادب کے بعض پہلوؤں پر مقالات لکھے، ان کی تعداد اتنی تھی کہ ان کا ایک ضخیم مجموعہ مرتب ہو سکتا تھا، میرے مخلص دوست مولوی نیاز احمد صاحب صدیقی پرنسپل محمد حسین کالج جونپور عرصہ سے مصر تھے کہ اردو کے طلبہ کے مطالعہ کے لئے ان کا مجموعہ شائع کر دیا جائے، مگر اس وقت شعروادب کی دلچسپیاں ختم ہو چکی تھیں اور ادبی مضامین کی کوئی قدر و قیمت نگاہ میں باقی نہ رہ گئی تھی، اس لئے طبیعت کسی طرح ان کی ترتیب و اشاعت کے لئے آمادہ نہ ہوتی تھی، مگر میرے عزیز رفیق کار سید صباح الدین عبدالرحمٰن صاحب

بھی اس کے لئے مصر اور یہاں تک آمادہ ہو گئے کہ اگر میں ان کو مرتب نہ کروں گا تو وہ خود مرتب کر کے دار المصنفین سے شائع کریں گے ان کو روکنا میرے بس میں نہ تھا اور دار المصنفین سے ان مضامین کی اشاعت میرے لئے اور بھی گراں تھی، اس لئے بادل ناخواستہ اس کام کے لئے آمادہ ہونا پڑا اور مضامین مرتب کر کے ان کی لاعلمی میں ادارہ فروغ اردو لکھنؤ کے حوالہ کر دیا جس کے لئے ان کی عزیزانہ خفگی بھی برداشت کرنا پڑی، اس لئے اگر یہ کوئی مفید کام ہوا ہے اور اس سے کچھ فائدہ پہونچ سکتا ہے تو ان دونوں عزیزوں کی کوشش کا نتیجہ ہے۔

اس مجموعہ کے اکثر مضامین عہد شباب کی یادگار ہیں اس لئے ان کے خیالات میں رنگینی اور قلم میں شوخی ہے، ممکن ہے اس قسم کی بعض اور بے اعتدالیاں بھی ہوں، اس لئے اس عمر میں جب کہ شباب کی بہار ختم ہو چکی اور صبح پیری کا آغاز ہے بعض مضامین میں ترمیم و اصلاح کی ضرورت محسوس ہوئی جزوی اصلاح تو آسانی سے ہو سکتی تھی مگر ان کا پورا ڈھانچہ بدل دینا میرے بس میں نہ تھا، اس سے ان کی صورت ہی بگڑ جاتی تھی۔ یہ بھی خیال ہوا کہ یہ مضامین موجودہ مذاق کے لحاظ سے "بے رنگ" سہی لیکن ایک بڑے دلکش دور کی یادگار ہیں، بڑھاپے میں جوانی کی تصویر مٹا نہیں دی جاتی بلکہ اور عزیز ہو جاتی ہے، اس لئے اس عزیز یادگار میں تصرف کرنا مناسب نہ معلوم ہوا، ایسا کرنا خلاف دیانت بھی تھا، اس لئے اگر ثقہ حضرات کو ان مضامین میں کوئی بے اعتدالی

نظر آئے تو اس لئے قابل معافی ہے کہ وہ ایسے دورِ رنگین کی یادگار ہیں جس کے لئے خواجہ حافظ کی معذرت موجود ہے۔

اس مجموعہ میں بعض ایسے مضامین بھی ہیں جن کو ادبی کے بجائے علمی کہنا زیادہ مناسب ہے مگر وہ ہیں اُردو زبان وادب سے متعلق، اس لئے ان کو بھی اس مجموعے میں شامل کر دیا گیا "اُردو شاعری میں ہندو کلچر اور ہندوستان کے طبعی وجغرافی اثرات" کا مضمون ہندوستانی اکیڈمی الہ آباد کے جلسہ میں پڑھا گیا تھا اور اس کے تماہی رسالہ میں شائع ہوا تھا اور "اُردو زبان کی لسانی علمی اور تمدنی اہمیت" آل انڈیا اورنٹیل کانفرنس کے اجلاس لکھنؤ میں پڑھا گیا تھا، ان کے علاوہ کل مضامین معارف کے لئے لکھے گئے تھے اور اس میں شائع ہوئے۔

معین الدین احمد ندوی
۱۰ اگست سنہ ۱۹۶۰ء
دار المصنفین، اعظم گڑھ



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اردو شاعری میں ہندو کلچر اور ہندوستان کے طبعی و جغرافی اثرات

اُردو شاعری کا موضوع جس قدر وسیع ہے اتنا ہی اس قدر پامال ہو چکا ہے کہ اُس کے متعلق مشکل سے کوئی نئی بات کہی جا سکتی ہے۔ زیر بحث موضوع بھی کوئی نیا موضوع نہیں ہے، لیکن اس کی جانب بہت کم توجہ کی گئی ہے اس لئے نسبتاً اس پر گفتگو کی گنجائش باقی ہے۔ آئندہ سطروں میں اسی کے متعلق کچھ عرض کرنا ہے، اس سے اُردو شاعری پر بعض سطحی اعتراضوں کی حقیقت بھی واضح ہو جائے گی۔

یہ فطری اصول ہے کہ ہر ملک اور ہر قوم کی زبان اُس ملک کے جغرافی حالات کی تصویر اور اس قوم کی تہذیب و معاشرت کا آئینہ ہوتی ہے اس لحاظ سے اُردو شاعری کو ہندوستان کے جغرافی حالات اور یہاں کی تہذیب و معاشرت کا آئینہ دار ہونا چاہیے۔

لیکن اس پر منجملہ اور اعتراضوں کے ایک اعتراض یہ بھی کیا جاتا ہے کہ یہ ہندی نژاد ہونے کے باوجود ہندوستانی رنگ و روپ سے کوئی علاقہ نہیں رکھتی۔ اس کے سارے خط و خال ایرانی ہیں۔ اس کے باغوں میں

سرو صنوبر اُگتے ہیں۔ اس کی بہار لالہ وگل کہلاتی ہے۔ اس کے چمن میں قمری وبلبل نغمہ سنجی کرتے ہیں۔ اس کی نہروں میں دجلہ و فرات کی روانی ہے۔ اس کے افسانہائے محبت میں شیریں و فرہاد کی داستانیں ہیں۔ اس کی رزمیات میں رستم و سہراب کے معرکے ہیں۔ اس کے محبوب کی آنکھیں نرگس شہلا، رخسار گل، زلف سنبل، قامت سرو رعنا، غرض اس کی تمثیلات، تشبیہات استعارے اور شاعری کے تمام عناصر عجمی ہیں۔ آئندہ سطروں میں اس اعتراض سے قطع نظر کرکے ہم کو دکھانا ہے کہ اُردو شاعری میں ہندی خیالات ہندو مذہب، ہندی تہذیب و معاشرت، آداب و رسوم اور ہندوستان کے طبعی اور جغرافی اثرات کہاں تک ہیں؟ اس سے ضمناً مذکورہ بالا اعتراض کی حقیقت بھی واضح ہو جائے گی۔

یہ موضوع اتنا وسیع ہے کہ اس کے تمام پہلوؤں کا احاطہ کرنے کے لئے ایک مستقل کتاب چاہیئے۔ اس لئے اس مضمون میں بعض اہم پہلوؤں کو صرف اس حد تک دکھایا جائے گا کہ اس سے یہ اندازہ ہو جائے کہ اُردو شاعری قدیم ملکی تہذیب و معاشرت اور اپنے جنم بھوم کے جغرافی حالات سے کہاں تک متاثر ہوئی اور اُس میں اس کے کیا کیا اثرات پائے جاتے ہیں۔

ہندوستان میں ہندو اور مسلمانوں کے میل جول سے جس مشترک تہذیب کی بنیاد پڑی، اُس میں دونوں قوموں کے بعض نسلی اور مذہبی خصوصیات کے علاوہ دونوں تہذیبوں کے عناصر یکساں پائے جاتے ہیں، بلکہ میں یہاں تک کہنے کی جرأت کروں گا کہ مذہب کا بلند کنگرہ بھی اس کی کمند سے محفوظ

نہ رہ سکا۔ آج ہندی مسلمانوں کے رائج مذہب میں مذہب کے نام سے جس قدر ہندوانہ رسمیں داخل ہوگئی ہیں، اس کا اندازہ بہتوں کو ہوگا۔ خصوصاً معاشرت میں یہ رنگ اتنا گہرا ہوگیا ہے کہ آج خالص اسلامی معاشرت اور رسوم کی شکل پہچاننا مشکل ہے۔ اسی طرح ہندو مذہب اور ہندو تہذیب بھی اسلامی تہذیب بلکہ مذہب اسلام سے متاثر ہوئی ہے۔ ہندوؤں کی مذہبی اور معاشرتی اصلاحیں، اور ترقی یافتہ کایستھ اور کشمیری برہمن خاندانوں کی معاشرت اس کی شاہد ہے۔ اور یہ عین اصول فطرت ہے۔ اُردو شاعری بھی اسی مشترک تہذیب کا نتیجہ اور دونوں قوموں کی مشترک ادبی کوششوں کا ثمرہ ہے اس لیئے وہ کس طرح ان اثرات سے محفوظ رہ سکتی تھی؟

اس موقع پر ایک ضروری پہلو کی جانب توجہ دلانا ہے۔ یہ عجیب حیرت انگیز امر ہے کہ جو لوگ اُردو شاعری پر فارسی کی تقلید اور نقالی کا الزام لگاتے ہیں وہ اس اصول کو بھول جاتے ہیں کہ اُردو تو اسلامی یا ایرانی اور ہندی تہذیب کے میل جول کا نتیجہ ہے اس لیئے فطرت اور انصاف دونوں کا تقاضا یہ ہے کہ اس میں دونوں کا اثر ہو۔ اُردو شاعری نے جن درباروں کے زیرسایہ پرورش پائی گو وہ ہندوستان میں ہونے کی وجہ سے ہندی ہوگئے تھے لیکن تھے وہ عجمی نژاد۔ اس لیئے وہ اپنے نسلی اور موروثی اثرات کو اس حد تک کس طرح مٹا سکتے تھے کہ اُن کا کوئی نشان اُن کی پیدا کردہ زبان اور شاعری میں نہ مل سکتا؟ یہ اثرات تو بالکل طبعی اور فطری ہیں۔

لطیفہ یہ ہے کہ انھیں معترضین میں بعض بامذاق حضرات، اُردو شاعری میں

انگریزی زبان کی شاعری کے نمونے ڈھونڈھتے ہیں۔ اس وقت وہ اس اصول کو بھول جاتے ہیں کہ ہر قوم و ملک کی شاعری، اس کی قومی اور ملکی خصوصیات اس کے جذبات و میلانات اور مقامی حالات کا مظہر ہوتی ہے۔ اس لیئے ایک ہندوستانی شاعر یورپ کا رنگ اور مذاق کہاں سے پیدا کر سکتا ہے؟ اگر کرے گا تو محض آورد اور نقالی ہوگی۔ بہر حال یہ ایک جملہ معترضہ تھا۔ اب میں اصل موضوع کی جانب متوجہ ہوتا ہوں۔

جیسا کہ اوپر عرض کیا گیا، اُردو شاعری ایرانی اور ہندی تہذیب اور اُن کی شاعری سے مل کر پیدا ہوئی، اس لیئے اس کو دونوں کے اثرات وراثت میں ملے۔ اس مضمون میں اس کے صرف ایک پہلو یعنی ہندو کلچر کے اثرات کو دکھانا ہے۔ ہندو کلچر کا کوئی ایسا پہلو نہیں ہے جس کے اثرات اُردو شاعری میں نہ ملتے ہوں۔ ہندو مذہب و معاشرت، آداب و رسوم، زبان و خیالات وغیرہ جملہ عناصر اُردو شاعری کے دامن میں موجود ہیں۔ اب ان سب کو علٰحدہ علٰحدہ پیش کیا جاتا ہے۔

**زبان کے اثرات**

سب سے پہلے زبان کو لیجیے۔ اُردو شاعری مختلف دوروں سے گذری ہے۔ ابتدائی دور میں اُس پر ہندی الفاظ اور خیالات کا اس قدر غلبہ تھا کہ اُس میں اور ہندی شاعری میں فرق کرنا مشکل ہے۔ یہ اُردو زبان کا تکوینی دور تھا، جس میں اس نے مستقل زبان کی حیثیت حاصل نہیں کی تھی۔ اس لیئے ہم اس کو چھوڑ کر صرف اُس دور کو لیتے ہیں، جب ریختہ نے اُردو زبان کا قالب اختیار کر لیا تھا اور فارسی کو شاعری کی مسند سے اُٹھا کر

خود اُس کی جگہ حاصل کر لی تھی اور فارسی کے بجائے اُردو اظہارِ کمال کا ذریعہ بن گئی تھی۔ اس میں بھی ہم اُن الفاظ کو قلم انداز کریں گے جنھوں نے اردو میں جذب ہو کر ہندی کی تخصیص کھو دی ہے، بلکہ خالص ہندی اور ہندوانہ الفاظ پیش کریں گے۔ ان دونوں میں وہی فرق ہے جو "عربی زبان" اور "اسلامی مصطلحات" میں ہے۔ ہندی ایک وسیع زبان ہے جس میں مذہبی اور غیر مذہبی سب طرح کے الفاظ داخل ہیں۔ لیکن ہم کو صرف وہ الفاظ پیش کرنا ہیں جن کا تعلق ہندو مذہب اور ہندو تہذیب و معاشرت سے ہے، کہ یہ تخصیص ہمارا مدعا ثابت کرنے کے لئے اور زیادہ موثر ہے۔

اس قسم کے بہت سے الفاظ فارسی کے وسیلے سے آئے، اور اس طرح اردو شاعری کا جزو بن گئے کہ اب اُن کی حیثیت مصطلحات کی ہو گئی ہے۔ مثلاً دیر و حرم، مسجد و بُت کدہ، شیخ و برہمن، ناقوس و اذان، تسبیح و زنار وغیرہ۔

میر:- میر کے دین و مذہب کو، اب پوچھتے کیا ہو اُن نے تو
قشقہ کھینچا، دیر میں بیٹھا، کب کا ترک اسلام کیا

ہم یہ کہتے تھے کہ مت دیر و حرم کی راہ چل
اب یہ جھگڑا حشر تک شیخ و برہمن میں رہا

کفر کچھ چاہیے، اسلام کی رونق کے لیے
حُسن، زُنّار ہے، تسبیح سلیمانی کا

نامعلوم:- اذاں دی کعبے میں، ناقوس دیر میں پھونکا
کہاں کہاں ترا عاشق، تجھے پکار آیا

گو یہ الفاظ فارسی شاعری کی راہ سے آئے، لیکن ہندوستانی
اثرات نے انھیں پائدار بنا دیا۔ خالص ہندوانہ الفاظ جن سے ہندو کلچر کے
مختلف اثرات کا اندازہ ہوتا ہے، یہ ہیں۔

انشا:۔ سانولے پن پر، غضب دھج ہے بسنتی شال کی
جی میں ہے کہہ بیٹھیے اب، جے کنھیا لال کی
شیو کے گلے سے، پاربتی جی، لپٹ گئیں
کیا ہی بہار آج ہے، برہما کے رند پر
لگے کہنے بھیم کسل اسے جو علی کے دھیان کے بیچ ہے
تورے دکھ دلدر کہ جتنے تھے گئے بھاگ آپ کے بھاگ سے
شیر کی کھال بچھا اور ملے تن پہ بھبھوت
گاہ جوگی کی طرح رہتے ہیں آسن مارے

انشاء اللہ خاں کے یہاں اس قسم کے الفاظ بکثرت ملتے ہیں۔ ہم نے
صرف چند مثالیں دی ہیں۔ دیگر شعرا کے اشعار ملاحظہ ہوں۔

امانت:۔ سانولے پن پہ، قبا ہے جو ترے، بھاری ہے
لالہ کہتا ہے چمن میں کہ یہ گردھاری ہے
دیا ہے کوچے میں قاتل نے لاش کو لٹکا
نہ مجھ پہ گور کا احساں ہوا نہ مرگھٹ کا
آہوں کا دھواں ہے طرف چشم تو اے دوست
گنگا پہ یہ مردہ کسی ہندو کا جلا ہے

سودا:- ترکش الیند سینۂ عالم کا چھان مارا
مژگاں نے تیرے پیارے ارجن کا بان مارا

منیر:- کب تلک دھونی رمائے جوگیوں کی سی رہوں
بیٹھے بیٹھے در پہ تیرے میرا آسن جل گیا

امیر:- ڈر کے میری شب جدائی سے
کالکا رام رام کرتی ہے
سانولی دیکھ کے عورت کسی متوالی کی
ہوں مسلمان مگر بول اٹھوں جے کالی کی

جرأت:- دردِ دل اس بتِ بے درد سے کہئے تو کہے
جا کے یہ رام کہانی تو سنا اور کہیں

شاہ حاتم:- خط نکلے پہ بوسہ رخ پر نور کا پایا
خیرات برہمن کو ملی چاند گرہن سے

عورتوں کی زبان پر ہندی الفاظ بکثرت ہیں، اس لئے ریختی تو سراسر ہندی میں ڈوبی ہوئی ہے۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں۔

جان صاحب:-
سوم کے گھر میں میاں کی دال بھی گلتی نہیں
ہر دم راکس جان لے گا، آہ بکھرے گی کالکا
گو شکل مری اچھی ہے، پر کیا کروں چھمی
تقدیر تو بدتر ہے مری بھاگ بھرتا ہے

نام کیا لنکا میں کرتی سامری سے میں سوا
مجھ سی جادو گرنیاں ہوتیں اگر راون کے ساتھ
ایک ایک نقطے پر مُوے لڑتے ہیں مُردوے
محفل مشاعروں کی اکھاڑا ہے بھیم کا
کیونکر قدم رسولوں، جاکر بھروں نہ چوکی
رکھئے جو آسرا تو، ایسے مہابلی کا
تم تو کیا ہو بیگما! ڈنڈوت کرتے ہیں یہاں
سب مہاراجوں کے راجہ جی بڑے ہیں جو کہ منڈ

اس موقع پر ہم نے قصداً اُن نظموں کو نقل نہیں کیا ہے جو ہندوانہ مصطلحات کے ساتھ ٹھیٹھ ہندوانہ لب و لہجے میں کہی گئی ہیں۔ نظیر اکبرآبادی نے اس قسم کی متعدد نظمیں کہی ہیں۔ زمانۂ حال میں اکبر کے یہاں اس قسم کے الفاظ و مصطلحات بکثرت ملتے ہیں۔ ہندوانہ الفاظ کی ہمہ گیری کے اثر سے خالص مذہبی شاعری بھی خالی نہیں ہے۔ مشہور نعت گو محسن کاکوروی کے مشہور نعتیہ قصیدے کی تشبیب سراسر اسی رنگ میں ڈوبی ہوئی ہے۔ اُن کے بعض اشعار یہ ہیں:۔

سمت کاشی سے چلا، جانب متھرا بادل
برق کے کاندھے پہ لاتی ہے، صبا گنگا جل
گھر میں اشنان کریں، سرو قدانِ گوکل
جاکے جمنا پہ نہانا بھی ہے اک طول امل

خبر اُڑتی ہوئی آئی ہے مہابن میں ابھی
کہ چلے آتے ہیں تیرتھ کو ہوا پر بادل
دُھر کا ترسا بچہ ہے، برق، لیئے جل میں آگ
ابر، چوٹی کا برہمن ہے، لیئے آگ میں جل
دیکھیئے ہوگا سری کرشن کا کیونکر درشن
سینۂ تنگ میں دل گوپیوں کا ہے بے کل
راکھیاں لے کے سلونوں کی برہمن نکلیں
تار بارش کا تو ٹوٹے کوئی ساعت کوئی پل
اب کی میلا تھا ہنڈولے کا بھی گرداب بلا
نہ بچا کوئی محافہ، نہ کوئی رتھ، نہ بہل
ڈوبنے جاتے ہیں گنگا میں، بنارس والے
نوجوانوں کا سنیچر ہے، یہ بڑھوا منگل
تہ و بالا کیئے دیتے ہیں، ہوا کے جھونکے
بیڑے بھادوں کے نکلتے ہیں بھرے گنگا جل
خوب چھایا ہے سر گوکل و متھرا بادل
رنگ میں آج کنھیا کے ہے ڈوبا بادل

الفاظ کی بحث میں صرف انھیں مثالوں پر اکتفا کی جاتی ہے۔
آئندہ مختلف سلسلوں میں جس قدر اشعار آئیں گے اُن سب سے اس کا
مزید ثبوت ملتا جائے گا۔

**تشبیہ و استعارہ** شاعری کی ایک اہم صنعت تشبیہ و استعارہ ہے۔ شاعر اپنے گرد و پیش جو کچھ دیکھتا ہے، اُسی کو تشبیہ اور استعارے کے کام میں لاتا ہے۔ اس لحاظ سے اُردو شعرا نے بکثرت ہندی تشبیہیں استعمال کی ہیں۔ بلکہ یہاں تک کہا جا سکتا ہے کہ شاید ہی خالص ہندی شاعری کی کوئی تشبیہ ایسی مل سکے جسے اُردو شعرا نے استعمال نہ کیا ہو۔ ہم نے اس سلسلے میں اتنی تشبیہیں جمع کی ہیں کہ اُن پر علیحدہ ایک مستقل مضمون لکھا جا سکتا ہے۔ اُن میں سے چند یہاں پیش کی جاتی ہیں۔

قد کی تشبیہ بوٹے اور کونپل سے۔

ناسخ:۔ گڑ گئے گلبن ترے بوٹا سے قد کو دیکھ کر
تھا کفِ گل میں جو زر گویا دفینہ ہو گیا

امانت:۔ قد جو بوٹا سا ترا سروِ رواں یاد آیا
غش پہ غش مجھ کو چمن میں تہِ شمشاد آیا

امیر:۔ ہر چند لڑکپن میں ہے بوٹا سا قد اُن کا
ہونے دو جواں سرو و صنوبر سے بڑھیں گے

ابھی اُس نونہال پر عالم باغباں ہے نکلتی کونپل کا

زلفوں کی تشبیہ گھٹا سے۔

لنک کے زلفیں جو آ پڑی ہیں، کمر کسی کی لچک رہی ہے
بلا کی آئی ہیں دو گھٹائیں، غضب کی بجلی چمک رہی ہے

مہ تشنہ:۔

خوش نما ہے چہرۂ محبوب پر زلفِ سیاہ
عالم اک دکھلاتی ہے کالی گھٹا گلزار پر

زلف کی گھٹا سے اور سُرخی رخسار کی شفق سے :۔

پھولے شفق تو زرد ہو گالوں کے سامنے
پانی بھرے گھٹا ترے بالوں کے سامنے

ایک اور تشبیہ۔

ہے یادِ زلف میں دل پُر داغ مُنتشر
کالی گھٹا کے شوق میں، کھولے ہے مور پر

بعض مرکب تشبیہیں۔

سیاہ گیسو ہیں رُخ پہ بکھرے، وہ بیٹھے سُرمہ لگا رہے ہیں
ادھر تو مہتاب ہے گہن میں، اُدھر وہ جادو جگا رہے ہیں

امانت :۔ کبھی کاجل کبھی آنکھوں میں لگایا سُرمہ
رات تھا کون سا جادو، جو جگایا نہ گیا

ان تشبیہوں کی ہندیت ظاہر ہے۔

برسات میں دکھلاؤ کبھی رُخ کبھی گیسو
دو چار گھڑی سایہ ہو دو چار گھڑی دھوپ

زلف کی تشبیہ سانپ اور ناگن سے۔

امانت :۔ دیدۂ تر میں مرے پھرتی ہیں زلفیں یار کی
دیکھ لو پانی میں لہراتا ہے جوڑا سانپ کا

داجو کی اُس نازنیں نے زلف پُرفن آب میں
آشنا ہوئے کہ لہراتی ہے ناگن آب میں

آتش :- چھوا جو گیسوئے عنبریں کو، تو سانپ پھیلا فسوں سے گویا
لیا جو چشم سیہ کا بوسہ، شکار میں نے کیا ہرن کا

اثر :- نہیں یہ زلف اُڑ یا ناگن ہے
ہر خم و پیچ میں خدا من ہے

ناگن اور سانپ کی تشبیہ میں شعرا کی پوری پوری غزلیں موجود ہیں (امانت و امیر)۔

زلف کی تشبیہ جمنا کی موج سے۔

ولی :- زلف ہے تیری موج جمنا کی
تل نزدیک اس کے اک سناسی ہے

زلف کی سیاہی کی تشبیہ بھونرے اور پاؤں کی کنول سے۔

جبین چاند سی، زلف نگا ربھونرا سی
کنول سے پاؤں نگاریں ہیں پھول سے رخسار

جوڑے کی تشبیہ بس کی گانٹھ سے۔

اثر :- تو وہ طوفان قہر ہے جوڑا
گانٹھ بس کی ہے زہر ہے جوڑا

سیندور بھری مانگ کی تشبیہ دھنک سے۔

فلق :-

سیندور اس کی مانگ میں دیتا ہے یوں بہار
جیسے دھنک نکلتا ہے ابر سیاہ سے

موتی بھری مانگ کی تشبیہ بدلی میں بگلوں کی قطار سے۔

افقؔ:- مانگ موتی بھری وہ دے ہے بہار
جیسے بگلوں کی بدلی میں ہو قطار

انتہا یہ ہے کہ زلف، گیسو، کاکل سب ہندو کے معنی میں ہو گئے۔

ذوقؔ:- خط بڑھا، کاکل بڑھے، زلفیں بڑھیں گیسو بڑھے
حُسن کی سرکار میں جتنے بڑھے ہندو بڑھے

زلف کے بعد پیشانی انور کی صندلی بہار ملاحظہ فرمایئے۔

اثرؔ:- لطف گر یہ ہے بتاں صندلی پیشانی کا
حُسن کیا صبح کے پھر چہرۂ نورانی کا

منیرؔ:- صبح چمن کا جلوہ ہندی بتوں میں دیکھا
صندل بھری جبیں میں ہونٹوں کی لالیاں میں

آنکھ کی تشبیہ کنول کے پھول سے۔

آتشؔ:- آئینے میں عکس چشم یار کا عالم نہ پوچھ
دیکھیے آتش کنول پھولے ہوئے تالاب میں

کنول اور بھونرے سے۔

نیلوفر آنکھ ہے مرے دریائے حُسن کی
شبرنگ مردمک نہیں بھونرا کنول میں ہے

مرزا شوق :- آنکھیں بھونروں کی طرح کالی
قد لوچ میں ناروں کی ڈالی

ممولے کی اچپلاہٹ سے۔

شوخی ان کی عجب تماشا ہے اچپلاہٹ ممولے کی کیا ہے

آنکھ کی ایک بے مثل مرکب تشبیہ۔

مزا برسات کا چاہو تو ان آنکھوں میں آ بیٹھو
سپیدی بھی، سیاہی بھی، شفق بھی، ابر باراں بھی

خون آلود مژگاں کی تشبیہ پھولے ہوئے ڈھاک سے جو خاص ہندوستان کی صحرائی بہار ہے۔

محمد امان نثار :- خونِ جگر سے مژگاں یوں سُرخ ہو رہے ہیں
جنگل میں جیسے یارو، پھولا ہوا ہو ڈھا کا

اس بہار کے سلسلے میں آتش کا وہ مشہور شعر یاد آ گیا۔

آتش :- صحرا کو بھی نہ پایا رشک و حسد سے خالی
کیا کیا جلا ہے ساکھو پھولا جو ڈھاک بن میں

ناک کی تشبیہ طوطے کی چونچ سے۔

اکبر :- ناک ہے یا کہ ایک طوطا ہے
چونچ اب شہد میں ڈبوتا ہے

لب کی گلنار کی کلیوں سے۔

امان نثار :-

آتشیں لب کی ترے باتیں جو ہیں چلبلیاں
گریباں چاک جوں شعلہ ہوئیں گلنار کی کلیاں

رخسار کی تشبیہ شفق سے ۔

پھولے شفق تو زرد ہو گالوں کے سامنے
رخسار کی لالہ سے اور خال رخ کی سویدا سے ۔

برقؔ :۔ تیرہ بختوں نے بڑھایا حُسن دُونا یار کا
تل سے کاجل کے گلِ رخسار لالہ ہو گیا

تل کی تشبیہ پہ ایک اور شعر یاد آگیا جو خالص ہندوانہ تشبیہ ہے ۔

جان صاحب :۔ تل نہیں مانگ میں زنانخی کے
یہ کنھیا کھڑا ہے گوکل میں

دانت کی ہیرے کی کنی سے ۔

لب ہیں وہ لب کہ عقیق یمنی خون کرے
دانت وہ دانت کہ ہیرے کی کنی خون کرے

دنداں، مسی مالیدہ لب کی مختلف تشبیہیں ۔

مسی مالیدہ دنداں پیارے پیارے چمکتے تھے شب یلدا میں تارے
مسی مالیدہ لب پر رنگ پان ہے تماشا ہے، تہِ آتش دھواں ہے

وہ ہنستے ہیں ہماری چشم تر پر مسی ملتے ہیں
شب تاریک میں بجلی چمکتی ہے سمندر پر

---

سلہ یہ مصرع مشتبہ ہے ۔

ہندوستان میں مختلف آب و ہوا کے اثر سے مختلف مقامات کا رنگ جدا ہوتا ہے، سُرخ، سپید، گندمی، چمپئی، سانولا، اس لئے یہ تمام رنگ ہندوستان میں مرغوب ہیں، اُردو شعرا نے ان سب کو سراہا ہے۔

سُرخ و سپید رنگ۔

آتش:- سُرخ و سپید رنگ سے ہوتا ہے آشکار
وہ جسم نازنیں ہے عبیر و گلال کا

لیکن ہندوستان کا عام رنگ گندمی اور سانولا ہے۔

سو لٹک، اچپلاہٹ، شرارت، اُمنگ
دمکتا وہ کندن سا چمپک کا رنگ

امانت:- رنگ رخسار کا شعلہ جو بھڑک جاتا ہے
آتشِ حسن پہ کندن سا دمک جاتا ہے

نسیم:- ایسی پیدا کرے ہے رنگ جھلک
جیسے کندن پہ خوشنما ہو جھلک

امانت:- رنگِ رُخ وہ ہے طلائی رنگ نہیں جس کا نظیر
ہے بجا خاک عناصر کو جو کہدے اکسیر

ان سب رنگوں میں سانولے رنگ کو خاص مقبولیت اور محبوبیت حاصل ہے۔ چنانچہ "سانولیا" معشوق کا مرادف ہو گیا۔

امیر:- دور دور رہ ہو ترا سانولی صورت والے
تجھ کو دیتے ہیں دُعائیں یہ ترے متوالے

سانولی دیکھ کے صورت کسی متوالی کی
ہوں مسلمان مگر بول اُٹھوں جے کالی کی

گندمی رنگ۔

امانت:۔ ہوا ہے دل یہ رنگِ سبزہ لطف زندگانی ہے
مرے محبوب گندم گوں کی جو پوشاک دھانی ہے

مختلف تشبیہیں۔

امانت:۔ زرد چہرہ ہے مرا دیدۂ پُرآب کے پاس
کھیت سرسوں کا ہے پھولا ہوا تالاب کے پاس

نواب مرزا شوق:۔ سبزۂ خط نے بڑھا دی ترے عارض کی بہار
تھا جو لالہ کا چمن کھیت ہے اب دھانوں کا

اتنی مثالیں اُردو شاعری میں ہندی تشبیہوں کے ثبوت کے لیے کافی ہوں گی۔

بحروں اور اوزان پر اثر

اُردو شاعری، عرب اور فارسی کے قالب میں ڈھلی تھی، اس لیے اس کی بحریں اور اس کے اوزان عربی اور فارسی ہیں۔ لیکن ہندی کے اثرات سے کچھ اور بحریں بھی ایجاد ہوئیں۔ دکنی شعرا کا کلام ہندی سے قریب تر ہے، اس لیے اُن کے کلام میں ہندی یا اُس سے ملتی جلتی ہوئی بحریں ملتی ہیں۔ خالص اُردو شاعری کے دَور کے اساتذہ نے بھی ہندی بحروں میں اشعار کہے ہیں، قدیم بحروں میں تصرفات کیے ہیں اور نئی بحریں ایجاد کی ہیں۔ میر تقی میر، سودا، انشا اور ذوق کے یہاں اس قسم کی بحریں ملتی ہیں۔ اُس زمانے کے ایک نامور ناقد شاعر نے

میرؔ کی متعدد غزلوں کو بھاکھا اور سنسکرت کی بحروں میں سمجھا ہے۔ مثلاً[1] :-

اُلٹی ہو گئیں سب تدبیریں کچھ نہ دوا نے کام کیا
دیکھا اس بیماری دل نے آخر کام تمام کیا

پلکیں بھری ہیں کھنچی بھویں ہیں، ترچھی تیکھی نگاہیں ہیں
اُس اوباش کی سادگی دیکھو شوخی ہی ہم چاہے ہیں

دل جلنے کی کچھ بن نہیں آتی، حال بگڑتے جاتے ہیں
جیسے چراغِ آخر شب ہم لوگ نبڑتے جاتے ہیں

کیا کچھ ہم سے ضد ہے تم کو، بات ہماری اُڑا دو ہو
لگ پڑتے ہیں ہم تم سے، تو تم اوروں کو لگا دو ہو

جب کہتے تھے تب تم نے، گوش ہوش نہ کھولے کچھ
چپکے چپکے کسو کو چاہو، پوچھا بھی تو بولے ٹک

عالم علم میں ایک تھے ہم، دے جیسے ہاں ان کو گیان نہیں
اب کہتے ہیں غلط کیا، جان نہیں پہچان نہیں

انشاء اللہ خاں کی جدت پسند طبیعت نے زیادہ نیرنگیاں دکھائی ہیں، ایک مثال ملاحظہ ہو :-

میں پیا ند کے دیوار جو کل رات نہ جاتی
کنڈی نہ ہلاتی جا کر نہ جگاتی نیند اُس کو نہ آتی
جوبن کی وہ ماتی تو رہی نہ ملاتی

---

[1] شعر الہند۔

ذوق نے اپنی بحروں کی جدتوں کی داد خود دی ہے :-

اس بحر میں کیا برجستہ غزل، اے ذوق یہ تو نے لکھی ہے
ہاں وزن کو شش کر جس کے شادان، روحِ خلیل و اخفش ہو

لیکن یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ان کو بھاشا کی بحروں سے کیا تعلق ہے محض بحروں کی جدتوں کے سلسلے میں ہم نے ان کو نقل کر دیا۔ مولانا طباطبائی نے اردو شعرا کو ہندی بحر "پنگل" میں اشعار کہنے کا مشورہ دیا ہے[1]۔

**مضامین شاعری**

شاعری کے مضامین ہر ترقی یافتہ زبان کی شاعری میں قریب قریب یکساں ہوتے ہیں، حسن و عشق، تصوف، اخلاق و موعظت، رزم و بزم قدرتی مناظر، جذبات و واقعہ نگاری، یہی ہندی شاعری میں بھی ہیں اور اردو شاعری میں بھی۔ اس لحاظ سے دونوں میں کوئی خاص فرق نہیں ہے۔

**ویدانت کے مسائل**

البتہ صوفیانہ شاعری میں اسلامی تصوف کے ساتھ ویدانت کے مسائل بھی ملتے ہیں، خصوصاً ہندو صوفی شعرا کا کلام ویدانت کے مسائل سے بھرا ہوا ہے۔ ان میں منشی سورج نرائن مہر اور پنڈت امرناتھ مدن ساحر دہلوی کے نام خاص طور پر لائق ذکر ہیں۔ ساحر دہلوی کا دیوان بھی شائع ہو چکا ہے، یہ دیوان گویا تصوف و ویدانت کی کتاب ہے۔

**جذبات و طریقہ ادا**

اردو اور ہندی شاعری کے جذبات اور طریقہ ادا میں تھوڑا سا فرق ضرور ہے اور ان دونوں اثرات کو اردو شاعری نے قبول کیا جذبات کا فرق یہ ہے کہ ہندی شاعری میں عورت عاشق ہوتی ہے اور مرد

---

[1] پنگل علم عروض کو کہتے ہیں، یہ کوئی بحر نہیں ہے۔

معشوق اور عاشقانہ جذبات کا اظہار عورت کی زبان سے ہوتا ہے اردو
شاعری میں اس اثر کی بہترین مثال احمد علی شوق کی مشہور نظم "عالم خیال"
ہے۔ اگر اس رنگ کی یہی ایک نظم اردو میں ہوتی تو بھی ہندی سے تاثر کی
مثال کے لیے کافی تھی۔ یہ نظم اتنی مشہور ہے کہ اس کا اقتباس پیش کرنے
کی ضرورت نہیں۔ ساون کی نظموں اور گیتوں میں بھی یہ اثر نمایاں نظر آتا ہے
اب اردو میں اس رنگ کی نظموں کا مذاق روز بہ روز بڑھتا جاتا ہے اور آئے
دن رسالوں میں نکلتی رہتی ہیں۔ اس کی دوسری مثال میں ہماری شاعری کی ایک
قدیم مگر مطعون صنف "ریختی" کو پیش کیا جا سکتا ہے۔ اس کے بعض پہلوؤں کے
ابتذال سے قطع نظر، عورت کی زبان سے اظہار جذبات کی خصوصیت کو
تو ماننا ہی پڑے گا۔

اردو شاعری میں ہندی شاعری کے طریقۂ ادا کی مثالیں بھی نظر آتی
ہیں۔ ہندی شاعری کے طریقۂ ادا میں ایک خاص نرمی، لوچ اور مستانہ پن
ہوتا ہے۔ اسے ہندی زبان کی فطری نرمی اور لچک کا نتیجہ کہا جائے یا اس کی
شاعری کی خصوصیت۔ اس کے لیے تنہا ہندی الفاظ کا جمع کر دینا کافی نہیں
ہے، بلکہ اس کے لیے نازک عاشقانہ الفاظ کی ادا شناسی بھی ضروری ہے
مثلاً فغاں کا یہ شعر ؎

سانولا مکھڑا، رسیلے نین، متوالی ہے چال
ایسے پیارے پر فغاں کیونکر نہ دیوانہ بنوں

اس قسم کے اشعار قدما کے یہاں بکثرت ہیں۔ اس دور کی شاعری بھی

اس سے خالی نہیں ہے۔ موجودہ دور کے ایک نامور شاعر آنکھوں کی تعریف میں کہتے ہیں :-

اثر لکھنوی

ہائے رے پیاری پیاری آنکھیں — متوالی رتناری آنکھیں
کیا ہے دل جب دل کو لبھائیں — بہکی باتیں خماری آنکھیں
غارتِ دل پر لوٹ پڑی ہیں — شیام نگر کی کماری آنکھیں

**اصناف شاعری**

اصناف شاعری میں اردو شاعری ہندوستانی اثر سے کم متاثر ہوئی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ہر زبان کے اصناف شاعری کا ہیولے ایسا ہوتا ہے کہ بغیر اس زبان کو اختیار کئے ہوئے اس کی نقل نہیں کی جا سکتی اور ہندی کو اس باب میں ایک خاص امتیاز حاصل ہے۔ اس کے اصناف کی کامیاب نقل ہو ہی نہیں سکتی۔ اور جب نقل کی جائے گی تو وہ زبان ہندی یا ہندی نما ہو جائے گی۔ مثلاً بہت سے شعرا نے اردو میں دوہے اور ٹھمریاں کہی ہیں لیکن ہم انھیں واقعی اردو زبان نہیں کہہ سکتے۔ تاہم اردو شاعری اس اثر سے بھی خالی نہیں ہے، چنانچہ "بارہ ماسے" جو خاص ہندی زبان کی چیز ہیں، بعض شعرا نے اردو میں کہے تھے۔ مرزا سجاد بیگ دہلوی نے "الفہرست" میں اُن کے نام گنائے ہیں۔ بعض نام یہ ہیں :-

عبداللہ انور بخش۔ کاظم علی اور لطف الرحمٰن وغیرہ

**ہندو قصوں اور افسانوں پر اردو مثنویاں**

اردو شاعری میں تنہا لیلیٰ و مجنوں، شیریں فرہاد، اور وامق و عذرا کے عشق کی داستانیں نہیں ہیں، بلکہ اس بزم میں ہم کو نل اور دمن کی جادوگری بھی نظر آتی ہے۔ میر صاحب

فرماتے ہیں :۔

سنا ہو گا واتمق پہ جو کچھ ہوا
نل اس عشق میں کس طرح سے موا
جو لیلیٰ پہ گزری سو مشہور ہے
دمن کا بھی احوال مذکور ہے

تنہا ان کے نام ہی نہیں ہیں، بلکہ ہندو قصوں اور افسانوں پہ مستقل مثنویاں ہیں۔ میر صاحب نے ایک ہندو "پرسرام" کی داستان عشق نظم کی، جو اُن کی مثنویوں کے مجموعے میں موجود ہے۔ حافظ رحمت خاں روہیلہ نے "سسی اور پنوں" کی داستان میں مثنوی "اسرار محبت" لکھی۔ شاہ نصیر دہلوی کے شاگرد مرزا یار علی بیگ نکہت نے "نل دمن" کا افسانہ نظم کیا۔ شاہ تراب علی قلندر نے ایک "ہندو پسر" کے عشق کے حالات میں مثنوی "عاشق و صنم" لکھی۔ راجہ درگا پرشاد نے مثنوی "مہر تاباں" میں چندر اور مالتی کی داستان عشق نظم کی ایسی اور بھی بہت سی مثنویاں ہیں۔

ہندو مذہب اور سنسکرت اور ہندی کتابوں کے منظوم تراجم اور مستقل نظمیں

اُردو شاعری کا کوئی دور اکابر ہندو شعرا سے خالی نہیں رہا ہے۔ انھوں نے اُردو شاعری میں ہندو مذہب اور اس کے تعلقات کے نہایت گہرے اثرات چھوڑے، بہت سی ہندی اور سنسکرت کتابوں کو اُردو کا جامہ پہنایا، سیکڑوں ہندوانہ موضوعوں پہ مستقل نظمیں لکھیں پروفیسر سجاد مرزا بیگ دہلوی نے الفہرست میں ہندی اور سنسکرت کی بہت سی کتابوں کے منظوم اُردو تراجم کے نام لکھے ہیں۔ بعض کتابوں اور اُن کے مترجمین کے نام یہ ہیں :۔ (۱) راماین کا لکا پرشاد (۲) مہابھارت، منشی طوطا رام (۳) ست نرائن کتھا، لالہ جگناتھ سہائے (۴) پریم ساگر، شنکر دیال فرحت

(۵) مثنوی بلبھوچتر، منشی جواہر لال (۶) ناگر سبھا، کالی پرشاد (۷)، ہدم سماج، بھاری لال (۸) سنگھاسن بتیسی، رنگ لال جمن۔ یہ کتابیں ہماری نظر سے نہیں گذری ہیں، اس لئے یہ ہم نہیں کہہ سکتے کہ صاف اُردو میں ہیں یا بھاشا آمیز الفہرست میں ان کے ناموں کے اندراج سے معلوم ہوتا ہے کہ ایسی زبان میں ہوں گی جس پر اُردو کا اطلاق ہوتا ہے۔

منشی متن لال آفریں نے مقدس کاشی کے حالات میں ایک مثنوی "کاشی استت" لکھی۔ منشی سورج پرشاد صاحب تصور نے راماین کا منظوم ترجمہ کیا (دیکھیے رسالۂ زمانہ کانپور) پنڈت پربھو دیال تحسر لکھنوی اور پنڈت یوگی راج صاحب نظر سدھانوی نے "غذائے روح" اور "کلام ربانی" کے نام سے "گیتا" کے منظوم ترجمے کئے۔ اور بھی کتابوں کے ترجمے ہوئے لیکن یہاں اُن کا استقصا مقصود نہیں ہے۔ موجودہ دور کے ہندو شعرا میں اس کا مذاق زیادہ ہے۔ انھوں نے سیکڑوں ہندوانہ موضوعوں پر نظمیں لکھیں اور اپنی مذہبی کتابوں کے کلاً یا جزواً تراجم کئے۔ اقبال ورما سحر، نوبت رائے نظر، برج نرائن چکبست، تلوک چند محروم، درگا سہائے سرور، جگت موہن لال رواں، ترھبون ناتھ ہجر، پنڈت برج موہن دتا تریہ کیفی، کشن پرشاد شاد، شیام موہن لال جگر بریلوی اور ساحر دہلوی وغیرہ بہت سے شعرا نے اُردو شاعری کو ہندوانہ مضامین سے مالامال کر دیا۔ اُن سب کی مثالیں پیش کرنا طول عمل ہے۔ ان میں سے صاحب دیوان شعرا کے دواوین سے اور ماہانہ ادبی رسالوں خصوصاً زمانہ کانپور، صبح امید لکھنؤ،

اور ادیب الہ آباد وغیرہ کے پیمانے پرچوں سے اس کی تصدیق ہو سکتی ہے۔

مسلمان شعرا اور ہندو مذہب

ہندو شعرا کے علاوہ بہت سے مسلمان شعرا نے بھی ہندوانہ موضوعوں پر نظمیں لکھی ہیں۔ قدیم شعرا میں نظیر اکبر آبادی کو اس بابت میں ایک خاص امتیاز حاصل ہے۔ انھوں نے اس موضوع پر اس کثرت کے ساتھ نظمیں کہی ہیں کہ تنہا اُن کے کلام سے ہندو مذہب کے بہت سے رسوم و حالات معلوم ہو سکتے ہیں۔ یہ نظمیں بہت طویل اور مشہور عام ہیں، اس لیے صرف اُن کے نام لکھ دیے جاتے ہیں۔

(۱) کنھیا جی کی راس (۲) بلدیو جی کا میلہ (۳) کنھیا جی کا جنم، (۴) بالپن میں بانسری بجیا (۵) کنھیا جی کی شادی (۶) دسم کتھا، (۷) ہر کی تعریف (۸) درگا جی کے درشن (۹) مہادیو کا بیاہ (۱۰) شیو شنکر کی براتت (۱۱) بھیروں کی تعریف (۱۲) راکھی (۱۳) جوگی کا روپ وغیرہ۔

یہ تمام نظمیں ہندی الفاظ و اصطلاحات سے بھری ہوئی ہیں۔ ان سے ہندو مذہب کے متعلق "نظیر" کے معلومات اور ہندی زبان پر اُن کی قدرت کا بھی اندازہ ہوتا ہے۔ ان کے علاوہ ہندو تہواروں پر اُن کی بہت سی نظمیں ہیں۔ اُن میں سے بعض آئندہ نقل کی جائیں گی۔ نظیر کے علاوہ اور بہت سے مسلمان شعرا نے ہندوانہ موضوعوں سے دلچسپی لی ہے۔ میر ضیاءالدین عبرت شاہجہانپوری اور سید غلام مشہدی نے "پدماوت" کو اُردو نظم کے قالب میں ڈھالا۔ زمانۂ حال کے شعرا میں مسلسل نظموں کا مذاق زیادہ ہے، اس لئے ان کے یہاں اس قسم کی نظمیں بہت ملتی ہیں۔

خوشی محمد خاں ناظر نے ہندوانہ موضوعوں پر متعدد نظمیں لکھی ہیں۔ اور خوب لکھی ہیں ان میں "جوگی" درشن کے لائق ہے۔ یہ نظم بہت طویل ہے۔ لیکن ایک دو بند نقل کیے بغیر آگے بڑھنے کو دل نہیں چاہتا۔ ایک جوگی دنیا کے ہنگاموں سے الگ گوشہ نشین ہے، ایک دنیادار اس کے پاس پہونچتا ہے، جوگی اُسے دیکھ کر یوں مخاطب ہوتا ہے :۔

کیوں بابا ناحق جوگی کو تم کس لیئے آکے ستاتے ہو
ہیں پنکھ پکھیرو بن باسی تم جال میں اُن کو پھنساتے ہو
کوئی جھگڑا دال چپاتی کا کوئی دعویٰ گھوڑے ہاتھی کا
کوئی شکوہ سنگی ساتھی کا تم ہم کو آکے سناتے ہو
ہم حرص و ہوا کو چھوڑ کے اس نگری سے منہ موڑ چکے
ہم جو زنجیریں توڑ چکے تم لا کے وہی پہناتے ہو
تم پوجا کرتے ہو دھن کی ہم سیوا کرتے ہیں ساجن کی
ہم جوت لگاتے ہیں من کی تم اُس کو آکے بجھاتے ہو
سنسار سے یاں مکھ پھیرا ہے من میں ساجن کا ڈیرا ہے
یاں آنکھ لڑی ہے پیتم سے تم کس سے آنکھ ملاتے ہو

دنیادار اُس کو شہر میں چل کر رہنے کی ترغیب دلاتا ہے۔ جوگی جواب دیتا ہے :۔

ان چکنی چپڑی باتوں سے مت جوگی کو بہلا بابا
جو آگ بجھائی چتون سے پھر اس پہ نہ تیل گرا بابا

ہے شہروں میں غل شور بہت اور کام کرودھ کا زور بہت
بستے ہیں نگر میں چور بہت سادھو کی ہے بن میں جا بابا

ہے شہر میں شورش نفسانی جنگل میں ہے جلوہ روحانی
ہے نگری ڈگری کثرت کی بن وحدت کا دریا بابا

ہم جنگل سے پھل کھاتے ہیں چشموں سے پیاس بجھاتے ہیں
راجہ کے نہ دوارے جاتے ہیں پرجا کی نہیں پروا بابا

سر پر آکاش کا منڈل ہے دھرتی پہ سہانی مخمل ہے
دن کو سورج کی محفل ہے شب کو تاروں کی سبھا بابا

جب پنچھی مل کر گاتے ہیں پیتم کے سندیس سناتے ہیں
سب بن کے برچھ جھک جاتے ہیں تھم جاتے ہیں دریا بابا

ہے حرص و ہوا کا دھیان تمہیں اور یاد نہیں بھگوان تمہیں
سل پتھر اینٹ مکان تمہیں دیتے ہیں یہ راہ بھلا بابا

پرماتما کی وہ جا ہی نہیں اور روح کو دل میں راہ نہیں
ہر بات میں اپنے مطلب کے تم گڑھ لیتے ہو خدا بابا

تن من کو دھن میں لگاتے ہو ہری نام کو دل سے بھلاتے ہو
ماٹی میں لعل گنواتے ہو تم بندۂ حرص و ہوا بابا

دھن دولت آنی جانی ہے یہ دنیا رام کہانی ہے
یہ عالم عالم فانی ہے باقی ہے ذات خدا بابا

ہماری نظم میں ایسا ہی موقع اور دلپذیر مکالمہ ہے، اس لیے اس نظم کی

ہندویت کا اندازہ ہو گیا ہوگا۔ اس نظم کے علاوہ انھوں نے "ہیر و رانجھا" ایک مختصر مثنوی بھی لکھی ہے۔

ناظر کے جوگی کے ذکر کے سلسلے میں مثنوی "بدر منیر" کی جوگن یاد آ گئی لیکن ایک صاحب دل درویش کی زیارت کے روحانی اثرات کو ایک دنیا دار نوخیز اور حسین جوگن کا روپ دکھا کر زائل کرنا مناسب نہیں معلوم ہوتا۔ ناظرین اُس سے خود واقف ہوں گے۔

---

اس زمانے کے سب سے بڑے اسلامی شاعر سر "اقبال" نے گرو نانک سوامی رام تیرتھ اور شیوالہ وغیرہ پہ مستقل نظمیں لکھی ہیں اور اپنے کلام میں بزرگان اسلام کے ساتھ ساتھ ہندو مذہب کے اکابر کا نام بھی عقیدت کے ساتھ لیا ہے :-

"چشتی" نے جس زمیں میں پیغام حق سُنایا

"نانک" نے جس چمن میں وحدت کا گیت گایا

"گوتم" کا جو وطن ہے جاپان کا حرم ہے

"عیسیٰ" کے عاشقوں کا چھوٹا یروشلم ہے

نئے دور کے بہت سے مسلمان شعرا نے ہندوانہ موضوعوں پر نظمیں لکھی ہیں۔ لیکن اُن سب کا استقصا مقصود نہیں ہے۔ اس کی شہادت ماہانہ ادبی رسائل سے مل سکتی ہے۔ ہندوستان کے ہندو لیڈروں کی وفات پر ہندوؤں کے ساتھ مسلمان شعرا نے بھی پُر زور مرثیے لکھے۔ اس طرح نظم میں ہندو اکابر کا ایک منظوم تذکرہ ہو گیا ہے۔

ہندو تہوار | ہندو تہوار درحقیقت ہندو مذہب کا جزو ہیں۔ ان میں سے ہر تہوار خصوصاً بسنت، ہولی اور دسہرے پر بکثرت نظمیں موجود ہیں۔ بلکہ بسنت اور ہولی کی بہار تو اُردو شاعری کی تشبیہ اور استعارے میں داخل ہوگئی ہے۔

ناسخ:۔ ہجوم رکھتے ہیں جانباز یوں ترے آگے
جواریوں کا دِوالی میں جیسے جمگھٹ ہو

جانصاحب:۔ ہے جگائی ہوئی دِوالی کی
تھر ہے تیرے پاندان میں لونگ

آتش:۔ خاک شہید ناز سے اب ہولی کھیلئے
رنگ اس میں ہے گلال کا بو ہے عبیر کی

شاہ حاتم:۔ ہولی کے اب بہانے چھڑکا ہے رنگ کس نے
نام خدا تجھ اوپر اس آن عجب سماں ہے

یقین:۔ اُس بسنتی پوش سے اے خوش رنگیں کیجیے
جی میں ہے اک مصرعۂ رنگیں کو تضمیں کیجیے
دل مرا تم کو لنکا ہے دسہرہ کی بتاں
فتح ہے سال بھر اس کی جو اسے لوٹے گا

ہولی اور بسنت پر تو مستقل نظمیں ہیں۔

ہندوستان میں ہولی کی بہار بڑی جنوں خیز اور ولولہ انگیز ہوتی ہے اس موسم میں ہندو تو ہندو اچھے خاصے سنجیدہ مسلمان تک عبیر و گلال اُڑانے لگتے ہیں بعض رنگین مزاج مسلمان سلاطین تک ہولی کھیلتے تھے جس کے چھینٹے

شعرا کی زبان سے رنگین شعر بن کر اُڑتے تھے۔ چنانچہ میر جیسے خستہ دل اور خستہ جگر بھی، جن کی زبان سے آہ کے سوا واہ کم نکلتی ہے، آصفی دربار میں عبیر و گلال کے چھینٹوں سے نہ بچ سکے۔ ایک طرف اُن کے نشتر کدے کو دیکھئے، دوسری طرف یہ رنگینی ملاحظہ فرمائیے:۔

| | |
|---|---|
| پھر لبالب ہیں آبگیرے رنگ | اور اُڑے ہے گلال کس کس ڈھنگ |
| پاس آتے ہیں مُرغ گلشن بھول | تھے وہ دلبر گلاب کے سے پھول |
| پگڑیاں جامے بھیگے سو سو ہیں | ان کو گلکارے تر کہیں تو کہیں |
| چھڑیاں پھولوں کی دلبروں کے ہاتھ | سیکڑوں پھولوں کی چھڑی ہے ساتھ |
| قمقمے بھر گلال جو مارے | مہ وشاں لالہ رُخ ہوئے سارے |
| خوان بھر بھر عبیر لاتے ہیں | گل کی پتی بنا اُڑاتے ہیں |
| جشن نوروز ہند ہولی ہے | راگ رنگ اور بولی ٹھولی ہے |

میر کی اس ہولی پر دوسرے شعرا کی ہولیوں کی رنگینی قیاس کی جا سکتی ہے۔

اُردو شاعری میں بسنت کی بہار بھی قابلِ دید ہے۔ امانت اور انشا وغیرہ متعدد شعرا نے پوری پوری غزلیں بسنت پر کہی ہیں۔ امانت کے بسنت کی بہار ملاحظہ ہو:۔

| | |
|---|---|
| ہیں جلوۂ تن سے در و دیوار بسنتی | پوشاک جو پہنے ہے مرا یار بسنتی |
| کیا فصلِ بہاری نے شگوفے ہیں کھلائے | معشوق ہیں پھرتے سر بازار بسنتی |
| گیندا ہے کھِلا باغ میں میدان میں سرسوں | صحرا وہ بسنتی ہے، یہ گلزار بسنتی |

گیندوں کے درختوں میں نمایاں ہیں گیندے — ہر شاخ کے سر پہ ہے یہ دستار بسنتی
رُت پھر گئی عالم میں چلی بادِ بہاری — میخانوں کو سجواتے ہیں میخوار بسنتی
ہے لطف حسینوں کی دو رنگی کا امانت — دو چار گلابی ہوں تو دو چار بسنتی

دوالی کا تماشا نظیر اکبر آبادی کی زبان میں دیکھیے :-

جہاں میں یارو عجب طرح کا ہے یہ تیوہار
کسی نے نقد لیا اور کوئی کرے ہے اُدھار
کھلونے، کھیلوں، بتاسوں کا گرم ہے بازار
ہر اک دکاں میں چراغوں کی ہو رہی ہے بہار
مٹھائیوں کی دکانیں لگا کے حلوائی
پکارتے ہیں کہ "لالہ دوالی ہے آئی"
بتاسے لے کوئی، برفی کسی نے تُلوائی
کھلونے والوں کی اُن سے بھی زیادہ بن آئی

یہ نظم بہت طویل ہے ہم نے صرف چند شعر بطور نمونہ نقل کیے ہیں۔

**شادی اور غمی کی ہندوستانی رسموں کے اثرات**

مسلمانوں میں شادی غمی وغیرہ کی تقریبات میں جو ہندوانہ اور ہندوستانی رسمیں سرایت کر گئی ہیں اس کا اثر اردو شاعری میں اتنا گہرا ہے کہ مثنویوں اور متفرق اشعار سے ہندوانہ اور ہندوستانی مراسم کی پوری فہرست مرتب کی جا سکتی ہے بعض موٹی موٹی رسموں کی مثالیں پیش کی جاتی ہیں۔

ایک بادشاہ کے محل میں آثارِ حمل نمودار ہوتے ہیں، پنڈت پوتھی بچار کر کے مولودِ مسعود کی خبر دیتے ہیں۔

کہا پنڈتوں نے جو اپنا بچار — تو پھر انگلیوں پر کیا کچھ شمار
جنم پتر اس شاہ کا دیکھ کر — تولا اور برچھک پر کر نظر
کہا رام جی کی ہے بجھ پر دیا — چندرماں سا بالک ترے ہووے گا
نکلتے ہیں اب تو خوشی کے بچن — نہ ہو گر خوشی تو نہیں برہمن

(مثنوی بدر منیر)

ایک بادشاہ کے گھر لڑکا پیدا ہوتا ہے۔ نجومی زائچہ مرتب کر کے بتلاتے ہیں۔

جمع ہو کر نجومی و رمال — آئے پیشِ شہِ خجستہ خصال
غور کر کے جو ہم نے دیکھا ہے — اپنی پوتھی سے پایا جاتا ہے
کہ یہ لڑکا بڑا گنی ہے گا — سب طرح اس پہ رام کی ہے دیا
سکھ سے یہ راج پر براجے گا — سامنے اس کے ڈنکا باجے گا

(طلسم الفت)

دوسری مثال:۔

پھر بلا کر نجومی و رمال — پوچھا اُس رشکِ ماہ کا احوال
زائچہ کھینچ کر کہا سب نے — بے تکلف وزیرِ اعظم سے
کہ یہ بالک مہا منی ہو گا — تھوڑے ہی کال میں گُنی ہو گا
بے گماں اس نگر میں راج کرے — اور نہایت سکھ کا کاج کرے

نیگ ہو آپ کا یہ شتر ضرور
کشٹ دے آپ کو یہ تا مقدور

اس بلا کو نرت آپ کریں
اور بچن پر ہمارے کان دھریں

یہ بچن ست ست ہمارا ہے
نہیں متھا کا کچھ اشارا ہے

(مثنوی مہر تاباں)

چھٹی :-

اس تکلف سے کی چھٹی اُس نے
بے حقیقت تھا جشنِ جمشیدی

خلعت اُس کو دیا بہت بھاری
کی چھٹی کی کمال تیاری

(طلسم الفت)

تقریب کے لئے نیک ساعت ٹھہرانا :-

بلا سگنیوں کو بتا سال و سن
مقرر کیا نیک ساعت کا دن

(بدر منیر)

سیتارہ شناس کو بلایا
ساعت ٹھہرائی دن دکھایا

(گلزار نسیم)

دلہن مانجھے بیٹھتی ہے اور دولھا کو مانجھا جاتا ہے :-

گلشن آرا کو مانجھے بٹھلایا
اُدھر اُس کو بھی مانجھا بھجوایا

پھر تو ہر سو تھا تہنیت کا خروش
سب زن و مرد تھے بسنتی پوش

(طلسم الفت)

ساچق آتی ہے :-

ساچق اس دھوم دھام سے لایا
کہ پئے سیر سارا شہر آیا

(طلسم الفت)

(جان صاحب) جان صاحب آئی، لو شادی ہے بیگم جان کی
آج ساچق، کل ہے مہندی، پرسوں اُس کا بیاہ ہے

بارات کی آرائش :-

وہ دولھا کے اُٹھتے ہی اک غل پڑا | لگا دیکھنے اُٹھ کے چھوٹا بڑا
کوئی دوڑ گھوڑوں کی لانے لگا | کوئی ہاتھیوں کو بٹھانے لگا
کسی کو کسی نے پکارا کہیں | نہ لانے پہ میانے کے مارا کہیں
کوئی پالکی میں چلا ہو سوار | پیادوں کی رکھ اپنے آگے قطار
جو کثرت میں دیکھا کہ گاڑی نہیں | کوئی مانگے تانگے پہ بیٹھا کہیں
ٹکورے وہ نوبت کے اور ان کے بعد | گرجنا وہ دھونسوں کا مانند رعد
وہ شہنائیوں کی سہانی دھنیں | جنھیں گوش زہرہ مفصل سنیں
ہزاروں تماشی کے تختے رواں | اور اہل نشاط اُن پہ جلوہ کناں
وہ طبلوں کا بجنا، وہ ان کی صدا | وہ گانا کہ "اچھا بنا لاڈلا"
وہ نوشہ کا گھوڑے پہ ہونا سوار | وہ موتی کا سہرا جواہر نگار
ٹھنک کر وہ گھوڑے کا چلنا سنبھل | ہما کے وہ دونوں طرف مورچھل
چراغوں کے ترپولیے جابجا | اور اُن میں وہ بازاریوں کی صدا
کوئی پان بیچے، کھلونے کوئی | کوئی دال موٹھ اور سلونے کوئی
براتی ادھر اور اُدھر جوق جوق | وہ آواز قرنا وہ آواز بوق
وہ آرائش اور گل کئی رنگ کے | وہ ہاتھی تھے یا دیو تھے جنگ کے
وہ ابرق کی ٹٹی وہ مینے کے جھاڑ | کہے تو کہ تنکے کے اوجھل پہاڑ

دو دستہ برابر برابر درخت
کسی پر کنول اور کسی پر درخت

اناروں کا دغنا بھچپے کا زور
ستاروں کا چھٹنا پٹاخوں کا شور

اُڑایا ستاروں کو جو آگ نے
تو ہاتھی لگے بن سے پھر بھاگنے

(بدر منیر)

یہ نظم بڑی طویل ہے۔ ہم نے صرف چند شعر نقل کئے ہیں۔ ان کی ہندوستانیت ظاہر ہے۔

دُلہن کا سنگار۔ دُلھن ہر ملک میں سنواری جاتی ہے، کچھ ہندوستان کے ساتھ مخصوص نہیں ہے لیکن ہر ملک کا سنگار جدا جدا ہے۔ ہندوستانی دُلھن کا سنگار ملاحظہ ہو:—

عجب صورت سے کی بالوں میں تنگھی
کہ بکھرا دیکھ کر ہر ایک کا جی

کھجوری گوندھی وہ پاکیزہ چوٹی
کہ سب اہل نظر کی جان لوٹی

جب اُس کی موتیوں سے مانگ بھر دی
فلک نے کہکشاں قربان کر دی

جو ٹیکا اُس کے ماتھے پر لگایا
قمر نے اپنے دل پر داغ کھایا

وہ آنکھیں بند کرنا بھی ادا تھی
چھپی مژگاں میں پوشیدہ حیا تھی

جب اس کے کان میں جھمکا پنھایا
پریشاں ہو گیا عقدِ ثریا

پہن کر نتھ خوشی سے رنگ دمکا
وہ مکھڑا چاند سا گھونگھٹ میں دمکا

مسی آلودہ دنداں پیارے پیارے
چمکتے تھے شبِ یلدا میں تارے

بنایا خال کاجل کا ذقن پر
عجب جوبن تھا اس رشکِ قمر پر

چڑھی منھ پر دلھن کے ایسی سیلی
کہ پھیکی پڑ گئی نظروں میں شیریں

گلے میں پہنا جب موتی کی مالا
بنات النعش کو حیرت میں ڈالا

بہت اس کے سوا بھی اور گہنا — مناسب جس جگہ تھا اُس کو پہنا

شادی کا گانا :-

جوڑی جو ملی بنا بنی کی — سنگت ہوئی راگ راگنی کی
جو گائیں تھیں شہانے لائیں — لیتے ہوئے نیگ رنگ لائیں
حق پا کے جو رکھتی تھیں ندامت — بول اُٹھیں مبارک و سلامت
(گلزار نسیم)

مختلف رسمیں :-

وہ مبارک سلامت اور وہ رسوم — اور وہ میراثنوں کے گانے کی دھوم
گالیاں سمدھنوں کو دینا گاہ — ناز و غمزے سے بیل لینا گاہ
کوئی کہتی تھی نیگ دلواؤ — واری جاؤں مری نچھاور لاؤ
(طلسم الفت)

پھر وہ رسم و ریت کا ہونا — دل پہ نشتر زن اک اک ٹونا
دمبدم وہ نبات چُننا زہر — چھیڑنا سالیوں کا اک اور قہر
ریت رسموں سے جب فراغت پائی — پھر تو میراثنوں نے بدھائی گائی
(طلسم الفت)

دوسری مثال :-

رکھا مصحف اور آرسی کو نکال — دھرا بیچ میں سر پہ آنچل کو ڈال
وہ جلوے کا ہونا وہ شادی کی دھوم — وہ آپس میں دولہا دلھن کے رسوم
کسی نے لپاٹی سر رنج آن کر — کوئی گالیاں دے گئی جان کر
سہاگا گئی کان کو کوئی لگا — گئی کوئی دولہن کہ جوتی چھپا

ڈلی وہ جو ہونٹوں کی تھی لب ملی — وہ مصری کی مُنہ سے اُٹھائی ڈلی
وہ سب ہو چکیں جب کہ رسم و رسوم — سواری کی ہونے لگی پھر تو دھوم
سحر کا وہ ہونا وہ ٹونے کا وقت — وہ دُولہن کی رخصت وہ رونے کا وقت
وہ دولہن کا رُو رُو کے ہونا جُدا — وہ ماں باپ کا اور رونا جُدا
وہ دولہا نے دولہن کو گودی میں لا — بٹھایا محافے میں آخر کو لا

(بدر منیر)

**سہرا** — سہرا خاص ہندوستان کی رسم ہے۔ اس رسم نے اُردو شاعری میں ایک خاص صنف پیدا کر دی جو اسی نام سے موسوم ہے۔ غالب اور ذوق وغیرہ کے سہرے اتنے مشہور ہیں کہ اُن کے نقل کرنے کی ضرورت نہیں۔

**موت کی رسومات** — شادی کی رسومات کی طرح موت کی رسومات بھی ہیں رنڈسالہ، تیجہ، چالیسی، چھ ماہی اور برسی وغیرہ۔

کہیں یہ بیاہ کا دیکھا ہے معمول — کہ شہ کی چوتھی کے تیجے کے ہوں پھول

(منیر)

کیا سٹرن نے ہے چالیسواں بسنت کے روز — نکالی قیس کی لیلیٰ نے کس بہار میں روح

(جان صاحب)

رسم ہے مردہ کی چھ ماہی کی — خلق کا ہے اسی چلن پہ مدار
مجھ کو دیکھو تو ہوں بقید حیات — اور چھ ماہی ہو سال میں دو بار

(غالب)

**رنڈاپا** — بیوگی یا رنڈاپا ہر ملک کی عورت کے لئے بڑی مصیبت ہے۔ خصوصاً ہندوستان کی عورتوں کے لئے موت سے بھی بدتر ہے، کہ یہاں کی

عورتیں شوہر کی موت کے بعد زندہ درگور ہو جاتی ہیں۔ اس لئے قدیم زمانے میں وہ زندہ رہنے کے مقابلے میں شوہر کے ساتھ جل کر مر جانے کو ترجیح دیتی تھیں۔ اسی لئے ہندوستان میں رنڈاپے نے ایک رسم کی شکل اختیار کر لی ہے اور اس کے اثرات اُردو شاعری میں ملتے ہیں۔

چوڑیاں توڑیں نتھ بڑھا ڈالی ۔۔۔ مسی ہونٹوں سے بھی چھڑا ڈالی
سارا اوپنا اُتار کر گہنا ۔۔۔ جوڑا رنڈ سالے کا غرض پہنا

ستی ہونے کی رسم پر بھی اُردو میں نظمیں موجود ہیں جو خالص ہندوانہ رسم ہے۔

ہندو اور مسلمان بیواؤں کے مصائب اور ان رسوم کی اصلاح کے سلسلے میں اُردو میں بکثرت نظمیں لکھی گئیں اور اب تک رسالوں میں نکلتی رہتی ہیں، ان میں مولانا حالی کی مناجات بیوہ بہت مشہور و مقبول ہے۔

یہ رسمیں اُردو شاعری کا ایسا جز بن گئی ہیں کہ ان سے مراثی بھی جو ایک مسلمان طبقے کا مذہبی لٹریچر ہے، خالی نہیں۔ حضرت قاسم کے مرثیوں میں شادی اور غمی دونوں کے مراسم ملتے ہیں۔ سودا کے مراثی میں خاص طور سے یہ اثرات زیادہ نمایاں ہیں۔ بعض متفرق اشعار ملاحظہ ہوں۔

وہ بنرا جس کو سب کہتے تھے قاسم ۔۔۔ وہ بنرا تھے ملائک جس کے خادم
نہ دیں دولھا کو ہرگز قطرۂ آب ۔۔۔ اجل بھی نیگ لے شربت پلائی
منڈھے کا چاہنا کب ہو میسر ۔۔۔ نہیں چادر کسی سہاگن کے سر پر
دھری تھی بیاہ کے خوں سے لگن بھر ۔۔۔ کہیں کنگنا کے بندھتے ہی کلائی

کسی ساچق کا دیکھا ہے یہ آئیں — کٹم کے سر کٹا کے مٹکیاں کیں
بنائیں کھانچیاں تیروں پہ دھر لیں — چلے دولھا کے گھر سے یوں اٹھائی
ہوا برہم زن شادی تو یہ ذات — گئی اس بیاہ میں مہندی کی یوں رات
کیے مہندی کی شب عنبری نے یہ ہات — بنے کے خون سے بنجے حنائی
کہیں دیکھا کہ دولھن کی قضا نے — لیا ہو نیگ سر سہرا بندھائی
کہیں یوں بیاہ میں گائے بدھائے — کہ ہر اک نوحہ گر نوحہ کو آئے

شادی اور غمی کی رسموں میں یہ چند رسمیں بطور نمونہ دکھائی گئی ہیں، ورنہ کوئی رسم ایسی نہیں ہے جو مثنویوں میں موجود نہ ہو جناب واقف لکھنوی نے کنور دھنپت رائے کی شادی کے سلسلے میں ہندوانہ مراسم شادی پر ایک مستقل مثنوی "بہارستان شادی" لکھ ڈالی ہے۔ گو یہ مثنوی ایک ہندو نے لکھی ہے اور ایک ہندو کی شادی پر، لیکن بہرحال ہے وہ اردو زبان میں۔

**مختلف موقعوں کے مراسم**

ہر قوم میں مختلف موقعوں پر بطور شگون بعض مراسم ادا کیے جاتے ہیں۔ چنانچہ اس قسم کے ہندوانہ مراسم بھی مثنویوں میں موجود ہیں

مسافر کی رخصتی کے مراسم :-

کوئی چٹ چٹ بلائیں لیتی تھی — کوئی ٹیکا دہی کا دیتی تھی
کوئی ماتھے پہ کچھ چھواتی تھی — کوئی رو کر یہ لب پہ لاتی تھی

کوئی جا کر کہیں نکھرنے لگی — کوئی دروازہ بند کرنے لگی
بولی اک نیگ پہلے لوں گی — تب میں دروازہ کھولنے دوں گی
کوئی بولی سیاہ کوا منگاؤ — کوئی بولی کہ چوڑی والی بلاؤ
لوگوں کو تم نہ اتنا گھبراؤ — کوئی سوہا دوپٹہ لا کے اڑھاؤ
تاکہ اس وقت رسم تو ہو جائے — دل میں وسواس تو کسی کے نہ آئے
بولی اس سے پرے شگون اک حور — ناک میں نتھ تو ڈال لیجئے حضور

توہمات | کچھ نہ کچھ توہمات اور ٹونے ٹوٹکے ہر قوم میں ہوتے ہیں اور ہندوستان میں تو ان کی افراط قدم قدم پر ہے۔ بعض توہمات اور ٹونے ٹوٹکوں کی مثالیں درج ہیں۔

۱۔ سیب کا خلل :۔

کھو بیٹھے ہوئے ہو گیا حضرت — فال کھلوائیے ذرا حضرت
پوچھئے دونوں وقت ملتے ہوئے — کیا گیا تھا کسی شجر کے تلے
حاضراتیں ہوئیں اُتارے ہوئے — ٹوٹکے بھی جہاں کے سارے ہوئے
پھر تو صدقے اُتارے ہونے لگے — زر انعام لوگ ڈھونے لگے
جا بجا سے تصدق آنے لگے — عزباتیل مانشس پانے لگے

نہ شدھ بدھ کی کی لی اور نہ منگل کی لی
نکل شہر سے راہ جنگل کی لی

مسافر کے بخیریت واپس آنے کی منت :۔

میں اُسی وقت دل گھبرا دونا — پیر دیدار کا کر دل کو نڈا

مانتی تھی کوئی پری بیٹھک اور کوئی حور، رت جگا صحنک (قلق)

سیتلا پوجنا :-

باجی بُرا نہ مانو اس اولاد کے لئے
پوجی ہے سیتلا جو کبھی دانہ ہو گیا (جان صاحب)

دوالی کے بعض سحر :-

ہے جگائی ہوئی دوالی کی
قہر ہے اس کے پاندان میں لونگ (جان صاحب)

بھاگوان تل :-

مرے جو نکلا ہے تل بھاگوان، جلتی ہے
میں دل کو سوت کے کیوں کر کہوں پسند نہیں (جان)

اس قسم کے اشعار بکثرت ہیں۔ چونکہ توہم پرست زیادہ تر عورتیں ہی ہوتی ہیں، اس لئے ریختی میں اس کی مثالیں بہت ہیں۔

ہندوانہ زیورات — آج یہ فیصلہ کرنا مشکل ہے کہ کون سے زیورات ہندوانہ ہیں اور کون سے مسلمانوں کے؟ لیکن اگر ناموں کی ہندویت زیوروں کے ہندوانہ ہونے کا ثبوت ہو سکتی ہے تو اُردو شاعری میں پورا ہندوانہ سنگار دان موجود ہے۔

چوٹی یہ شجر کی دام رکھا ❊ چھپکا کہنے کو نام رکھا
دکھلاتا تھا لیس پھول سر پر ❊ جگنو شب تار میں شجر پر
ٹیکا زینت کا زیب سر تھا ❊ انساں کا ستارہ اوج پر تھا

گھنگرو چھن چھن بجائے اس نے — سوتے فتنے جگائے اس نے

(مرزا شوق)

میں کس کو دکھاؤں گی سنگار اب — جھومر نہ ہو میرے سر کا بار اب
گردن مری چھوڑ چپلڑی تو — کیوں ہو کے بلا گلے پڑی تو
ہاتوں کو ہیں چوہے دتیاں خار — تپے واللہ ہو گئے بار
زنجیر ہے سلسلہ فسوں کا — بجلی نے بدن تمام پھونکا
ہاتھ آج جو کنگنوں سے چھوٹیں — پھر میں پہنوں تو ہاتھ ٹوٹیں
اکون کو لگاؤں آگ جل جائیں — ٹھکراؤں کہ چھاگلیں نکل جائیں
بانکیں کیا ہیں کٹاریاں ہیں — بندے کہ سبک تھے اب گراں ہیں
آخر ماتھے سے میرے چھوٹا — ٹیکے کا نصیب اب تو پھوٹا
ستلڑی میں ہر ایک دریتیم — جس کی قیمت خراج ہفت اقلیم
گرد اُس کے ہر ہی زمرد کی — بیچ میں تختیاں زبرجد کی
ہاتھ وہ سمرنوں میں وہ پرتاب — جیسے ہالہ میں جلوۂ مہتاب
چھلّے پوروں پہ تھے کے نازک — وضع میں ساخت میں کمال سبک

غالباً سر سے لے کر پانوں تک کا کوئی زیور باقی نہیں رہ گیا ہے۔

موسیقی یعنی سانا ناچ اور گانا وغیرہ | اسلام کا سانا تو بے نغمہ ہے بلکہ اس میں سانا ہی نہیں۔ اسلامی تعلیم میں ناچ گانا وغیرہ حرام ہے

گانوں میں لے دے کر حدی اور رجز اور آلات موسیقی میں دف ہے لیکن اس کو موسیقی سے کیا نسبت!

اس موقع پر ایک لطیفہ یاد آگیا۔ ہندوستان کا ایک قوال حج کو گیا۔ اتفاق سے کسی بدو کو حدی پڑھتے سنا۔ سنتے ہی ہاتھ اٹھا کر کچھ بڑبڑانے لگا۔ لوگوں نے پوچھا یہ کیا؟ بولا پیغمبر صاحب سے عرض کر رہا تھا کہ قربان جاؤں، یہ گانا حرام ہی کرنے کے قابل تھا! خدا بھلا کرے صوفیائے کرام کا کہ انھوں نے گرمی قلب کا کچھ سامان پیدا کر دیا۔ ورنہ خوش مذاق فقہا نے تو اس فن لطیف کو ملیا میٹ کرنے میں اپنے مقدور بھر کوئی کسر اٹھا نہ رکھی تھی۔

بہر حال اگرچہ اسلام میں موسیقی حرام ہے لیکن عجمی مسلمانوں کو اس کا موروثی ذوق رہا ہے۔ اس ذوق کو وہ ہندوستان بھی ساتھ لائے۔ ہندوستان کو دنیا کا میوزک کالج کہنا چاہیے۔ آج بھی جب کہ ترقی یافتہ قوموں نے موسیقی کو معراج کمال تک پہونچا دیا ہے، غالبا دنیا کی کوئی قوم اس میں ہندوستان کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ موسیقی تو ہندو مذہب میں جزو عبادت ہے، اس لئے ایرانی مسلمانوں نے عجمی نغموں کو ہندی گیتوں سے ملا کر ایسے سامعہ نواز نغمے پیدا کیے کہ آج تک اردو شاعری میں اس کی تانیں سنائی دیتی ہیں۔

آلات موسیقی :—

بین کاروں کا سردست مقدر چمکا — سر سے سارنگیوں کے نور برابر چمکا
آئے جو طبلہ نواز ان کا بھی اختر چمکا — جو مجیرہ تھا وہ مثل مہ انور چمکا
سامنے آئے وہ ناٹک جو کتنے سبھی ہمہ جا — حاضر بزم ہوئے کتنے پکھاوج والے

گانا:-

جان صاحب نے ایک طوائف "حسین باندی" کے گانے کی تعریف میں گانے کی بہت سی قسمیں اور اُن کے لوازم ایک غزل میں جمع کر دیے ہیں۔

عالم میں ہو رہا ہے کیا کیا حسین باندی
صوت حسن سے تیری شہرہ حسین باندی

ترووٹ، ترانہ، دھرپت، ٹپہ، خیال، ٹھمری
جو تو نے گایا، اچھا گایا، حسین باندی

مرکی گلے میں کھٹکا، ہے زمزمہ عجائب
ہے بلبل خوش الحاں گویا حسین باندی

لے، تال، سُر اور سم ہیں، لونڈی غلام تیرے
قابو میں تیرے پایا سب کو حسین باندی

امیر مینائی فرماتے ہیں:-

ٹپے والوں نے کیا بزم میں اظہار کمال
ٹھمریاں گائیں کسی نے تو ہوا مالامال
وہ بھی موجود ہوئے خوب جو گاتے تھے خیال
آئے وہ دھرپتی بھی جو کہ نہ رکھتے تھے مثال

ناچ:-

وہ ناچنے کیا کھڑی ہوئی تھی
خود راگنی آ کھڑی ہوئی تھی

رقص اُس کا اگرچہ خوشنما تھا
سنگت کا بھاو جی تھکا تھا

اُس نے جو پکھاوج اس کو دیدی
کیفیت، اتفاق نے دی

تھا سِم پہ، اُس پری کا نقشہ
سب آنکھ ملا کے کہتے تھے، آ

محفوظ کیا جو سب کو اک بار
بخشا راجہ نے نولکھا ہار

انداز سے اُس نے لے کے مالا
کاندھے پہ پکھاوجی کے ڈالا

(گلزارِ نسیم)

بزم رقص و سرود :-

کیا بھانڈ اور بھگتیوں نے ہجوم
ہوئی آ ہے آ ہے مبارک کی دھوم

جہاں تک کہ سازندے تھے ساز کے
دھنی دست کے اور آواز کے

جہاں تک کہ تھے گائت اور رہنکار
لگے گانے اور ناچنے ایک بار

لگے بجنے قانون و بین و رباب
بہا ہر طرف جوئے عشرت کا آب

لگی تھاپ طبلوں کی مردنگ کی
صدا اونچی ہونے لگی چنگ کی

کماچوں کو سارنگیوں کو بنا
خوشی سے ہر اک ان کی تربیں ملا

لگا موم تاروں پہ مُنھ چنگ کے
ملا سُر طنبوروں کے مردنگ سے

ستاروں لگے پردے بنا کر درست
بجانے لگے سب وہ چالاک و چست

خوشی کی دبس ہر طرف تھی بساط
لگے ناچنے اُس پہ اہلِ نشاط

کناری کے جوڑے چمکتے ہوئے
وہ پاؤں کے گھنگھرو چھنکتے ہوئے

وہ بالے چمکتے ہوئے کان میں
پھڑکنا وہ نتھنے کا ہر آن میں

وہ گھٹنا وہ بڑھنا اداؤں کے ساتھ
دکھانا وہ رکھ رکھ کے چھاتی پہ ہاتھ

کبھی دل کو پاؤں سے مل ڈالنا
نظر سے کبھی دیکھنا بھالنا

دکھانا کبھی اپنی چھب مسکرا　　کبھی اپنی انگیا کو لینا چھپا
کبھی منھ کے تئیں پھیر لینا ادھر　　کبھی چوری چوری سے کرنا نظر
ڈپٹے کو کرنا کبھی منھ کے اوٹ　　کہ پردے میں ہو جائے دل لوٹ پوٹ
کوئی فن سنگیت کے شعلہ رو　　پریم جوگ چھبی لیے بہ ملو
کوئی ڈھیٹ گت ہی میں پاؤں تلے　　کھڑی عاشقوں کے دلوں کو ملے
کوئی دائرے میں بجا کر بہ لن　　کوئی دمدمے میں جتا اپنا فن
کہیں دھرپت اور گیت کا شور و غل　　کہیں قول و قلبانہ و نقش و گل
کہیں بھانڈ اور لولیوں کا سماں　　کہیں ناچ کشمیریوں کا وہاں
مجیرا پکھاوج گلے ڈال ڈھول　　بجاتے تھے اس جا کھڑے باندھ غول
چھٹی تک غرض تھی خوشی ہی کی بات　　کہ دن عید اور رات تھی شب برات

**ہندوستان کے جغرافی اثرات**

اُردو شاعری جس طرح ہندوستان کی تہذیب و معاشرت کا آئینہ ہے اُسی طرح وہ ہندوستان کے جغرافی حالات کی بھی تصویر ہے۔ اس کا ایک رُخ آپ دیکھ چکے، اب دوسرا رُخ ملاحظہ فرمائیے۔

مسلمان، حکمراں کی حیثیت سے ہندوستان میں آئے، لیکن اجنبی حکمرانوں کی طرح انھوں نے اس کو تجارت کی منڈی نہیں سمجھا کہ ہزاروں کوس دور بیٹھے بیٹھے اُس کی دولت سمیٹتے، بلکہ اُس کو وطن بنا کر یہیں رس بس گئے۔ اکبر و شاہجہاں اسی خاک سے پیدا ہوئے اور اسی کی مٹی میں مل گئے۔ اس توطن کے ساتھ ایک حد تک انھوں نے یہاں کی تہذیب

شبہ نہیں کہ ہر کلام کی خوبی کے لئے خواہ وہ نظم ہو یا نثر، زبان کی صحت اور سلاست، نہایت ضروری شرط ہے، لیکن زبان کی صحت اور سلاست الگ شے ہے اور لطف زبان اور شے، لطف زبان سے مراد وہ مخصوص اور ٹکسالی محاورے ہیں جو اُردو کے مرکز دلی کی گلیوں میں بولے جاتے ہیں، میرے نزدیک زبان کی خوبی کے لئے صرف اس قدر کافی ہے کہ اس میں کوئی صرفی نحوی خامی نہ ہو محاورے کے خلاف نہ ہو، انداز بیان میں فصاحت اور دلکشی ہو، اگر کلام اس معیار پر ٹھیک اُترتا ہے تو پھر اس کی خوبی کے لئے اور کسی عنصر کی ضرورت نہیں، اس معیار کے مطابق جگرؔ کے کلام کی خوبی میں گفتگو کا کوئی محل ہی نہیں ہے، اس کا ہر شعر نہ صرف صحت زبان بلکہ فصاحت و بلاغت کا بھی نمونہ ہے، لیکن شاعری میں زبان کی چاشنی ڈھونڈھنے والوں کے لطف کا بھی پورا سامان موجود ہے۔

چشم پُرنم، زلف آشفتہ، نگاہیں بے قرار
اس پشیمانی کے صدقے میں پشیمانی ہو گیا

زاہد یہ میری شوخیِ رندانہ دیکھنا
رحمت کو باتوں باتوں میں بہلا کے پی گیا

لاکھ جانیں ہوں تو میں اُن پہ تصدق کر دوں
وہ یہ فرمائیں زباں سے اسے برباد کیا

فراق و وصل کے صدقے مگر مرے مالک
فراق و وصل میں کوئی تو امتیاز رہے

اکثر بھیج دے ایسے میں اس جانِ تمنا کو
سکوتِ شب کا سناٹا ہے اور دل کی کہانی ہے

لیئے پھرتا ہوں اک تصویرِ حسرت اپنے سینہ میں
خدا بخشے دلِ مرحوم کی زندہ نشانی ہے

نیتِ شب بہ خیر اے ساقی   بزم جم کیا ہے ساغر جم کیا

فارسی ترکیبیں

اس میں شبہ نہیں کہ نظم ہو یا نثر اس کی خوبی الفاظ کی سادگی اور ترکیبوں کی سہولت میں ہے، لیکن اسی کے ساتھ اس سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ شعر کا لطف فارسی کے شیریں الفاظ اور دل نشیں ترکیبوں سے کہیں دوبالا ہو جاتا ہے، اور یہ وہ مرصع کاری ہے جس سے زیور شاعری جگمگا اٹھتا ہے، زبان کی سادگی اور فارسی الفاظ اور ترکیبوں میں کوئی تضاد نہیں ہے جیسا کہ بظاہر نظر آتا ہے، تضاد تو اُن بدمذاقوں نے پیدا کر دیا ہے، جنھیں اُردو میں فارسی الفاظ اور ترکیبوں کے کھپانے کا سلیقہ نہیں ہے اور وہ فارسی کے ہر قسم کے الفاظ خواہ وہ اُردو کے آہنگ سے جوڑ کھاتے ہوں یا نہ کھاتے ہوں عبارت میں ٹھونس دیتے ہیں، ورنہ اگر دونوں کے ترنم اور آہنگ کا خیال رکھتے ہوئے فارسی کے شیریں الفاظ اور دل نشین ترکیبیں اُردو میں کھپائی جائیں تو اُردو نثر و نظم کہیں سے کہیں پہونچ جاتی ہیں، حضرت جگر نے حتے الامکان فارسی ترکیبوں سے احتراز کیا ہے لیکن ان کا کلام اس کی لطیف آمیزش سے بالکل خالی نہیں ہے، لیکن جن جن موقعوں پر انھوں نے فارسی سے کام لیا ہے اپنی خوش مذاقی سے اسے اُردو میں ایسا کھپا دیا ہے کہ فارسی

اور اُردو کی متناسب آمیزش سے عجب خوش منظر گنگا جمنی رنگ پیدا ہوگیا ہے، ذیل کی مثالیں اس کی شاہد ہیں :-

بندگیِ جنوں ادا، ہے خودیِ ادب سرشت
حُسن کی اصطلاح میں عشق اسی کا نام ہے

شیشہ مست بادہ مست، حسن مست و عشق مست
آج پینے کا مزہ پی کر بہک جانے میں ہے

دستِ رنگین و جمالِ بے حجاب
اے خوش آں وقتے و خوش جام شراب

ہاں نگاہِ شوق وہ اُٹھی نقاب
آفتاب آمد دلیلِ آفتاب

نہ دیکھو مجھے صرف اتنا تو کہہ دو
ہلاکِ تماشا، خرابِ محبت

تیری نگاہِ ناز بایں شانِ اضطراب
ہم جانِ دردِ عشق ہم ایمانِ اضطراب

حرم و دیر نظر آتے ہیں سر بسجدہ
جلوہ گر کون مرے شوقِ جبیں ساز میں ہے

لٹادے دولتِ کونین اور سب کچھ لیئے
بس اک تبسمِ عاجز نواز رہنے دے

ان اشعار میں نہ صرف فارسی کی ترکیبیں ہیں بلکہ بعض بعض پورے پورے مصرعے فارسی کے ہیں، لیکن اس حسنِ مذاق کے ساتھ کھپائے گئے ہیں کہ شعر کے ترنم میں کوئی فرق نہیں آیا ہے بلکہ اُردو اور فارسی کے زیر و بم نے

مل کر ایک ہم آہنگ نغمہ پیدا کر دیا ہے۔

**جگر کی معنوی خصوصیات**

اوپر جو کچھ لکھا گیا وہ جگر کی شاعری کے ظاہری خط و خال کے متعلق تھا، گو اس میں بھی وہ اپنے اکثر معاصروں سے ممتاز ہے، لیکن یہ اس کا کوئی مخصوص اور انفرادی وصف نہیں ہے، بلکہ اس کے بعض دوسرے خوش مذاق ہمعصر بھی اس وصف میں اس کے شریک ہیں، جگر کی شاعرانہ انفرادیت اس کی شاعری کی معنوی خصوصیات میں نظر آتی ہے۔

اس کی معنوی خصوصیات میں جو خصوصیت سب سے زیادہ نمایاں نظر آتی ہے وہ خیالات کی وحدت و یکسانی کے ساتھ انداز بیان کا تنوع اور طریق ادا کی نیرنگی ہے، حافظ شیراز کی طرح جگر کے خیالات بھی محدود اور بندھے ہوئے ہیں، انھیں کو وہ مختلف پیرایوں میں ادا کرتا ہے اور اس طرح ادا کرتا ہے کہ بیان کی نیرنگی سے ایک عالم نظر آتا ہے، شراب ایک ہی ہوتی ہے، لیکن مختلف ساغروں میں بٹ کر جدا جدا کیفیت و اثر دکھاتی ہے، ساز ایک ہی ہوتا ہے لیکن اس کا ہر نغمہ اپنی تاثیر اور ترنم کے اعتبار سے ایک دوسرے سے بالکل مختلف سنائی دیتا ہے، دوسری خصوصیت اس کے جذبات کی لطافت اور پاکیزگی اور خیالات کی فلک پیما بلندی اور وسعت ہے، غزل کے مضامین محدود ہیں یعنی وہی حسن و عشق کی واردات اور کیفیات اور اس کے لوازم و نتائج کی مصوری، اسی لئے تغزل کی زمین میں مشکل ہی سے کوئی اچھوتا مضمون نکل سکتا ہے، لیکن یہ جگر کے خیالات کی وسعت اور بلندی ہے کہ اس پامال زمین میں بھی نئے نئے گل بوٹے کھلاتا ہے، اور پرانے پھولوں کو

بھی اس طرح سجا کر پیش کرتا ہے کہ ہر گلدستہ اپنے رنگ و بو کے اعتبار سے نیا نظر آتا ہے۔

تیسری خصوصیت اس کا جوش، اس کی سرمستی اور بے خودی اور خود فراموشی ہے، وہ جو کچھ کہتا ہے عالم بے خودی میں کہتا ہے اور کہتے کہتے خود اس میں گم ہو جاتا ہے، اسی کا یہ اثر ہے کہ اس کا ہر شعر سننے والوں کو بھی مست و بے خود بنا دیتا ہے۔

جگر کے خیالات کی بلندی اور وسعت

خیالات اور جذبات کے اعتبار سے جگر کی شاعری کی دو قسمیں ہیں، ایک مادی دوسری روحانی، جگر جب تک انسانی پیکر میں عالم آب و گل کی باتیں کرتا ہے تو وہ اپنے خیالات میں کسی نہ کسی حد تک عام شعراء کا ساتھ دیتا ہے، لیکن جہاں سے روحانی سرحد شروع ہوتی ہے وہاں سے وہ عالم ناسوت چھوڑ کر عالم لاہوت میں پرواز کر جاتا ہے اور روح القدس سے ہم کلام ہوتا ہے، اس کی شاعری کا یہ حصہ اتنا نازک لطیف اور اس کی کیفیتیں تمام محسوسات سے اتنی ماوراء ہیں کہ ان کو نقد و تبصرہ کی قید میں لانا بہت مشکل ہے، اس لئے پہلے اس حصہ پر تبصرہ کیا جاتا ہے جس پر مجاز کا ہلکا رنگ جھلکتا ہے تاکہ ناظرین جمال حقیقت کے مشاہدہ کے لئے تیار ہو سکیں۔

حسن و عشق کی بنیاد تمام تر دل پر ہے، خواہ وہ عشق حقیقی ہو یا مجازی عشق کی آگ اسی چقماق سے پیدا ہوتی ہے، دونوں میں فرق اس قدر ہے کہ عشق حقیقی میں دل کی کیفیتیں زیادہ لطیف اور پاکیزہ ہو جاتی ہیں، اور

ہوا و ہوس کے تمام خس و خاشاک جل کر خاکستر ہو جاتے ہیں، لیکن دل کا تعلق بہر حال قائم رہتا ہے، لیکن جگر کا عشق اس سے بھی بلند تر و پاکیزہ تر ہے، چونکہ اس کا مطلوب عالمِ مادی سے ماوراء اور مجسم لطافت ہے، اس لئے اس کے یہاں دل کا مادی واسطہ بھی درمیان میں باقی نہیں رہتا۔

حیراں ہوں کہ یہ آخر کیوں بیچ میں حائل تھا
میرا ترا رشتہ تو بے واسطۂ دل تھا

اس سے بھی ایک قدم اور آگے بڑھتا ہے اور درمیان میں اپنی ہستی کا پردہ بھی گوارا نہیں کرتا۔

تمام اٹھ گئے پردے تو اس سے کیا حاصل
مزہ تو جب تھا کہ میں بھی نہ درمیاں ہوتا

وصل و ہجر عاشقی کی ضروری واردات ہیں لیکن جگر کے ہجر و وصل کی صورت عالمِ مادی کے وصل و ہجر سے بالکل مختلف ہے۔

وہ ہجر کے پردے میں جس وقت کہ واصل تھا
اس درجہ لطافت تھی، احساس بھی مشکل تھا

ہجر بلائے جان نہیں بلکہ راز و نیاز کا "خاص وقت" ہے۔

تنہائیِ فراق میں کیوں گریہ کیجئے
اے دل یہ وقت خاص ہے راز و نیاز کا

وصالِ دوست کی حس، عشق کے نقص اور ناتمامی کی دلیل ہے۔

خلوتیانِ راز کا خاص یہ اک پیام ہے
حسنِ وصالِ دوست بھی منزلِ ناتمام ہے

"خلوتیانِ راز" کے اس "خاص" پیام کا لطف خلوتیانِ راز ہی اُٹھا سکتے ہیں۔

نگاہ کے تحیر اور رگِ جاں کے تواجد سے نظر مشاہدۂ جمال اور دل اس کے احساس سے محروم ہے۔

نہیں آپے میں کوئی کس کو ہو احساسِ نظارہ
تحیر ہے نگاہوں کو، تواجد ہے رگِ جاں کو

شادؔ عظیم آبادی نے اس تخیل کو اس سے زیادہ پاکیزہ ادا کیا ہے۔

کبھی ایک عدہ وصال کا جو وفا ہوا بھی تو کیا ہوا
مجھے حیف اپنی نظر پہ ہے اُنھیں اپنے جلوہ پہ ناز ہے

لیکن جگرؔ کو اس تحیر کا کوئی غم نہیں بلکہ یہ اس کی عین آرزو ہے اور اس کا سبب یہ ہے۔

بھلا ہوا کہ نظر حیرتوں میں ڈوب گئی،
کہاں کہاں نہ ترا حُسن رائگاں ہوتا

مشاہدۂ جمال کی آخری حد یہ ہے کہ دیکھنے والا سراپا نظر بن کر جلووں میں گم ہو جائے۔

ترے جلووں میں گم ہو کر خودی سے بے خبر ہو کر
تمنا ہے کہ رہ جاؤں میں سرتا پا نظر ہو کر

جمال کی لطافت مانع نظارہ سہی لیکن دل کا ربط نہانی خود
قربت کا پتہ دیدیتا ہے

لطافت مانعِ نظارۂ صورت سہی لیکن
دھڑکنا دل کا کہتا ہے وہ گزرے ہیں ادھر ہوکر

سالکِ راہ حقیقت کی آخری منزل پر پہونچ کر خود گم ہوجاتا ہے۔

مجھے تلاش کرے بےخودیِ شوقِ سجود
پہونچ کے منزلِ مقصد پہ کھو گیا ہوں میں

اس منزل پر پہونچنے کے بعد سالکِ راہ حقیقت پر سے ظاہری
آداب و رسوم اٹھ جاتے ہیں۔

اسے حال و قال سے واسطہ نہ غرض مقام و قیام سے
جسے کوئی نسبت خاص ہو ترے حسن برق خرام سے

اس لئے کہ نسبت خاص کے بعد پھر حال و قال اور مقام و قیام کی ضرورت
ہی کیا باقی رہ جاتی ہے، آشنائے راز ہونے کے لئے دوری چاہیئے۔

کھلا یہ راز تری جلوہ گاہ قربت میں
جو تجھ سے دور رہے آشنائے راز رہے

گو حسن حقیقت مستور رہے لیکن عشق حقیقی کی تسلی کا سلسلہ
برابر جاری ہے۔

مجھے دے رہے ہیں تسلیاں وہ ہر ایک تازہ پیام سے
کبھی آ کے منظر عام پر کبھی ہٹ کے منظر عام سے

شکستِ ساز کا نغمہ ساز کے نغمے سے زیادہ پُر لطف ہوتا ہے۔

دل مرا توڑ کر کہا اُس نے زبانِ راز میں
ساز میں نغمہ وہ کہاں جو ہے شکستِ ساز میں

"زبانِ راز" کے ٹکڑے نے اس شعر میں ایک خاص خوبی پیدا کر دی ہے۔
اکبر اور اقبال نے اس مفہوم کو اس سے زیادہ صاف اور واضح ادا کیا ہے، اکبر نے کہا ہے۔

دل شکستہ میں رہتا ہے بادۂ عرفاں
سُنا ہے میں نے کہ شیشہ یہ چور رہی اچھا

اقبال کہتا ہے۔

تو بچا بچا کے نہ رکھ اسے ترا آئینہ ہے وہ آئینہ
جو شکستہ ہو تو عزیز تر ہے نگاہ آئینہ ساز میں

گو واقعہ کے اعتبار سے اکبر و اقبال کے اشعار حقیقت سے زیادہ قریب ہیں، لیکن جگر کے انداز بیان میں شعریت زیادہ ہے، اس لئے کہ اس میں خود ساز کا بنانے والا، شکستِ ساز کے رمز کو "زبانِ راز" میں بتا رہا ہے۔
انجامِ محبت کی محویت میں قربت اور دوری کا امتیاز باقی نہیں رہتا۔

انجامِ محبت کی اللہ رے محویت
یہ بھی نہیں کھلتا ہے قربت ہے کہ ہے دوری

سجدہ اور جبیں سائی میں جبین و سجدہ کا امتیاز باقی رہنا، جبین و سجدہ کی توہین ہے۔

جبین و سجدہ کی توہین ہے جبیں سائی،
جبین و سجدہ میں کچھ بھی جو امتیاز رہے
یہی سجدہ خلاصہ عبادت ہے۔

یہ بے خودی اس سے بھی آگے بڑھ کر عبادت کے سدرۃ المنتہیٰ تک پہونچتی ہے، جہاں جبین و آستان میں بھی امتیاز باقی نہیں رہتا۔

میں کس کے سامنے اب اپنی جبیں جھکاؤں
میری جبیں نہیں ہے تیرا ہی آستاں ہے

یہی وہ مقام ہے جہاں طالب و مطلوب میں گم ہو کر اپنی شخصیت فنا کر دیتا ہے اور عالم وارفتگی میں وہ مطلوب کی زبان بن کر بولنے لگتا ہے۔

اسرار حقیقت | اوپر جو اشعار نقل کئے گئے، وہ اگرچہ اپنے خیالات کی بلندی و وسعت کے لحاظ سے جگر کے مقام عشق کا پتہ دیتے ہیں، لیکن اس اصول کے ماتحت

ہر چند ہو مشاہدۂ حق کی گفتگو
بنتی نہیں ہے بادہ و ساغر کہے بغیر

ان میں ہلکا سا حجاب مجاز نظر آتا ہے اور جگر خود اس حجاب کو اٹھانا نہیں چاہتا ہے کیونکہ یہ حسنِ حقیقت کے احترام کے منافی ہے چنانچہ کہتا ہے۔

رواں اگرچہ ہیں اس میں بھی سب وہی موجیں
مگر ہے قطرہ پہ فرض احترام دریا کا

لیکن اتحاد معنی خود زبان بن کر بول اٹھتا ہے۔

ہر ایک قطرہ انا البحر کہہ اُٹھے گا ضرور
یہی جو رنگ رہا اتحادِ معنی کا ؛

اس کے عشق کی ابتدا روزِ ازل ہی سے ہوتی ہے۔

ربطِ باطن اس کو کہتے ہیں کہ روزِ اوّلیں
روح مضطر ہی رہی پیدا نہ جب تک دل ہوا

اُٹھتے تھے ادھر پردے پیہم رُخِ فطرت سے
میں محوِ تماشائے صورت گریِ دل تھا

روزِ ازل سے اس بارِ امانت کو اُٹھا تو لیا، لیکن انجام سے غافل تھا۔

کونین کا غم دل نے سب لے لیا اپنے سر
آغاز کا دیوانہ انجام سے غافل تھا،

وحملها الانسان انه کان ظلوما جهولا، لیکن

خراب ہو کے بھی دل کب جہاں خراب ہوا
اک آفتاب کا سایہ تھا آفتاب ہوا

پھر یہی "دلِ خراب" اور "سایۂ آفتاب" ذاتِ حق میں فنا ہو کر دائرۂ مجاز کا مرکز بن گیا۔

ہو کے فنائے ذاتِ حق دل مرا سوز و ساز میں
مرکزِ اصل بن گیا دائرۂ مجاز میں ؛

اور اس وقت اس کا یہ کہنا بالکل بجا و درست ہے کہ:-

حرم و دیر نظر آتے ہیں سب بسجود    جلوہ گر کون مرے شوقِ جبیں ساز میں ہے

اور یہ دعوے بھی اس پر زیب دیتا ہے۔

آجائے اگر ضد پہ اپنی کوئی دیوانہ
خود گر دپھر کر آ کر کعبہ ہو کہ بُت خانہ

اب اس راہ سلوک کے کچھ قوانین و ضوابط اور احوال و کوائف ملاحظہ ہوں، چونکہ یہ عالم اس عالم مادی سے جدا ہے اس لئے اس کے قوانین و ضوابط بھی اس سے جدا ہیں، اس عالم مادی میں نظارہ مشاہدہ جمال کا وسیلہ ہے، لیکن جمال حقیقت کے مشاہدہ کے لیئے یہی وسیلہ حجاب بن جاتا ہے۔

تو سامنے ہے پھر بھی بتلا کہ تو کہاں ہے
کس طرح تجھ کو دیکھوں نظارہ درمیاں ہے

اس مسئلہ پر معتزلہ اور اشاعرہ کی پرانی بحث چلی آتی ہے کہ قیامت میں ان آنکھوں سے دیدار الٰہی ممکن ہے یا نہیں۔
پردۂ مجاز کے بغیر مظہر جمال حقیقت کا مشاہدہ ان مادی آنکھوں سے ناممکن ہے۔

شمع جب فانوس میں تھی آنکھ تھی محو جمال
جب ہوئی عریاں نگاہوں کو پریشاں کر دیا

---

جب آئے محفل وحدت سے بزم کثرت میں
نظر کا بن گئے دھوکا نظر کی صورت میں

اسی لیے حسن حقیقت ہمیشہ پردۂ مجاز میں نظر آتا ہے۔

کچھ اس طرح وہ پسِ پردۂ مجاز رہے

حجابِ ساز میں جیسے نوائے ساز رہے

اسی تشابہ کی بنا پر سالک کو ہر ہر قدم پر دھوکا ہوتا ہے۔

دھوکا تھا ہر قدم پر تری بزم ناز کا

کیا سخت مرحلہ تھا حریم مجاز کا ؛

اور صوفی اس تشابہ میں گرفتار ہو کر مجاز کو حقیقت سمجھنے لگتا ہے،

صوفی نے جس کو شاہدِ مطلق سمجھ لیا

ایک پرتوِ لطیف تھا حسنِ مجاز کا ؛

دل کی آنکھ یا چشمِ بصیرت تو انوارِ جمال کے گنجینہ کو سمیٹ لیتی ہے لیکن مادی آنکھوں کی محدود نظر اس کے احاطہ سے قاصر ہے، اس لئے طالبِ دیدار التجا کرتا ہے۔

دل ہے گنجینۂ انوار نگاہیں محدود ؛

کاش اس کل کا ہر اک جزو پریشاں ہو جائے

لیکن مشکل یہ ہے کہ حسن حقیقت کے قید تعین میں آنے کے بعد نظر تعینات و تشخصات میں اُلجھ کر رہ جاتی ہے، اس لئے طالب اس پردۂ تعین کو بھی ہٹانا چاہتا ہے۔

پھونک دے قید تعین کو بھی اے برقِ جمال

دل ہے آزاد نگاہیں مگر آزاد نہیں ؛

لیکن پھر اسے اپنی غلطی کا احساس ہوتا ہے کہ حسنِ حقیقت جیسی شے

تعینات و تشخصات کی قید میں آ ہی نہیں سکتی کہ سمندر کوزہ میں نہیں سما سکتا آفتاب کی روشنی مٹھی میں نہیں سمیٹی جا سکتی ہے، اس لئے کہتا ہے کہ تعینات کی قید صرف اوہام کا فریب ہے۔

حسن اور قیدِ تعین یہ خیالِ خام ہے
بے خبر یہ سب فریبِ جلوۂ اوہام ہے

اس اذعان و یقین کے بعد پھر وہ اپنی ہمت سے خطاب کرتا ہے۔

یہ سب جو حسنِ حقیقت پہ ہیں حجاب، اُٹھا
نظر کو ہے جو اُٹھانا تو کامیاب اُٹھا
یوں بڑھے پائے طلب حسنِ قدم کی جانب
ایک ہی جست میں طے عالم امکاں ہو جائے

وحدت فی الکثرت اور کثرت فی الوحدت یا وحدۃ الوجود یعنی تمام کائنات عالم ایک ہی اصل کی فرع، ایک ہی آفتاب کا پرتو اور ایک ہی تصویر کے مرقعے ہیں۔

پرتوِ حسنِ ازل کی اُف یہ نقش آرائیاں
بن گئے کتنے مرقعے ایک ہی تصویر میں
کثرت و اختلاف میں وحدت و ربط باطنی
اُف یہ کرشمہ سازیاں تیری نگاہِ ناز کی

آخری شعر مذاہب عالم کے اصولی اتحاد اور فروعی اختلافات کی مصوری بھی کرتا ہے۔

تمام کائنات صرف اسی حسن حقیقت کا سایہ ہے اور اس کی گردش کے ساتھ سایہ بھی گردش کرتا رہتا ہے۔

عالم کا تلون کیا ہستی کا تعین کیا ؟
تو خود جو خراماں ہے سایہ بھی خراماں ہے

**جگر کا عام رنگ** اوپر کے اشعار کا تعلق جگر کی شاعری کے منزہ عن المادہ حصہ سے تھا، جہاں ہر شخص کی نظر نہیں پہونچ سکتی، اور اس سے لطف اُٹھانے والے صرف مخصوص اہل دل ہیں۔ باقی عام لوگوں کے لیئے اس عالمِ آب و گل کی روداد عشق زیادہ پر لطف ہے۔ جگر جب اس رنگ میں کہتا ہے تو اپنے بیان کی ندرت سے اس میں بھی ایک خاص لطف اور انوکھا پن پیدا کر دیتا ہے، اس میں ایک طرف دل کی گرمی کا پورا سامان موجود ہے، اور دوسری طرف ابتذال اور سفاہت سے دامن بچا ہوا ہے، غرض اس پامال اور شاہراہ عام میں بھی اس نے اپنا راستہ الگ نکالا ہے۔

محبوب کا عتاب عاشق کے لیئے ایک جانگسل مصیبت ہے، لیکن جگر کی نگاہ دل اس میں بھی کرم کا سامان تلاش کر لیتی ہے۔

نگاہِ دل بھی یکایک اسے سمجھ نہ سکی
وہ ہر کرم جو پسِ پردۂ عتاب ہوا

غالب نے کہا تھا :۔

دوستی کا پردہ ہے بیگانگی     مُنھ چھپانا ہم سے چھوڑا چاہیے

جگر بھی کسی قدر ترمیم کے ساتھ قریب اسی مفہوم کو ادا کرتا ہے۔

جذبۂ شوق کامیاب ہوا　　آج مجھ سے انھیں حجاب ہوا

"حجاب" جذبۂ شوق کی کامیابی کا کتنا سچا اور کتنا پُرلطف ثبوت ہے۔ آشوب عشق میں دل پر کبھی اضطراب کی کیفیت طاری ہوتی ہے اور کبھی سکون ہو جاتا ہے لیکن جگر کا حرماں نصیب دل سکون سے ہمیشہ محروم رہا اس لیے کہ سکون ہوتے ہی اضطراب دل بن گیا جو اضطراب کا اصل سبب ہے گویا اضطراب نے صرف شکل بدل دی۔

ٹھہرا جہاں یہ جسم میں دل بن کے رہ گیا
دیکھے کوئی سکون مرے اضطراب کا

ناظرین نے معشوق پر تصدق اور نچھاور کی بہت سی سوغاتیں ملاحظہ کی ہوں گی، لیکن جگر کے صدقہ کی لطافت اور کیفیت ملاحظہ ہو۔

سب اُن پہ ہے تصدق وہ سامنے تو آئیں
اشکوں کی آرزوئیں آنکھوں کی التجائیں

"زبانِ شوق" عرض شوق کی بہت قدیم ترجمان ہے لیکن جگر کے بیان کی ندرت دیکھئے۔

دیکھنا بے خودیِ شوق کا اعجازِ سکوت
کہہ رہا ہوں وہ فسانہ جو مجھے یاد نہیں

اس سے بھی لطیف اور پُرکیف پیرایہ ملاحظہ ہو۔

ان کی نگاہِ لطف ہے، اور کشفِ رازِ دلبری
میری نگاہِ شوق ہے اور داستانِ عاشقی

"نگاہِ لطف" اور "کشفِ رازِ دلبری" نے شعر میں کتنا بانکپن پیدا کر دیا ہے
اس خاموش ترجمان کا مقابل دیکھیے۔

مہرباں ہم پہ رہی چشمِ سخن گو اُن کی
جب ملی آنکھ نگاہوں نے کچھ ارشاد کیا

"چشمِ سخن گو" اور "نگاہوں کے ارشاد" نے عجب لطف پیدا کر دیا ہے،
نگاہِ ناز کا یہی رمز حاصلِ عاشقی ہے، اس کے بعد پھر دنیا میں کس چیز کی
ضرورت باقی رہ جاتی ہے؟

درد بھی ساتھ چھوڑ دے روح بھی تن سے ہو جدا
دیکھ چکا ہوں میں بھی "کچھ" ان کی نگاہِ ناز میں

"کچھ" کے مجمل لفظ میں کس قدر وسیع معنی پنہاں ہیں۔
یہ بہت پامال تخیل ہے کہ ناصحوں کی ملامت حسن سے ان کی بے خبری
کا نتیجہ ہے، کسی پرانے استاد کا شعر ہے۔

دکھاؤں گا تجھے زاہد اس آفتِ جاں کو
خلل دماغ میں تیرے ہے پارسائی کا

دیکھیے جگر اپنے بیان کی ندرت سے اس پامال تخیل کو کتنا بلند
اور پاکیزہ بنا دیتے ہیں کہ اس کی صورت نہیں پہچانی جا سکتی۔

ہنسی پھر اڑنے لگی عشق کے فسانے کی
نقاب الٹ دو بدل دو فضا زمانے کی

یہ بھی ایک پامال تخیل ہے کہ حسن کی بقا عشق سے ہے، عشق کے

مٹنے سے حسن کا کوئی نام لیوا باقی نہیں رہ جاتا۔ سب سے پہلے حسرت نے اسے پاکیزہ الفاظ میں پیش کیا ہے۔

میں جو مٹتا ہوں تو مٹتا ہے ترے عشق کا نام
فیصلہ بس مری تقدیر کا آساں نہ رہا

جگر نے اس کو اور زیادہ بلند اور ستھرا بنا دیا۔

مجھے یوں نہ خاک میں تو ملا میں اگرچہ ہوں ترا نقش پا
ترے جلوہ ہی کی ہے بقا مرے شوق نام بنام سے

ایسے عالی ظرف عشاق کم نکلیں گے جن کی زبان ستم یار کے شکوہ سے آلودہ نہ ہوئی ہو، جگر کی عالی ظرفی دیکھیے کہ وہ نہ صرف شکایتِ ستم سے زبان آلودہ نہیں کرتا بلکہ "ستم خاص" کی تمنا کرتا ہے۔

نہیں معلوم وہ کس طرح کے انساں ہوں گے
جن پہ تیرے ستم خاص کے احساں ہوں گے

عرضِ تمنا رعنائی خیال کی رسوائی ہے

رعنائیٔ خیال کو رسوا نہ کیجیے
ممکن بھی ہو تو عرض تمنا نہ کیجیے

عشق کو افسانۂ بزم و انجمن بنانا عشاق کا قدیم شیوہ ہے لیکن جگر زبان پر مطلوب کا ذکر بھی لانا احترام حسن کے منافی سمجھتا ہے۔

ہاں سزا دے اے خدائے عشق اے توفیقِ غم
پھر زبانِ بے ادب پر ذکرِ یار آ ہی گیا

خدائے عشق اور توفیقِ غم سے طلب سزا نے شعر کو اور زیادہ بلند کر دیا ہے۔

عشق پر حسن کی نظر ترحم آداب عشق کے خلاف نہیں ہے بلکہ عشاق کی عین
تمنا یہی ہوتی ہے لیکن جگر کے عشق کی بلندی دیکھیے کہ وہ اس ننگ کو بھی گوارا
نہیں کرتا اور یار کی "نظر رحم" کو دیکھ کر غیرت سے التجا کرتا ہے۔

پھونک دے اے غیرتِ سوزِ محبت پھونک دے
اب سمجھتی ہیں وہ نظریں رحم کے قابل مجھے

محبت لازوال، اور جذب محبت۔

محبت ابتدا سے انتہا تک غیر فانی ہے
یہی اک نقش اول ہے، یہی اک نقش ثانی ہے

محبت اصل حقیقت ہے اس کو کیا کرتے
ہم التجا جو نہ کرتے وہ التجا کرتے

عاشقی خود اپنا اعلان ہے۔

چھپ کے رہ نہیں سکتی عاشقی وہ مستی ہے
دل سے بادل اٹھتے ہیں آنکھ سے برستی ہے

لغزش مستانہ وار کے اثرات۔

رگ رگ میں آج دوڑ گئی موج سرخوشی
قربان تیری لغزش مستانہ وار کے

**گداز عشق** | سوز و گداز تغزل کی روح ہے۔ اسی سے تغزل کے جسم میں جان پڑتی
ہے، گداز عشق سے خالی تغزل ایک شراب بے کیف ہے اس لیے کہ تغزل نام ہے
حسن و عشق کی واردات کی مصوری کا، اور سوز و گداز ہی عشق میں جلا دیتا ہے

اور اسی برق خرمن سوز سے نخلِ عاشقی ہرا ہوتا ہے، گدازِ عشق کا بیان فانی کا خاص حصہ ہے، لیکن جگر نے بھی ایک درد آشنا دل پایا ہے، اس لئے اُن کے اشعار بھی اس برق خرمن سوز کی شرر باریوں سے خالی نہیں ہیں، اور کبھی کبھی ان کے ٹوٹے ہوئے دل سے بھی آہِ سوزاں نکل جاتی ہے۔ ہوس پیشہ عشاق کیلئے دردِ عاشقی ایک مصیبت ہے، لیکن جگر کا درد پسند دل اس سے لذت یاب ہوتا ہے، اور کمال لذت کے لیے سراپا درد بن جانا چاہتا ہے۔

ایک کیفِ ناتمام درد کی لذت ہی کیا

درد کی لذت سراپا درد بن جانے میں ہے

اس کی محرومیوں کی یہ انتہا ہے کہ سکون کیا اضطراب بھی میسر نہ ہوا۔

جہانِ شوق کی محرومیاں نہ پوچھ جگر

سکوں تو کیا کہ میسر نہ اضطراب ہوا

دل کی بربادی۔

اس ایک دل کی حقیقت کا کیا کہنا

جو لاکھ بار بنا اور پھر خراب ہوا

دردِ غم کی وسعت اور پہنائی۔

اللہ اللہ تیرے غم کی وسعتیں کوئی عالم درد سے خالی نہیں

بھری ہوئی ہیں فضا میں جمالِ غم سے تمام

گناہگار نظر لذتِ عذاب اُٹھا

اس کا درد آشنا دل عیشِ وصال کو بھی شباہت غم کی وجہ سے قبول

کرتا ہے۔

کر لیا دل نے عیشِ وصل قبول     پا گیا کچھ شباہتِ غم کیا

غم حسن کی ایک امانت ہے، اور حقِ امانت اس کی غم خواری ہے، اس لئے وہ عام عشاق کے برعکس شبِ ہجر کی درازی کی دعا مانگتا ہے۔

تری امانتِ غم کا تو حق ادا کر لوں
خدا کرے شبِ فرقت ابھی دراز رہے

شبِ فرقت میں عشاق کم سے کم یار کے تصور ہی سے دل بہلاتے ہیں، لیکن جگر کو یہ بھی گوارا نہیں۔

چاہیئے تیرے تصور سے بھی ایسے میں گریز
کیوں کرے تجھ کو شریکِ غمِ ہجراں کوئی

عام شعرا کے یہاں غمِ ہجر جانگسل ہے لیکن جگر کا غمِ ہجر جاں نواز ہے۔

ترے بغیر تو جینا روا نہیں لیکن
میں کیا کروں جو ترا غم ہی جاں نواز رہے

غالب نے کہا ہے۔

ہائے اس بے کسیِ عشق پہ رونا غالب
کس کے سر جائے گا سیلابِ بلا میرے بعد

جگر کہتا ہے۔

جب حسن و عشق دونوں کو دیا کریں گے مجھ کو     وہ بھی جگر زمانہ نزدیک آ رہا ہے

میرے نزدیک اس شعر میں جگر کا تخیل غالب سے بہت آگے بڑھ گیا، غالب کو خود اپنے بعد اور تنہا عشق کی بے کسی پر رونا آتا ہے، لیکن جگر کے بعد حسن اور عشق دونوں بے یار و مددگار ہو جائیں گے۔

عاشق کی جستجو کی آخری حد ناکامی ہے۔

یہ حدِ آخری ہے عاشق کی جستجو کی
بن بن کے مٹ رہی ہے ہر شکل آرزو کی

یہ نیا تخیل ملاحظہ ہو کہ جگر خود رہینِ درد ہے لیکن اس کی تسلی کیلئے غمِ یار کی شیفتگی کافی ہے۔

میں رہینِ درد سہی جگر مجھے اور چاہئے کیا جگر
غمِ یار ہے مرا شیفتہ میں فریفتہ غمِ یار پہ

غم کی مداومت اس سے زیادہ بلیغ پیرایہ میں کیا دکھائی جا سکتی ہے۔ فانی نے کہا ہے۔

مآلِ سوزِ غمہائے نہانی دیکھتے جاؤ
بھڑک اٹھی ہے شمعِ زندگانی دیکھتے جاؤ

جگر کہتا ہے۔

مری سمت سے اسے اے صبا یہ پیامِ آخرِ غم سنا
ابھی دیکھنا ہو تو دیکھ جا کہ خزاں ہے اپنی بہار پہ

عشق کا خوش آیند آغاز اور اس کا حسرت ناک انجام۔

عجب انقلاب زمانہ ہے مرا مختصر سا فسانہ ہے
یہی اب جو بار ہے دوش پہ یہی سر تھا زانوئے یار پہ

بعض مدعیان تجدید و اصلاح کی بہت سی بدمذاقیوں میں سے ایک بدمذاقی یہ بھی ہے کہ رنگین نوائی کو مذاق سلیم کے منافی سمجھا جاتا ہے، میرے نزدیک رنگینیٔ خیال اور رنگینیٔ ادا بھی شاعری کا ایک نہایت ضروری عنصر بلکہ رخسارِ شاعری کا گلگونہ ہے، کہ شاعری میں روح کی بیداری اور دل کی تڑپ کے ساتھ لبوں کے تبسم اور چہرہ کی شگفتگی کا سامان بھی ضروری ہے ورنہ شاعری محض محفلِ وجد کے لیئے رہ جائے گی، ہاں اس میں اعتدال اور سلامت مذاق البتہ ضروری شرط ہے کہ وہ محض پُر لطف شوخی تک محدود رہے، بازاری پھکڑ نہ بننے پائے، اس لحاظ سے جگر کی شاعری بھی اس رنگین عنصر کی لطیف آمیزش سے خالی نہیں ہے اور انھوں نے اپنی خوش مذاقی سے اس عنصر کو ایسا نکھایا ہے کہ کہیں سے رنگ پھوٹے نہیں پاتا، اب مثالیں ملاحظہ ہوں۔

جوانی کا کتنا صحیح اور پُر کیف مرقع ہے۔

جوانی کا عالم ہے سرشاریاں ہیں ۔۔۔ قدم ڈگمگائے نظر بہکی بہکی

کس قدر بلیغ اور شاعرانہ تشبیہ ہے۔

منھ سے بُول اُٹھنے کو ہے جامِ شراب ۔۔۔ ان لبوں کی جاں نوازی دیکھنا

کس قدر پُر کیف التجا ہے۔

میرا اپنی جان، تو قربان کر چکوں تجھ پر

یہ چشم مست ابھی نیم باز رہنے دے

حسنِ یار کی بہار آفرینی دیکھیے۔

دوڑا کے حسنِ یار کی ہلکی سی اک لہر
کانٹوں کو میں نے رشکِ گلستاں بنا دیا

حسنِ تصوّر کا فریب رنگ و بو ملاحظہ ہو۔

ہائے یہ حسنِ تصوّر کا فریبِ رنگ و بو
میں یہ سمجھا جیسے وہ جانِ بہار آ ہی گیا

نگاہِ مست کے دور کا کیف۔

کیفِ شباب و سرخوشیِ بادۂ حیات
کیا دور تھا تری نگہِ مست ناز کا

خیالات کی رعنائی کا پرتو۔

حسن کے ہر جمال میں پنہاں میری رعنائیِ خیال بھی ہے
دوسرے الفاظ میں یہ کہہ سکتے ہیں کہ حسن کو عشق کی رنگیں نظروں نے حسن بنایا۔

نگاہِ گستاخ کا اثر۔

ہائے وہ چہرہ اور اس میں وہ تڑپتی بجلیاں
کاش اک دن پھر انھیں گستاخ بن کر دیکھتے

نگاہِ مست کی مے باری۔

چھلک گیا ایک ایک مینکش اس نگاہِ مست سے
تم ادھر دیکھا کئے اور لٹ گیا مے خانہ آج

حسن کا جواب۔

فروغ بادہ ترے حسن کا جواب ہوا
سنبھالنا مجھے ساقی میں بے نقاب ہوا

بعض بعض غزلیں پوری کی پوری خیالات اور بیان کی رنگینی میں ڈوبی ہوئی ہیں لیکن لطافتِ ادا کی وجہ سے ان کی رنگینی بالکل گراں نہیں گزرتی۔

خیال رنگیں، نظام رنگیں، کلام رنگیں، پیام رنگیں
قدم قدم پہ، روش روش پہ، نئے نئے گل کھلا رہے ہیں

شراب آنکھوں سے ڈھل رہی ہے نظر سے مستی اُبل رہی ہے
چھلک رہی ہے اچھل رہی ہے پئے ہوئے ہیں پلا رہے ہیں

وہ روئے رنگیں وہ موجِ نسیم کہ جیسے دامانِ گل پہ شبنم
یہ گرمیِ حسن کا ہے عالم، عرق عرق میں نہا رہے ہیں

خود اپنے نشے میں جھومتے ہیں وہ اپنا منہ آپ چومتے ہیں
خرابِ مستی بنے ہوئے ہیں ہلاکِ مستی بنا رہے ہیں

یہ موجِ دریا یہ ریگِ صحرا یہ غنچہ و گل، یہ ماہ و انجم
ذرا جو وہ مسکرا دیے ہیں یہ سب کے سب مسکرا رہے ہیں

اب آگے جو کچھ بھی ہو مقدر رہے گا لیکن یہ نقش دل پہ
ہم ان کا دامن پکڑ رہے ہیں وہ اپنا دامن چھڑا رہے ہیں

**خمریات** موجودہ دور میں خمریات حضرت ریاضؔ کا مخصوص حصہ سمجھا جاتا ہے اور ایک حد تک یہ صحیح بھی ہے جو شاعر یہ شعر

اتنی پی ہے کہ بعد توبہ بھی
بے پیے بے خودی سی رہتی ہے

کہہ سکتا ہے، اس کی خمریات کے نشہ میں کسی کو شبہہ نہیں ہو سکتا، لیکن ریاض جگ بیتی کہتے ہیں اور جگر آپ بیتی کہتا ہے، وہ قال ہے اور یہ حال، اس لیے قدرۃً دونوں کے کیف اور اثر میں نمایاں فرق نظر آتا ہے ، خمخانہ، ریاض کی مے بھی پُر کیف ہے، لیکن جگر کی "خانہ ساز" جیسی نشہ آور اور ہوشربا نہیں ہے، جگر جو کچھ کہتا ہے عالمِ مستی میں کہتا ہے، اس لیے اس کے رندانہ اشعار بادۂ ناب کے لبریز جام کا اثر رکھتے ہیں جن کا ایک ہی جرعہ دوسروں کو بھی مست بنا دیتا ہے۔ جگر کے خمخانہ میں ہر رنگ و بو، ہر مزہ اور ہر درجہ کی شراب ہے اور اس کے اثرات بھی مختلف ہیں، کسی میں سرخوشی کی حد تک نشہ، کسی میں مستی اور کسی میں بدمستی تک لیکن اس عالمِ بدمستی میں بھی جہاں بڑے بڑے پاکبازوں کے قدم ڈگمگا جاتے ہیں جگر اپنے حواس قائم رکھتا ہے اور بڑبڑانے نہیں لگتا، جس خمخانہ کا جگر مے نوش ہے اس کی مے نوشی کے لیے کچھ خاص قواعد و شرائط ہیں، چنانچہ سب سے مقدم شرط یہ ہے،

اسی کے واسطے بھی ہے مے کشی بھی جگر
جسے خبر نہیں مے کیا ہے مے کشی کیا ہے

شاد نے کہا ہے۔

میں نثار اپنے خیال پر کہ بغیر مے کے ہیں مستیاں
نہ تو خم ہے پیشِ نظر کوئی نہ سبو ہے پاس نہ جام ہے

اور

رد و صافی کا لحاظ آفتِ جاں تھا ساقی ٭ دلے ان بادہ کشوں پر جنھیں یہ ہوش رہا

اس کی مے پرستی بلا وجہ نہیں بلکہ اس کا سبب یہ ہے ۔

نگاہِ خاص سے چھلکا رہا ہے مے کوئی	وہ پاکباز نہیں اب جو پاکباز رہے

اس سے بھی زیادہ صاف کہتا ہے ۔

پیتا بغیر اذن یہ کب تھی مری مجال	درپردہ چشمِ یار کی شہ پا کے پی گیا

شادؔ نے کہا ہے ۔

ہیں فدائے ساقیٔ مہ لقا، یہی مے کشی کا ہے مسئلہ

وہی حکم دے تو حلال ہے وہی روک دے تو حرام ہے

جگرؔ کی مے پرستی اس فلسفۂ اخلاق کے ماتحت ہے ۔

دل بدست آور کہ حج اکبر است	از ہزاراں کعبہ یک دل بہتر است

آزردگیٔ خاطرِ ساقی کو دیکھ کر	مجھ کو یہ شرم آئی کہ شرما کے پی گیا

شادؔ نے کہا ہے ۔

ناصاف بھی دی ہے تمہیں ساقی نے تو رندو

لے لو بہ ادب کچھ نہ کہو پیرِ مغاں سے

ترکِ شراب کی بے کیفی رندِ قدح نوش کے لئے موت سے کم نہیں اس لیے جگرؔ اپنی مے نوشی کے جواز کے لئے یہ عذرِ شرعی پیش کرتا ہے ۔

بے کیفیتوں کے کیف سے گھبرا کے پی گیا

توبہ کے ہر خیال کو ٹھکرا کے پی گیا

شرب بالخطا شریعت میں معاف ہے اس لئے جگرؔ کہتا ہے ۔

اے رحمتِ تمام مری ہر خطا معاف	میں انتہائے شوق میں گھبرا کے پی گیا

مے پرستی کا منتہائے کمال یہ ہے۔

اس جانِ میکدہ کی قسم بارہا جگر
کل عالمِ بسیط پہ میں چھا کے پی گیا

خمریات کی بعض بعض کیفیتیں ناقابلِ تشریح ہیں۔

چھلک گیا ایک ایک میکش اس نگاہِ مست سے
تم ادھر دیکھا کئے اور لٹ گیا مے خانہ آج

یہی تخیل کسی قدر ترمیم کے ساتھ شاد کے یہاں بھی موجود ہے۔

دیکھا کئے وہ مست نگاہوں سے بار بار
جب تک شراب آئی کئی دور چل گئے

مختلف نمونے۔

کھینچ کر اک آہ کس نے رکھ دیا جامِ شراب
دیدنی ہے اضطرابِ ساقی و پیمانہ آج

بادۂ ناب عجب چیز ہے ساقیٔ سیکن
اور ہی کچھ ترے ہاتھوں سے مزا آتا ہے

پی کے اک جامِ شرابِ شوق آنکھیں کھل گئیں
دیکھتا ہوں جس طرف میخانہ ہی میخانہ ہے

**شوخیٔ رندانہ** رندوں اور واعظوں میں بہت پرانی نوک جھونک چلی آتی ہے اور جب تک ان دونوں کا وجود دنیا میں باقی رہے گا دونوں کی چپقلش چلی جائے گی، اس لئے کہ نہ اس کے منھ سے یہ کافر لگی ہوئی چھوٹے گی اور نہ حضرت

واعظ اپنے مذہبی فریضے سے چوکیں گے، اور حشر تک یہ زور آزمائی قائم رہے گی واعظ کے پند اور رندوں کی چوٹوں میں بڑا فرق ہے، حضرت واعظ اپنا فرض ادا کر کے خاموش ہو جاتے ہیں اور کسی کو خبر بھی نہیں ہوتی، لیکن رندوں کی شوخ پھبتیاں گلی گلی اور کوچہ کوچہ میں پھیل کر شوخ طبع بے فکروں میں واعظ کو سامانِ تفریح بنا دیتی ہیں، بعض بے باک رندوں نے تو عالم بدمستی میں واعظ کی پگڑی تک اچھال دی، اور بعض کی شوخیاں محض رندانہ چوٹوں تک محدود رہتی ہیں، جگر بھی انھیں مہذب رندوں میں ہے، اس نے بھی واعظوں پر نہایت لطیف اور ظریفانہ پھبتیاں کہی ہیں لیکن تہذیب کا دامن کہیں ہاتھ سے نہیں چھوٹا ہے،

واعظ جو کچھ کہتا ہے وہ اپنی کتابی پوٹ کے بل پر کہتا ہے، لیکن جگر اپنے سامانِ رندی کے مقابلہ میں واعظ کے "بارِ علم" کی یہ حیثیت سمجھتا ہے۔

کدھر سے برق چمکتی ہے دیکھوں اے واعظ
میں اپنا ساغر اٹھاتا ہوں تو کتاب اُٹھا

واعظ بدمست جگر کو اُٹھانے کے لیے بڑھتا ہے جگر یہ شوخ و رندانہ جواب دیتا ہے۔

مجھے اُٹھانے کو آیا ہے واعظِ ناداں
جو اُٹھ سکے تو مرا ساغرِ شراب اُٹھا

"اُٹھ سکے" کے لفظ سے واعظ کی کتنی تحقیر ہوتی ہے، یعنی ساغر کا بار علم کے بار سے بڑھ کر ہے، اشاد نے اسی مضمون کو کسی قدر ترمیم کے ساتھ اس سے زیادہ شوخ کہا ہے۔

بارِ سبو وہی اُٹھائے جس پہ ہو فضلِ مے فروش
زاہدِ خشک پہ بھی کیا بوجھ ہے جانماز کا

زاہد بادۂ کوثر کی لو لگائے ہوئے ہے جگر اس کے لیئے مے نوشی کے جواز کا یہ پہلو نکالتا ہے اور درپردہ اس کے انتظار بادۂ کوثر پہ چوٹ بھی کرتا ہے۔

پی بھی جا زاہد خدا کا نام لے کر پی بھی جا
بادۂ کوثر کی بھی اک موج پیمانہ میں ہے

زاہد کے چہرہ کے نور کا کیسا رندانہ اور دلچسپ سبب بیان کرتا ہے۔

ہو گیا کیا مُرید مے زاہد :: اب تو چہرہ پہ نور رہتا ہے

جگر نے عالمِ بدمستی میں زیادہ سے زیادہ بارگاہِ زہد میں جو بے ادبی کی ہے اُس کا یہ نمونہ ہے۔

غرق کر دے تجھ کو زاہد تیری دنیا کو خراب
کم سے کم اتنی تو ہر مے کش کے میخانہ میں ہے

اخلاق

جگر غزل گو شاعر ہے جس کا کام صرف جذبات کی مصوری ہے وہ کوئی معلم اخلاق، حکیم اور واعظ نہیں کہ اخلاقی درس دینا اس کا فرض ہو، اس لیئے اس کی شاعری میں اخلاق کا حصہ بہت کم ہے۔ لیکن اس حیثیت سے کہ اخلاق بھی ایک حد تک شاعری کے حدود میں داخل ہے اس لیئے جگر کا کلام درس اخلاق سے بالکل خالی نہیں ہے۔

رہِ طلب میں نہ کر خوف لغزش پا سے :: یہاں جو گر کے اُٹھا بس وہ کامیاب اُٹھا

مجھے آغوشِ طوفاں ہی جگر آغوشِ مادر ہے
وہ کوئی اور ہوں گے امن ساحل دیکھنے والے

ہر طرف بے فائدہ کیوں سعی بیہم کیجیے
تشنگی سے اپنی پیدا بحرِ اعظم کیجیے

فضائے عالمِ ہستی پہ جب کریں گے نظر
ہر ایک موج کو موجِ سراب دیکھیں گے

پروردۂ طوفاں کو کشتی کی نہیں حاجت
موجوں کے تلاطم میں ساحل نظر آتا ہے

مختلف نمونے اور مختلف سرخیوں کے ماتحت کافی منتخب اشعار لکھے جا چکے پھر بھی ابھی بہت سا حصہ رہا جاتا ہے، اس لیے آخر میں ناظرین کی ضیافت طبع کے لیے چند منتخب اشعار بلا کسی ریویو کے نقل کیے جاتے ہیں۔

ہر تڑپ کے ساتھ اک جلوہ نمایاں ہو گیا
آج ثابت یار کا قربِ رگِ جاں ہو گیا

کس نظر سے آج وہ دیکھا کیا
دل مرا ڈوبا کیا اُچھلا کیا

آہ یہ عالمِ کثرت تری رعنائی کا
ایک مرکز نہ رہا چشمِ تماشائی کا

نگاہِ شوق کی جذب و کشش ارے توبہ
جس آئینہ پہ نظر کی ترا جواب ہوا

عین قربت بھی عین فرقت تھی
ہائے وہ قطرہ جو حباب ہوا

جز ترے کچھ نظر نہیں آتا آرزو بن گئی مجسم کیا

کمالِ عشق میں احساس اتنا تیز ہو جاتا
جو چھو جاتی ہوا، دل درد سے لبریز ہو جاتا

آلودہ خاک ہی میں رہنے دے اس کو ناصح
دامن اگر جھٹک دوں جلوے کہاں سمائیں

جو دل سے اٹھتے ہیں شعلے وہ رنگ بن بن کر
تمام منظر فطرت پہ چھائے جاتے ہیں

میں اپنی آہ کے صدقے کہ میری آہ میں بھی
تری نگاہ کے انداز پائے جاتے ہیں

بھڑکا رہا ہوں آتش عصیاں ہر ایک سمت
پھیلا رہا ہوں رحمت پروردگار کو

**خمستان فارس** "خمخانۂ ہندی کی شراب ناب کے بعد ناظرین "بادۂ شیراز" کا بھی تھوڑا سا مزہ چکھ لیں، جگر نے فارسی کلام میں حافظ شیراز کے تتبع اور ...... جہاں تک بیان کی رنگینی اور خیالات کی باریکیوں کا تعلق ہے اس کا چربہ اتارنے کی پوری کوشش کی ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ ان کا میدان نہیں، تاہم ان کا فارسی کلام بھی لطف سے خالی نہیں۔ یہ حصہ نہایت مختصر ہے، صرف چند غزلیں اور بعض مسلسل نظمیں ہیں، اس لئے اس پر مستقل تبصرہ کی گنجائش نہیں، صرف نمونۃً کچھ اشعار نقل کر دیے جاتے ہیں "خطاب بہ مسلم" کی مسلسل اور سبق آموز نظم خوب ہے، غزل کا نمونہ یہ ہے۔

شراب و ساغر و سبو، گل و بہار و آب جو
دو صد جہانِ رنگ و بو، نمود یک جہان ما

بیا بنوش جام مے چہ جام مے تمام مے
کہ ما و اذنِ جام مے خوش است ارمغانِ ما

آوارہ ہر نگاہ ز جرمِ نگاہ کیست
دیدن گناہِ ماست نہ دیدن گناہ کیست

دیوانہ وار جاں بہ فشاندن گناہ ماست
بیگانہ وار رُخ نہ نمودن گناہ کیست

صد نقش سجدہ تا در بت خانہ دیدہ ایم
ایں ہم جبیں گر اشارۂ طرفِ کلاہ کیست

بے کیفیتِ عاشق صد کیف و اثر دارد
زیں سرِّ نہاں لیکن ہر کس نہ خبر دارد

در عینِ وصال او یابم اثرِ دوری
اے پیرِ رہِ عشقم ایں پردہ کہ بر دارد

مفتی بحقِ منصور بنوشت عجب فتوے
کافی است پے قتلش ایں جرم کہ سر دارد

من عاشقِ آں شوخم کو از سرِ محبوبی
مانوس دلے دارد، بیگانہ نظر دارد

غافل ز دلم ہمنشیں جانم ز سر مستی :
صد نغمہ سر برانگیزد سازے کہ تو بشکستی

---

بلبل ہمہ تن خوں شدہ گلہا ہمہ تن چاک
اے وائے بہارے اگر این ست بہارے
اغیار بدل خندہ زن دل بہ تو مشغول
خلقے بپس دیوانہ و دیوانہ بکارے

---

# ریاضِ رضواں

اس عہد کے اُستادِ سخن حضرت ریاض خیر آبادی مرحوم کے دیوان کی اشاعت کا شائقین کو عرصہ سے اشتیاق تھا، خوشی کا مقام ہے کہ "ریاض رضواں" کے پردہ میں یہ بہار آگئی، یہ دیوان کئی مہینے ہوئے ریویو کے لئے آیا تھا، لیکن اب تک اس کی نوبت نہ آسکی، گذشتہ اپریل میں مرتب دیوان محترمی قاضی تلمذ حسین صاحب رکن دارالترجمہ حیدر آباد نے اس لطیف پیرایہ میں ریویو کا تقاضا فرمایا کہ "اب تو ہولی کا موسم بھی گذرا جارہا ہے" موصوف کا یہ فقرہ کلامِ ریاض پر نہایت بلیغ تبصرہ ہے۔

میں شاعر نہیں ہوں، البتہ شعر و سخن کا ذوق ضرور کبھی تھا، لیکن اب عرصہ سے طبیعت ایسی بدل گئی ہے، کہ شعر سے لطف اندوزی کا ذوق بھی باقی نہیں رہا۔ اس لئے دیوان ریاض کے مطالعہ کی طرف طبیعت متوجہ ہی نہ ہوتی تھی، کئی مرتبہ کوشش کی، مگر طبیعت راغب نہ ہوئی، بالآخر بادلِ ناخواستہ دیوان لے کر بیٹھا، دیوان کیا ہے میکدہ ہے، غزلوں میں شراب کی تاثیر اور ہر شعر چھلکتا ہوا جام ہے، اس لئے جوں جوں آگے بڑھتا گیا، افسردہ طبیعت شگفتہ ہوتی گئی، اور شاعری سے مدتوں کی اکھڑی ہوئی طبیعت عارضی طور سے پھر مانوس ہوگئی، یہ بھی حسنِ اتفاق کہ اس میکدہ کی سیر کا اتفاق عین توبہ شکن موسم ساون میں ہوا، بہر حال اس میکدہ کی سیر سے جو

کچھ حاصل ہوا ہے وہ خوش مذاق ناظرین کی ضیافت کے لئے پیش کیا جاتا ہے۔

میکدۂ ریاض کی شراب اتنی تیز اور رنگین ہے کہ اسے پی کر نہ بہکنا بڑے ظرف کا کام ہے، اس لیے اگر سنجیدہ ناظرین کو کہیں قلم میں لغزش نظر آئے تو وہ میرا قصور نہیں، بلکہ بادۂ ہوش ربا کا فیض ہے۔

یہ دیوان مقدموں اور تبصروں کے علاوہ ساڑھے سات سو صفحوں میں پھیلا ہوا ہے، شروع میں مہاراجہ کشن پرشاد بالقابہ، نواب اختر یار جنگ بہادر خلف حضرت امیر مینائی، مولوی سبحان اللہ صاحب رئیس گورکھپور اور نیاز فتحپوری کے قلم سے مقدمات اور تبصرے ہیں، اور فاضل مرتب کے قلم سے دیوان ریاض کی ترتیب و اشاعت کی روئداد ہے، ان مقدموں میں کلام ریاض کے مختلف پہلوؤں پر تبصرہ ہے، ان میں مولوی سبحان اللہ صاحب کا مقدمہ اپنی ندرت اور معنی آفرینی کے اعتبار سے قابل توجہ ہے، موصوف نے کلام ریاض سے نہ صرف تصوف کے رموز و اسرار منکشف کئے ہیں، بلکہ سیاست کے نکتے بھی حل کئے ہیں، یہ اُن کی دقت نظر ہے جہاں ہر شخص کی نگاہ نہیں پہونچ سکتی۔

اصل دیوان کے دو حصے ہیں پہلے حصہ میں جو ۹۰ ۴ صفحوں میں ہے، غزلیات ہیں اور دوسرے میں قصائد، ساقی نامے، سہرے، قومی نظمیں، رباعیات قطعات اور دوسری مختلف منظومات ہیں، دیوان کے حسن ترتیب کے لئے قاضی تلمذ حسین صاحب مرتب "کلید مثنوی" کا نام پوری ضمانت ہے۔

ریاض اس دور کی یادگار تھے جب شاعری کی دنیا میں داغ و امیر کا

طوطی بول رہا تھا، اور اقلیم شاعری میں انھی دونوں استادوں کی ٹکسال کا سکہ رواں تھا، پھر ریاضؔ امیرؔ کی مینا کے بادہ کش تھے، ان کی شاعری کا نشوونما اس دور کی فضائے شاعری میں ہوا، اس لیے ان کا ذوق و رنگ تمام تر اسی اسی دور کا نمونہ اور ان کا کلام اس دور کی تمام خصوصیات کا حامل ہے۔

ریاضؔ نے بڑی عمر پائی، پرانی محفلیں دیکھیں، نئے جلسے دیکھے، شاعری کا نیا رنگ ان کی نگاہوں کے سامنے بدلا اور پھیلا، لیکن اولاً تو پرانے اساتذہ اس رنگ کو آنکھ نہ لگاتے تھے، پھر بوڑھے ریاضؔ پر پرانا رنگ اتنا گہرا تھا کہ اس پر نیا خضاب نہیں چڑھ سکتا تھا، اس لیے ان کی شاعری میں نئے رنگ کا کوئی اثر نہیں ہے۔

ریاضؔ امیر مینائیؔ کے شاگرد تھے، لیکن اس دور میں داغؔ کا رنگ اتنا مقبول ہوا کہ خود امیر مینائیؔ کو اپنا پرانا طرز چھوڑ کر داغؔ کا رنگ اختیار کرنا پڑا جس کا شاہد ان کے پہلے اور آخری دور کا کلام ہے، پھر ریاضؔ کا فطری ذوق امیر مینائیؔ کے مقابلہ میں داغؔ کے ذوق سے زیادہ مناسبت رکھتا تھا، اس لیے ان کے کلام میں داغؔ کا رنگ غالب ہے، انھوں نے داغؔ اور امیر مینائیؔ دونوں کی خصوصیات کو اپنی شاعری میں سمو لیا تھا، اس میں زبان کی صفائی سادگی، سلاست، شیرینی، حلاوت اور برجستگی اور خیالات میں شوخی، بانکپن رندی و سرمستی اور ظرافت و بذلہ سنجی داغؔ کی ہے، اور نازک خیالی اور معنی آفرینی امیر مینائیؔ کی، اس طرح داغؔ اور امیرؔ میں جو خصوصیات الگ الگ تھیں وہ ریاضؔ میں یک جا نظر آتی ہیں اس لیے ان کی شاعری شراب دو آتشہ ہو گئی ہے۔

چونکہ ان کا کلام امیر اور داغ کے دور کی یادگار ہے، اس لئے اس میں
تمام خصوصیات وہی ہیں جو اس دور کی شاعری کا طغرائے امتیاز تھیں۔

**زبان کی نفاست**

ان کے کلام کی ظاہری اور سب سے نمایاں خصوصیت زبان کی
خوبی و پاکیزگی، سادگی و صفائی، لطافت و نفاست، محاوروں اور اصطلاحوں
کا برجستہ استعمال ہے، کلام کیا ہے زبان کی ٹکسال اور محاوروں کا خزانہ ہے
اشعار ہیں کہ کھرے سکے ڈھل ڈھل کر نکلتے ہیں، فصاحت و بلاغت یہ
ہے کہ کسی شعر میں ایک لفظ بھی حشو و نامناسب نہیں، جو لفظ جہاں ہے
گویا نگینہ جڑا ہے، اگر اسے بدل دیا جائے تو زبان کا لطف خاک میں مل جائے گا
وہ الفاظ استعمال نہیں کرتے بلکہ ان سے کھیلتے ہیں، داغ کے علاوہ کسی
دوسرے شاعر کے کلام میں مشکل سے زبان کا یہ لطف مل سکتا ہے، ریاض
کے کلام میں یہ وصف اتنا عام ہے کہ ایک شعر بھی اس سے خالی نہیں اس لئے
زبانوں کے نمونوں کی مثالیں پیش کرنے کی ضرورت نہیں، آئندہ مختلف مثالوں
کے جتنے شعر آئیں گے کوئی لطف زبان سے خالی نہ ہوگا۔

**شوخی و رنگینی**

دوسری خصوصیت شوخی و رنگینی اور حسن و عشق کے جذبات و
معاملات کی بے ریا مصوری ہے، اس لئے ان کا کلام پری خانہ بلکہ بدمست
مے خانہ ہے، جہاں جلوت و خلوت کا کوئی امتیاز نہیں، حسن کی ہر ادا بے محابا
کرشمہ و ناز کی ہر تصویر بے حجاب اور جذبات کا ہر منظر بے باک ہے، عشاق کی
بے تابیوں نے حریم حسن کا پردہ چاک کر دیا ہے، کہیں کہیں یہ مناظر ایسے
شوخ اور بے باکانہ ہیں کہ متانت آنکھیں نیچی کر لیتی ہے، یہ سب اعتدال

موجودہ مذاق کے لیئے بہت گراں ہیں، لیکن یہ ریاض کا قصور اور کلام ریاض کا نقص نہیں ہے، بلکہ ان کا ہنر ہے، وہ جس دور کے شاعر تھے اس دور کا عام مذاق، بلکہ کمالِ شاعری یہی تھا، اس لیئے ایلورا اور اجنٹا کے مناظر کی طرح ان آثار قدیمہ کی بھی قدر کرنی چاہیئے، کہ اب یہ نمونے ڈھونڈے سے نہ ملیں گے، کیا معلوم آج کا مذاق کل کیا درجہ پا پڑے گا، ان کا سارا دیوان ان رنگینیوں بلکہ ہولی کی رنگ بیزیوں سے گلنار ہے، اس کی مثالیں آئندہ آئیں گی۔

**خمریات** ان کی تیسری اور مابہ الامتیاز خصوصیت ان کے "خمریات" یعنی مے نوشی اور بادہ پرستی کے مضامین ہیں، یہ چیز ان کی شاعری کا طغرائے امتیاز ہے، اس میں مشکل سے ان کا کوئی حریف نکل سکتا ہے، وہ صحیح معنوں میں اردو ابو نواس اور خیام ہیں، ان کا شاعرانہ کمال اسی میں نظر آتا ہے، اور ان کے کلام میں سب سے زیادہ یہی چیز دکھلانے کی ہے۔

ان کا دیوان ایسا مے خانہ ہے جس میں تنہا بادہ و مینا کا اہتمام نہیں ہے بلکہ اس کی زمین سے شراب کے چشمے اُبلتے ہیں، اس کے آسمان سے شراب کی گھٹا برستی ہے، ہر سمت شراب کی نہریں رواں ہیں اور ایسی لطیف، خوش رنگ اور خوشبو کہ دیکھنے والا بے پیئے مست ہو جاتا ہے، ان کے خمریات میں مضامین کا ایک عالم نظر آتا ہے، اور ایسے لطیف و نازک کہ ذوق سلیم وجد کرنے لگتا ہے ریاض نے شراب کی ایسی ایسی لطیف کیفیتیں بیان کی ہیں کہ شاید عالم مستی میں بھی مے پرستوں کا تخیل وہاں تک نہ پہنچا ہوگا، اس مے خانہ کے کچھ جام پیش کیئے جاتے ہیں۔

ہر مشرب میں پختگی کے لیے اخلاص اور عقیدہ کی مضبوطی شرط ہے جسے اصطلاحِ شرع میں ایمان کہتے ہیں، ضروری ہے، ایمانِ مے پرستی یہ ہے کہ پی کر منہ پر نور کی جھلک آجائے۔

پی کر بھی جھلک نور کی منہ پر نہیں آتی
ہم رندوں میں جو صاحبِ ایماں نہیں ہوتا

مے پرستی کی عظمت و کرامت۔

بنائے کعبہ پڑتی ہے جہاں ہم خشتِ خم رکھ دیں
جہاں ساغر پٹک دیں چشمۂ زمزم نکلتا ہے
ہر ایک قطرہ سے بہتی دریا صفا جوئے شراب
جو پی کے ہم سر زمزم کبھی وضو کرتے،

شراب کی علتِ جواز۔

جب اُن کے ہاتھ میں جامِ شراب ہوتا ہے
حرام شے کا بھی پینا حلال ہوتا ہے

حرمت کا سبب۔

مے نوش ضرور رہیں نہ نااہل جن پر یہ حرام ہوگئی ہے

مے دوآتشہ کا جوش۔

تھی سر بہ مہر ٹوٹ گئی اپنے زور میں،
توبہ سے پہلے ٹوٹی ہے بوتل شراب کی

بادہ پرستوں کی نگاہِ جلال کا اثر۔

توبہ کی طرح ٹوٹتے ہیں سر بہ مہر خم
کیا قہر ہے نگاہ کسی مے گسار کی

ساقی کی تحریر کا رمز و کنایہ۔

اے سرشارِ محبت خط ساغر کو سمجھ
دستِ ساقی کی یہ تحریر تو کچھ کہتی ہے

اس "کچھ" کے پر لطف "ابہام" کی تشریح ہر شخص اپنے ذوق سے کر سکتا ہے۔

ساقی کے پس خوردہ کی لذت۔

اپنی جھوٹی جو کبھی مجھ کو پلا دیتا ہے
لب ساغر لب ساقی کا مزہ دیتا ہے

ساقی کے تبسم کا کتنا پرکیف اور لطیف اثر ہے۔

میرے ساقی ترے تبسم سے جام چھلکے چھلک پڑے خم سے

"تبسم" اور چھلکنے کی مناسبت بھی لائق غور ہے۔

راہ کا پھیر۔

جاتے تھے سوئے میکدہ نکلے حرم میں ہم
کیا جانیں آج راہ میں کیا پھیر ہو گیا

بوئے شراب کی رہنمائی۔

کیا بھٹکتے پھرے تھی رہ نما میکدے جاتے کئی رستے ملے

یہ شعر حقیقت پر بھی محمول کیا جا سکتا ہے، موج بادہ کی "رہنمائی"!

کوئی جو بہکے، بنے بڑھ کے راہ بر ہر موج
بتا رہے بادہ کشوں کو رہِ ثواب شراب

"رہِ ثواب" کے ٹکڑے نے شعر میں کتنا لطف پیدا کر دیا ہے۔

مے پرستوں کی شانِ قلندرانہ۔

مست اپنے حال میں ہر ایک آتا ہے نظر
میکدے میں جا کے دیکھو جو گدا ہے شاہ ہے

منت کے اچھوتے جام۔

اچھوتے جام ہیں منت کے کچھ الگ رکھے
کسے پلائیں کوئی پارسا نہیں ملتا

اس پارسائی کی نازک و لطیف شرح دوسرے شعر میں ملاحظہ ہو۔

سب ہم نے مسکرا کے کھنگالے اچھوتے جام
یہ سُن کے میکدے میں کوئی پارسا نہیں

بے خودی میں ہشیاری

ہم گرے جب لڑکھڑا کر بزم میں     سر سُبو پر ہاتھ ساغر پر پڑا

اس شعر پر شاد عظیم آبادی کا اس سے زیادہ لطیف شعر یاد آ گیا۔

لڑکھڑا کر جو گرا پانوں پہ ساقی کے گرا
اپنی مستی کے تصدق کہ مجھے ہوش رہا

کمال مے پرستی کے نقطہ نظر سے بعض الفاظ اور محاوروں کا استعمال اتنا برمحل ہوا ہے کہ شعر زمین سے آسمان تک پہونچ گیا ہے۔

بُرا چال چلن ۔

اک ہمیں ہیں کہ بہک جاتے ہیں توبہ کی طرف
ورنہ رندوں میں بُرا چال چلن کس کا ہے

عمر بھر کی کمائی لٹنا ۔

توبہ کرتا ہوں میں دمِ نزع لٹتی ہے کمائی عمر بھر کی

مے خلد مقام ۔

جس دن سے حرام ہو گئی ہے مے خلد مقام ہو گئی ہے

اپنی پونجی کے لئے کارِ خیر میں صرف کرنے کی وصیت ۔

پاک طینت رند پی کر مجھ کو پہونچائیں ثواب
میری پونجی نیک کاموں میں الٰہی صرف ہو

اس شعر کا تخیل اور ہر لفظ ریاضؔ کے کمال استادی کی سند ہے ۔

زاہدِ شب زندہ دار کا شغل ۔

پی پی کے اُس نے سجدے کئے ہیں تمام رات
اللہ رے شغل زاہدِ شب زندہ دار کا

آخری دشوار مرحلۂ نزع کی آسانی کے لئے ایک رند کی دعا

حلق سے اُترے جو وقتِ نزع ٹپکائیں شراب
اتنی آسانی الٰہی میری مشکل میں رہے

ٹپکا دے بوند بھر کوئی مُنہ میں ریاضؔ کے
دم مے کدہ میں توڑ رہا ہے پڑا ہوا ،

میخانے سے روح کے تعلق کا اثر۔

مر گئے پھر بھی تعلق جو ہے مے خانے سے
میرے حصّہ کی چھلک جاتی ہے پیمانے سے

قبر کی حسرت ہے کسی کا علاج۔

مری قبر پر آ کے مے کش پئیں — گھٹا حسرتوں کی ہے چھائی ہوئی

"گھٹا" کے لفظ نے اور جان ڈال دی ہے۔

جرائتِ رندانہ۔

پی کے آنا تھا کہ ہے روزِ حساب — مے کشو دیر میں فرصت ہوگی

خمریات کا ایک ضروری عنوان تو یہ ہے، اس کے بعض نمونے اوپر گذر چکے ہیں، چند مثالیں اور ملاحظہ ہوں۔

توبہ کے بعد پیمانے کے ٹکڑوں سے محبت۔

بعد توبہ بھی یہ پھینکا نہیں جاتا ہم سے،
ہم لئے بیٹھے ہیں ٹوٹے ہوئے پیمانے کو

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بلبل خزاں میں پھولوں کی پراگندہ پنکھڑیوں کو پروں میں چھپائے بیٹھی ہے۔

موسم گل کے اثرات خزاں میں۔

اتنی پی ہے کہ بعد توبہ بھی — بے پیئے بے خودی سی رہتی ہے

یہ شعر بھی حضرت ریاض کے کمالِ مے پرستی کا نمونہ ہے، اس وقت پر کسی فارسی شاعر کا ایک شعر یاد آ گیا۔

خزاں رسید زبوئے بہار رفتہ ہنوز ،
ذخیرہائے جنوں دردماغ دل دارم ،

پاس وضعداری۔

وضع کے ساتھ رہی مست نگاہی کیسی
دیکھ ساقی ہیں توبہ بھی نباہی کیسی
ہے ریاض اک جوانِ مست خرام    نہ پیے اور جھومتا جائے

متفرق اشعار۔

کیا کیا خوشامدیں ہیں کہ پی لوں بہار میں
بادل کے ٹکڑے سر پہ مرے چھائے جاتے ہیں
عادت سی ہے نشہ ہے نہ اب کیف    پانی نہ پیا شراب ہی پی لی
بیعت پیر مغاں کی ہے جو توبہ کر کے
یہی پانی مئے گلگوں کا مزا دیتا ہے
مزا تو آئے جو لیں رند بڑھ کے ہاتھوں ہاتھ
مزا تو آئے کہیں سے جو مے اچھل کے چلے
رندانِ پاکباز کو پہونچائیں گے ثواب
کورے گھڑے میں شیر رہے انگبیں رہے
برسائے نور تو مری ریشِ سفید پہ ،
منھ دیکھتا ہے کیا مرے ساقی پلا مجھے
توبہ کر کے آج پھر پی لی ریاض    کیا کیا کم بخت تونے کیا کیا

کمر سیدھی کرنے ذرا مے کدہ میں　　عصا ٹیکتے کیا ریاض آرہے ہیں

**شراب و شباب** شراب کی روح شباب بلکہ اس کی دلکش تعبیر ہے، جوانی کی شراب بادہ و ساغر کی محتاج نہیں، اس کی ہر نگاہ موج شراب ہے اس لئے شعراء نے اس مئے دو آتشہ سے بڑے رنگین اور پر کیف مضامین پیدا کئے ہیں، ریاضؔ کے میکدہ کی مے پرستیاں آپ دیکھ چکے اب اُن کے خمکدہ شباب کی رنگینیاں ملاحظہ فرمائیے، شباب کے ایسے رنگین اور دل آویز مرقعے کم نظر آئیں گے۔

جوشِ شباب کا ایک مرقع۔

چھلکائیں لاؤ بھر کے گلابی شراب کی
تصویر کھینچیں آج تمھارے شباب کی

دوسری تصویر۔

جیسے ساقی تری ہنستی ہوئی تصویر شباب
ہم نے دیکھا ہے چھلکتے ہوئے پیمانے کو

"چھلکتے ہوئے پیمانہ" کی تشبیہ ہنستی ہوئی تصویر شباب سے کتنا رنگین اور پر کیف تخیل ہے۔

تیسرا منظر۔

مے جوانی کی طرح جس سے اُبلتی ساقی
تری تصویر مرے ہاتھ میں ساغر ہوتا

چوتھا رُخ۔

چھلکتے جام میں ساقی ذرا نمایاں کر ؛
جو کچھ کہ آئی ہے تصویر ہے جوانی کی

میکدہ شباب کی تصویر۔

بد مست دل ہے آنکھ ہے ساغر شراب کا
ساقی کا میکدہ ہے زمانہ شباب کا

جام شراب میں شباب کا عکس۔

کیا چھلکتا یہ کوئی جام شراب آتا ہے
سامنے میں قربان مرا عہد شباب آتا ہے

شراب نوشی کے لیے شرط۔

آئے ہمارے آگے وہ ساغر شراب کا
ساقی نے جس میں رنگ بھرا ہو شباب کا

اس کا نتیجہ۔

بھرے ساغر میں ہے بھرپور رنگ ان کی جوانی کا
غنیمت ہے کہ بے پیے مستی میں میرا پچھا نہ ہو جاتا

شراب کی سربمہر بوتلوں میں شباب کی راتیں بند ہیں۔

یہ سربمہر بوتلیں ہیں جو شراب کی
راتیں ہیں اس میں بند ہمارے شباب کی

چند مرقعے خالص شباب کے ملاحظہ ہوں۔

وفور شباب :-

کوئی شباب یہ ہے دیکھنے کی تاب نہ آئے
شباب آئے مگر اس طرح شباب نہ آئے

جوانی کی رنگین راتوں پر بہارِ گل صدقے۔
وہ شام و صبح صدقے ہو جس پہ بہارِ گل
چُن چُن کے ساتھ لائے ہیں راتیں شباب کی

شباب کی گریز پائی۔
بس ایک رات کا مہماں شباب ہوتا ہے
غروب صبح کو یہ آفتاب ہوتا ہے
"آفتاب" اور "غروب صبح" کی مناسبت لائق غور ہے۔

وداعِ شباب۔
کئے دن ہوئے شباب کو رخصت کئے ہوئے
اے ذوقِ معصیت ابھی توبہ گناہ ہے

بھولے ہوئے خواب کی یاد۔
نشۂ مے میں ذرا لطفِ شباب آتا ہے
ہم جسے بھول گئے یاد وہ خواب آتا ہے

جوانی کی پُرحسرت یاد۔
کیا پوچھتے ہو باتیں پیری میں جوانی کی
وہ اور زمانہ تھا یہ اور زمانہ ہے

آنکھ اور شراب | اثر و کیفیت کے لحاظ سے شراب کے نشہ اور نشیلی اور مخمور

آنکھوں کی مے بارے میں کوئی نسبت نہیں، خماری انکھڑیاں بے پیے مست بنا دیتی ہیں، جس کا نشہ کبھی نہیں اُترتا، اس لئے خمریات میں چشم مخمور کی شراب بڑی پُر کیف ہوتی ہے، ریاض کے خمریات اس سے خالی نہیں ہیں لیکن ان کے شراب کے مضامین اور مخمور آنکھوں کے مضامین میں کوئی نسبت نہیں تاہم لطف سے خالی نہیں، دو چار مثالیں ملاحظہ ہوں۔

نگہِ مست سے کچھ موج کو نسبت ہی نہ تھی
نرگسی آنکھ سے دیکھا کئے پیمانہ کو

خمار آلودہ آنکھوں پر ہزاروں میکدے صدقے
وہ کافر بے پئے بھی رات دن مخمور رہتا ہے

چشمِ ساقی نے ہمیں آپ میں رہنے نہ دیا،
ہم کدھر آج گرے چھوڑ کے پیمانے کو

اہتمام اتنا مرے ساقی کی محفل میں رہے
مست آنکھوں سے جو ٹپکے ساغر دل میں رہے

اُڑ کے آجائے وہ شے کھنچتی ہو جو انگور سے
کچھ نگاہ مست سے کچھ نرگسِ مخمور سے

اس سلسلہ میں شاد عظیم آبادی اور اصغر مرحوم کے دو شعر لکھے بغیر آگے بڑھنے کو جی نہیں چاہتا۔

دیکھا کئے وہ مست نگاہوں سے بار بار
جب تک شراب آئی کئی دَور چل گئے (شاد)

عجب لطیف اشارے تھے چشمِ ساقی کے
نہ میں کبھی ہوا بے خود نہ ہوشیار ہوا (اصغر)

تشبیہ خمریات | خمریات میں حضرت ریاض نے اتنی کثرت سے اور اتنی لطیف تشبیہیں پیدا کی ہیں کہ انھیں مستقل لکھنا مناسب معلوم ہوا۔

ریزۂ مینا کی تشبیہ پھول کی پنکھڑی سے۔

اَرے کس پھول کی یہ پنکھڑی ہے
میں رکھ لوں ریزۂ مینا کو دل میں

فروغِ مے کی نور سے اور ساغر کی چراغ طور سے۔

فروغِ مے ہے یا عرشِ بریں سے نور آتا ہے
کہ ساغر طاق سے بن کر چراغ طور آتا ہے

مینا کی شجر طور سے۔

پھول برسائے عوض صاعقے کے مے کا فروغ
شجر طور مری بزم میں مینا ہو جائے

موجِ مے کی شررِ طور سے۔

شررِ طور ہے جو موج ہے پیمانے میں
بجلیاں کوندتی ہیں آج تو مے خانے میں

بوتل کے کاگ کی دل سے اور خطِ پیمانہ کی نگہِ شوق سے۔

کاگ بوتل کا اچھل کر دلِ مشتاق بنا
نگہِ شوق لپٹ کر خطِ پیمانہ بنے

صراحی کے قہقہے کی بادل کی گرج سے، بوتل کی گھٹا سے، اور

موجِ مے کی بجلی ہے۔

بادل کی گرج ہے کہ صُراحی کے قہقہے
بوتل میں موج ہے کہ ہے بجلی گھٹا کے ساتھ

خُم کے خَم کی ابرِ رحمت کے جھکنے سے۔

خم مے سے کے نہ اُڑ جائے گا اے پیرِ مغاں
ابرِ رحمت جو جُھکا ہے تو جُھکا رہنے دے

ایک اور نادر اور لطیف تشبیہ جس کا تعلق اگرچہ خمریات سے نہیں ہے لیکن سُننے کے لائق ہے۔

نازک کلائیوں میں حنا بستہ مٹھیاں،
شاخوں میں جیسے مُنہ منڈھی کلیاں گلاب کی

شوخی رندانہ | خمریات کا ایک شوخ اور دلچسپ پہلو واعظ و زاہد اور شیخ و محتسب کے ساتھ شوخی رندانہ ہے، ان دونوں طبقوں کی نوک جھونک بہت قدیم ہے یہ چیز سب سے پہلے خیام نے شروع کی تھی، خواجہ حافظ نے اُسے کمال تک پہونچا دیا، درحقیقت ان لوگوں کا مقصد اس سے ریاکار واعظوں اور زاہدوں کی اصلاح اور اُن کے عیوب کی پردہ دری تھی جیسا کہ خواجہ حافظ کا کلام شاہد ہے۔

واعظاں کیں جلوہ بر محراب و منبر می کنند
چوں بہ خلوت مے روند آں کارِ دیگر می کنند

مشکلے دارم ز دانشمندِ محفل باز پرس
توبہ فرمایاں چرا خود توبہ کمتر مے کنند

گرچہ بر واعظِ شہر ایں سخن آساں نہ شود
تا ریا ورزد و سالوس مسلماں نہ شود

غلامِ ہمت دردی کشانِ یک رنگم
نہ آں گروہ کہ ازرق لباس و دل سیہ اند

بادہ نوشی کہ درو ہیچ ریائے نہ بود
بہتر از زہد فروشی کہ درو روئے و ریا ست

مے خور کہ صد گناہ ز اغیار در حجاب
بہتر ز طاعتے کہ بروئے و ریا کنند

من از پیرِ مغاں دیدم کراماتے مردانہ
کہ ایں دلق ریائی را بجامے در نمی گیرد

مے خور کہ شیخ و حافظ و قاضی و محتسب
چوں نیک بنگری ہمہ تزویر می کنند

خواجہ حافظ کے اس قسم کے سیکڑوں اشعار زبان زد خاص و عام ہیں۔ لیکن بہت سی باتوں کی طرح جو کسی مصلحت و غرض کی بنا پر شروع کی جاتی ہیں، مگر بعد میں ان کی اصلی روح غائب ہو جاتی ہے، اور محض اس کی نقالی رہ جاتی ہے، ریاکار زاہدوں کی اصلاح کا مقصد تو فوت ہو گیا، محض ان پر طعن و طنز اور چھیڑ اور پھبتی رہ گئی، بلکہ اس طرح لوازم شاعری میں داخل ہو گئی، کہ مشکل ہی سے کسی شاعر کا کلام اس سے خالی نکل سکتا ہے، ریا مثل خمریات کے پیرِ مغاں ہیں اسی لیے ان کی شاعری میں اس شوخیِ رندانہ کی

کہ جب جینا نام ہے نظارۂ پرشوق کا تو مرنا اس کے مقابلہ میں محرومی کا نام ہونا چاہیئے، لیکن مصرعِ ثانی سے اس کے برعکس مطلب نکلتا ہے، کیونکہ معشوق کے ادھر سے گزرنے سے نظارۂ شوق کے اور مواقع پیدا ہوتے ہیں، اور اگر "گزرنا" "چلے جانے" کی جگہ استعمال کیا گیا ہے، تو یہ درست نہیں۔

اس کے سوا تو معنی مجنوں بھی کچھ نہیں،
ایسا بھی ربط صورتِ لیلےٰ نہ چاہیئے

یہ شعر معنی سے بے نیاز اور خالص صوفیانہ چیتان ہے، اسی قبیل کا یہ شعر ہے۔

کائناتِ دہر کیا روح الامیں بیہوش تھے
زندگی جب مسکرائی ہے قضا کے سامنے

شاعر کا مقصد بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ سالکین راہ حقیقت کی موت وصل حبیب کا پیام ہوتی ہے اس لیئے ان کی زندگی قضا کا جو وصل کا دیباچہ ہے، مسکرا کر استقبال کرتی ہے لیکن الفاظ سے یہ معنی ظاہر نہیں ہوتے، لیکن اگر اسے مان بھی لیا جائے تو اس پر کائنات دہر اور روح الامین کی بے ہوشی کے کیا معنے۔

رشک صد ایماں ہے اصغر میرا طرزِ کافری
میں خدا کے سامنے ہوں بت خدا کے سامنے

اس شعر میں بھی "بت"، "خدا"، "کفر" و "ایمان" کے متضاد اور متجانس الفاظ کے علاوہ اور کوئی مطلب نہیں معلوم ہوتا، بت اور بت پرست کا خدا کے

سامنے ہونا رشکِ صد ایمان کہاں سے ہو گیا، بلکہ یہ تو اور اشدّ کفراً و نفاقاً ہوا
ہم نے نمونہ کے طور پر محض تھوڑے سے اشعار نقل کیے ہیں، ورنہ
اس مختصر مجموعہ میں اس قبیل کے اور اشعار بھی ہیں، طرزِ ادا کے نقص سے
تو ان کے بہت کم اشعار خالی ہیں، اُمید ہے کہ اصغر صاحب آیندہ اپنی
شاعری کے "بادۂ ناب" میں پردۂ مینا کی شفافیت کی جانب بھی پوری توجہ
رکھا کریں گے، ان کے جیسے بلند مرتبہ شاعر کے لیے اس قسم کے اسقام
زیبا نہیں ہیں۔

فارسی کا کلام نہایت مختصر بلکہ نہ ہونے کے برابر ہے، خیالات کے
اعتبار سے یہ کلام بھی اُردو کا ہم پایہ ہے، لیکن زبان میں فارسیت نہیں ہے
فارسی کلام کا نمونہ یہ ہے:۔

آرزو پیکر تراشد، شوقِ من جان آفریں
شب معاذ اللہ ہمیں مخلوق من معبود بود
در حریم عشق یک رمز حیات آموختند
بے زیاں سودے کہ من می خواستم بے سود بود
جہانے را بہ پیش بخشم جہانے را بوجد آرم
دریں خاکستر سے حسنِ شرارے کردہ ام پیدا
ہمہ روحانیاں را در کمندِ شوق آوردم
بہ اوجِ عرشِ اعلےٰ ہم شکارے کردہ ام پیدا
زدلہا، تسخیر کردم ایں جہانِ ماہ و انجم را
ز جوشِ بندگی پروردگارے کردہ ام پیدا

# سہیل اور نعتِ نبوی ؐ

قدرت نے مولوی اقبال احمد خاں سہیل مرحوم کو ایسی غیر معمولی صلاحیتیں عطا کی تھیں، جو ہزاروں لاکھوں انسانوں میں کہیں دو چار خوش قسمتوں کے حصہ میں آتی ہیں، وہ صحیح معنوں میں عبقری یا جینیس تھے، ان میں ذہانت و ذکاوت، علمی قابلیت اور قوت حافظہ وہ تمام استعدادیں بدرجہ کمال موجود تھیں، جو کسی انسان کو بڑا بنانے کے لئے کافی ہیں، اگر وہ ان سے صحیح کام لیتے تو ہندوستان کے نامور فضلاء میں ان کا شمار ہوتا، لیکن یہ علم و ادب کی بدنصیبی ہے کہ یہ صلاحیتیں غلط مصرف میں صرف ہوئیں، اور جو لعل شب چراغ پوری علمی دنیا کو منور کر سکتا تھا وہ شاعری کی شمع محفل بن کر رہ گیا۔ اور شاعری کو بھی انھوں نے مستقل مشغلہ نہیں بنایا بلکہ اس کی حیثیت محض وقتی دلچسپی کی تھی، اس کے باوجود انھوں نے اس کی جو یادگاریں چھوڑی ہیں وہ اُردو زبان میں زر و جواہر کی حیثیت رکھتی ہیں۔

سہیل مرحوم کی فطرت شاعرانہ تھی، ان کی نثر بلکہ روزانہ کی گفتگو بھی شاعرانہ نکتہ سنجیوں سے خالی نہ ہوتی تھی، ان کی ذہانت اور علمی قابلیت نے اس شراب کو اور دو آتشہ کر دیا تھا، ان کو اُردو فارسی، عربی تینوں زبانوں پر پورا عبور حاصل تھا، اور وہ ان کے ادا شناس تھے، فن کے نکتوں پر بھی ان کی نگاہ بڑی گہری تھی، اس لئے جملہ اصناف سخن پر ان کی حکمرانی یکساں تھی، مگر

قصیدہ نگاری سے خاص مناسبت تھی، اور اس میں ان کا کوئی حریف نہ تھا، اور ان کے کمال کا اصلی تماشا گاہ یہی ہیں، اس مضمون میں اس کی ایک صنف یعنی نعت گوئی پر مختصر تبصرہ مقصود ہے، نعت کہنا آسان بھی ہے اور مشکل بھی، محض شاعری کی زبان میں ذات پاک نبویؐ کی عامیانہ توصیف کر دینا بہت آسان ہے، لیکن اس کے پورے لوازم اور شرائط سے عہدہ برآ ہونا بہت مشکل ہے، نعت دراصل محض آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی شاعرانہ توصیف کا نام نہیں، بلکہ نبوت کے حقیقی کمالات کی ایسی مصوری کا نام ہے، جس سے ایمان میں تازگی اور روح میں بالیدگی پیدا ہو، اس کے لئے دل کی مستی اور دماغ کی ہوشیاری دونوں ضروری ہیں، یعنی حُب رسول کے ساتھ نبوت کے اصلی کمالات اور کارناموں، اسلام کی صحیح روح، عہد رسالت کے واقعات اور آیات و احادیث سے واقفیت ضروری ہے جو کم شعراء کو ہوتی ہے، اس کے بغیر صحیح نعت گوئی ممکن نہیں ہے۔

نعت کا راستہ بڑا نازک ہے، اس میں ادنیٰ لغزش سے نیکی برباد گناہ لازم آجاتا ہے، اس لیئے اس پل صراط کو عبور کرنا ہر شاعر کے بس کی بات نہیں، یہ وہ بارگاہ قدس ہے جہاں قدم رکھتے بڑے بڑے قدسیوں کے پاؤں لرز جاتے ہیں۔ ع نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید اینجا۔

اور عرفی جیسے شاعر کو یہ کہنا پڑا۔

عرفی مشتاب ایں رہ نعت است نہ صحرا است

آہستہ کہ رہ، بر دم تیغ است قدم را

ہشدار کہ نتواں بہ یک آہنگ سرودن
نعتِ شہِ کونین و مدیحِ کے و جم را

اس راہ میں سب سے بڑی لغزش الوہیت اور نبوت کے حدود کو سمجھنے میں ہوتی ہے، اکثر شعرا نبوت کے ڈانڈے الوہیت سے ملا دیتے ہیں، مثلاً یہ

وہی جو مستویٔ عرش تھا خدا ہو کر
اُتر پڑا ہے مدینہ میں مصطفےٰ ہو کر

نعت کا بڑا مشہور و مقبول شعر سمجھا جاتا ہے، حالانکہ یہ شعر نہ صرف توحید کے سراسر منافی بلکہ نبوت کی حقیقت کے بھی خلاف ہے، ایک طرف یہ افراط و غلو ہے اور دوسری طرف یہ تفریط اور سوء ادب ہے کہ بعض شعراء ذات پاک نبوی کے ساتھ عقیدت و محبت کے اظہار میں وہی پیرایہ اختیار کرتے ہیں جو دنیاوی بلکہ بازاری معشوقوں کے لئے اختیار کیا جاتا ہے اور اس عیب سے اُردو کی کم نعتیں خالی ہیں۔

درحقیقت ذات پاک محمدیؐ عبدیت و نبوت کا ایسا برزخ کبریٰ ہے جس پر دونوں کے کمالات ختم ہو گئے، اس لئے جو تصور بھی ان دونوں کے منافی ہوگا، اس کا انتساب آپ کی جانب سخت گمراہی ہے، اس قسم کی لغزشیں زیادہ تر صحیح اسلامی تصورات سے ناواقفیت اور غلو کا نتیجہ ہوتی ہیں نبوت اور عبدیت کا کمال اس میں نہیں ہے کہ بندے اور نبی کو خدا بنا دیا جائے، بلکہ ان کا اصلی کمال یہ ہے کہ نبی جامۂ بشریت میں رہتے ہوئے عبدیت اور نبوت کا ایسا کامل اور اکمل نمونہ ہو کہ اس کے بعد کمال کا کوئی درجہ تصور

میں نہ آسکے، اور یہ صرف نبوت پر موقوف نہیں ہے، بلکہ دنیا کی ہر چیز کا اصل کمال یہی ہے کہ وہ اپنی جنس کا کامل ترین نمونہ ہو۔

پھر نبوت کا درجہ خود اتنا بلند ہے اور وہ انسانیت کی اتنی بڑی معراج ہے کہ انسان اسی کی توصیف سے قاصر ہے پھر انبیا علیہم السلام میں بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام اتنا ارفع واعلیٰ ہے اور آپ کے کارنامے اتنے عظیم الشان ہیں کہ اگر بڑے سے بڑا شاعر ان ہی کو دکھانا چاہے تو اس کو آخر میں اپنے عجز و درماندگی کا اقرار کرنا پڑے گا کہ

دفتر تمام گشت و بہ پایاں رسید عمر

ما ہم چناں در اول وصف تو ماندہ ایم

اس لئے آپ کی جانب غیر حقیقی کمال کے انتساب کی ضرورت ہی نہیں، حضرت سعدی علیہ الرحمہ نے کیسی مختصر اور جامع نعت کہہ دی ہے جس پر بڑی بڑی نعتیں قربان کی جاسکتی ہیں۔

بلغ العلیٰ بکمالہ کشف الدجیٰ بجمالہ

حسنت جمیع خصالہ صلوا علیہ و آلہ

سہیل مرحوم نبوت کے عظمت شناس تھے، ان کی نظر ان تمام پہلوؤں پر تھی، اس لئے اُن کے قلم سے اس قسم کی کوئی لغزش نہیں ہونے پائی ہے، اور اردو میں ان کی نعتیں نعت نبوی کا صحیح نمونہ ہیں۔ ان میں الوہیت کی تجرید و تنزیہ، نبوت کی عظمت و جلالت، خصائص و کمالات محمدی ہر چیز اپنے اپنے درجہ پر رہتی ہے، اور وہ اسلامی روح سے اس قدر معمور ہوتی ہیں کہ ان سے

مذہب کا درس لیا جا سکتا ہے، اسی کے ساتھ ان کی حیثیت محض واقعہ نگاری کی نہیں ہوتی، بلکہ وہ فکر وتخیل کی جدت وابداع، الفاظ کے حسن ونفاست، ترکیبوں کی مرصع کاری وخوش نمائی اور زبان وبیان کی دل کشی ورعنائی کے اعتبار سے شعر وادب کا نگار خانہ ہیں۔

نعت ان کی شاعری کا خصوصی موضوع نہیں ہیں، بلکہ انھوں نے دوسرے اصناف سخن کی طرح چند نعتیں بھی کہی ہیں، ان میں اصل نعتیں دو ہی ہیں، باقی چھوٹی چھوٹی نظمیں ہیں، لیکن یہ ان کا کمال ہے کہ نعت کا پورا عطر اور جوہر ان دو نعتوں میں کھینچ دیا ہے، جس کی خوشبو سے مشام جان معطر ہو جاتا ہے، وہ کون سا نغمہ لاہوتی ہے، جو اس ساز میں نہیں جسے سُن کر ایمان میں تازگی اور روح میں بالیدگی پیدا ہوتی ہے۔ ان کی نعتوں کے جلوے اتنے رنگا رنگ ہیں کہ اس مختصر مضمون میں ان سب کا دکھانا مشکل ہے اس لیے صرف ان کی ایک ایک جھلک دکھلانے کی کوشش کی جائے گی۔

نعت کا موضوع محدود و متعین ہے، اس لیے اس کے مضامین بھی مشترک ہوتے ہیں، مگر سہیل ان میں ایسی جدت وندرت پیدا کر دیتے ہیں کہ پرانا خیال بھی نیا معلوم ہونے لگتا ہے۔ نور محمدیؐ کی تخلیق کی مصلحت میں شعراء نے بڑی بڑی بلند پروازیاں دکھائی ہیں، سہیل کی کچھ نکتہ سنجیاں ملاحظہ ہوں۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ بزم شہود ازل سے قائم تھی، جمال سرمدی بھی جلوہ آرا تھا، مگر اس کے مشاہدہ کے لیے جس چشم بصیرت کی ضرورت تھی اس سے عالم انسانیت محروم تھا، کائنات کی حقیقت ایک معمہ تھی، انسان خود

اپنی حقیقت سے ناآشنا تھا، کائنات کے حقائق اوہام والتباس کے حجابات میں مستور تھے، عقل شکستہ پا ان کے ادراک سے عاجز تھی، اس کے لئے ایسے عشق بے تاب کی ضرورت تھی جو ان تمام حجابوں کو چاک کر کے حسن حقیقت کا جلوہ عام اور عالم انسانیت کو اس کے نور سے معمور کر دے، یہ عشق نور محمدی کی شکل میں ظاہر ہوا، جس نے دائرۂ وجود کی دونوں کمانوں کو ملا دیا، دیکھئے ان نازک مسائل کو سہیل نے کس خوبصورتی سے نظم کیا ہے:۔

مکتب عشق میں ہنوز طفل خرد ہے مبتدی
ورنہ ہے باصرہ نواز جلوۂ حسن سرمدی

عقل ضعیف ہو کہاں کنز ازل کی رازداں
یہ وہ مقام ہے جہاں بے خردی ہے بخردی

دل کا کبھی گزر نہ ہو حُسن کی بزم ناز تک
دفتر عقل اگر نہ ہو غرق شراب بے خودی

عشق نے فاش کر دیا سِرّ حریم کبریا
ورنہ یہ خاکدان تھا فانیٔ عہد محمدی

عشق وہ ہے جو کھول دے پردۂ راز کائنات
فرق نیاز کو ملے جس سے عروج فرقدی

عشق سے جگمگا اُٹھے صفحۂ جان اس طرح
جیسے خط شعاع سے یہ ورق زبرجدی

پردۂ عشق میں ملا حُسن کو خلعت ظہور
پوری ہوئی جو بات تھی صبح ازل کہی بدی

ہوگئی دل کی جلوہ گاہ مطلع حسن لا الٰہ

تا تو چو ماہ نیم ماہ سر ز حجاب بر زدی

دائرۂ وجود کی دونوں کمانیں مل گئیں

بندہ دگر خدا دگر رہیں تیرا اللہ و ہم سرحدی

اس کے بعد بعثتِ نبوی کی منزل آتی ہے، اس سے پہلے رحمۃ للعالمین ؐ کی عظمت و جلالت اور ان کے علوئے منزلت کی تصویر دیکھ لیجئے:

کہاں کا دشت ایمن طور کیا برق تجلی کیا

سب کچھ تھی جمالِ مصطفٰے کی پرتو افشانی

محمد ؐ وہ کتاب کون کا طغرائے پیشانی

محمد ؐ وہ حریم قدس کا شمع شبستانی

محمد ؐ یعنی وہ سرِ نہفتہ ہائے کنکِ فطرت کا

محمد ؐ یعنی وہ امضائے توقیعاتِ ربانی

وہ فاتح جس کا پرچم اطلسِ زنگاری گردوں

وہ اُمی جس کے آگے عقلِ کل طفلِ دبستانی

وہ سلطان الامم فخرِ دو عالم برزخ کبریٰ

رسالت جس کی تصدیقی جلالت جس کی اذعانی

مبشر جس کی بعثت کا ظہورِ عیسیٔ مریم

مصدق جس کی عظمت کا لبِ موسیٔ عمرانی

تراشا جس کے ناخن کا ہلالِ آسماں منزل
غسالہ جس کے تلووں کا زلالِ آبِ حیوانی
تعالیٰ اللہ جمالِ مصطفیٰ کا حُسنِ لاثانی
کہ یکساں جمع ہیں جس میں تمام اوصافِ امکانی
دُعائے یونسی، خلقِ خلیلی، صبرِ ایوبی،
جلالِ موسوی، زہدِ مسیحی، حُسنِ کنعانی

آپ کے اوصاف و کمالات اور خصوصیاتِ محمدی کا دوسرا مرقع ملاحظہ ہو۔

احمدِ مرسل فخرِ دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم
مظہرِ اول مرسلِ خاتم صلے اللہ علیہ وسلم
جسم مزکّی روح مصوّر، قلب مجلّی نورِ مقطّر
حسن سراپا خیر مجسّم صلے اللہ علیہ وسلم
طینت جس کی سب سے مطہر بعثت جس کی سب سے موخر
خلقت جس کی سب سے مقدم صلے اللہ علیہ وسلم
جس کی ہراول فوجِ سلیماں جس کے منادی موسیٰ عمراں
جس کے مبشر عیسیٰ مریم صلے اللہ علیہ وسلم
جس کا نام اچھالے داور آپ رفعنا لک فرما کر
بزمِ تجلی جس کا خیمہ صلے اللہ علیہ وسلم
جتنے فضائل جتنے محاسن ممکن میں ہو سکتے تھے ممکن
حق نے کئے سب اس میں فراہم صلے اللہ علیہ وسلم

علم لدنی شان کریمی خلق خلیلی، نطق کلیمی،
زہد مسیحا عفتِ مریم صلے اللہ علیہ وسلم
آپ اگر مقصود نہ ہوتے کون ومکاں موجود نہ ہوتے
اور موجود نہ ہوتے آدم صلے اللہ علیہ وسلم
اوجِ شرف کا بدر وہی ہے بزم رسل کا صدر وہی ہے
بدر منور صدر مکرم صلے اللہ علیہ وسلم
صدر امم سلطانِ مدینہ وہ جس کے کف پا کا پسینہ
گل کدۂ فردوس کی شبنم صلے اللہ علیہ وسلم

اس کے بعد بعثت نبوی اور نبوت کے کارناموں کا مرقع سجایا ہے مگر اس سے پہلے بعثت نبوی کے وقت دنیا کی حالت پر ایک نظر ڈال لیجیے، یہ محض افسانہ اور خوش اعتقادی نہیں بلکہ تاریخی حقیقت ہے کہ بعثت نبوی سے پہلے ساری دنیا میں ایک عام تاریکی چھائی ہوئی تھی، خدا شناسی کا کہیں وجود نہ تھا، انسان جس کے سر پر اشرف المخلوقات کا تاج رکھ کر نیابت الٰہی کے منصب جلیل سے سرفراز کیا گیا تھا اور ساری مخلوق اس کے تابع فرمان بنائی گئی تھی، اس نے شجر و حجر تک کو اپنا معبود بنا لیا تھا جس چیز سے بھی اس کو فائدہ کی اُمید یا نقصان کا خطرہ تھا، اس کے سامنے اس کی جبین عبودیت سجدہ ریز ہو گئی تھی، اخلاق و روحانیت اور عدل و مساوات کا نام و نشان تک باقی نہ تھا، ہر کمزور طاقتور انسان کا غلام تھا، بڑائی کا معیار اخلاق و تقویٰ کے بجائے نسلی و مالی برتری تھی خدا کا

کنبہ جغرافی اور قبائلی حد بندیوں میں بٹا ہوا تھا، مذہب بھی تعیش اور حصول اقتدار کا ذریعہ بن گیا تھا، مذہبی پیشواؤں کو خدائی کا درجہ حاصل تھا، عورتوں کی کوئی حیثیت نہ تھی وہ سارے انسانی حقوق سے محروم تھیں، لڑکی کو زندہ درگور اور بیوہ کو نذر آتش کر دیا جاتا تھا، انسان وحشت و درندگی اور ہوس پرستی میں جانوروں کو شرماتا تھا، غرض اخلاق وروحانیت کی دنیا بالکل ویران ہو چکی تھی، عین اس حالت میں غیرت الٰہی جوش میں آتی ہے، ریگستان عرب سے رحمت کی گھٹا اُٹھتی ہے، جس کے ایک ہی چھینٹے سے انسانیت کی سوکھی ہوئی کھیتی لہلہا اُٹھتی ہے، اور اخلاق وروحانیت کے نور سے ساری دنیا معمور ہو جاتی ہے، عالم انسانیت کی اس بہار کا منظر سہیل کے خامۂ رنگیں رقم سے ملاحظہ ہو :۔

بہارستان ہستی کے لئے دورِ شباب آیا
رگِ فطرت میں ریحانِ نمو کا اضطراب آیا
نظام آفرینش کو پیام انقلاب آیا
فضائے کن مکاں میں پرچم ختمی مآب آیا
شہنشاہِ دو عالم مہبطِ ام الکتاب آیا
وہ موجِ بے قرار اٹھی ہے عمانِ تجلی سے
زمانہ جگمگا اٹھا ہے فیضانِ تجلی سے
شبستانِ جہاں روشن ہوئی شانِ تجلی سے
ہوئی ظلمت گریزاں جوشِ طوفانِ تجلی سے

رسالت کے اُفق پر نورِ حق کا آفتاب آیا
وہ آئینہ دکھایا جس نے عکس روئے جاناں کو
نمایاں کر دیا جس نے فروغ حسن پنہاں کو
عطا کی دولت نظارہ جس نے دیدہ و جاں کو
چراغاں کر دیا جس نے تجلی گاہ امکاں کو
وہ جلوہ اب جمال احمدی میں بے نقاب آیا
معارف کا خیاباں تازہ جس کی رشحہ باری سے
مکارم کا چمن شاداب جس کی آبیاری سے
شناسا جس نے عالم کو کیا توحید باری سے
دلوں کی کھیتیاں سیراب جس کے فیض جاری سے
وہ دریائے کرم آیا وہ رحمت کا سحاب آیا

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے :-

وہ ناسخِ مذاہب جس کے مقدم نے کیا باطل
فروغ دین زردشتی شکوہ دین نصرانی
وہ مقصودِ دو عالم مستغاث قاصی و دانی
کیا جس نے مکمل نسخۂ اخلاق انسانی
وہ حاذق جس کا تنہا نسخۂ تنزیل قرآنی
دوائے جملہ علتہائے اخلاقی و روحانی
وہ رابطہ عقل و مذہب کو کیا شیر و شکر جس نے
وہ فارق زہد سے جس نے مٹایا داغ رہبانی

وہ عادل جس کی میزانِ عدالت میں برابر ہے
غبارِ مسکنت ہو یا وقارِ تاجِ سلطانی

وہ جامع جس نے یکجا کر دیئے بکھرے ہوئے دانے
مٹا دی آ کے جس نے باہمی تفریقِ انسانی

وہ درس آموزِ فطرت جس نے پہلے سب سے دنیا میں
بتائے اہلِ عالم کو حقوقِ جنسِ نسوانی

اٹھا دی خودکشی کی بزدلانہ رسم دنیا سے
سکھایا مشہدِ توحید پر آئینِ قربانی

وہ گنجورِ معارف جس کے ہر ہر حرف میں پنہاں
نکاتِ فلسفی اسرارِ نفسی رازِ عمرانی

ایک دوسری نعت میں نبوت کے کارناموں کی تصویر اس ایجاز و جامعیت کے ساتھ دکھائی کہ اس کی مثال اردو کی نعتوں میں نہیں مل سکتی اس کے ایک ایک فقرے میں کئی کئی شعروں کے مطالب کھپا دیے ہیں اس کے کچھ اشعار ملاحظہ ہوں :-

کفر کی ظلمت جس نے مٹائی دین کی دولت جس نے لٹائی
لہرایا توحید کا پرچم صلے اللہ علیہ وسلم

باغِ جہاں کا حارس نامی جس نے مٹائی رسمِ غلامی
پھر سے سنوارا گلشنِ عالم صلے اللہ علیہ وسلم

بزمِ ملل تھی نظم سے خالی بکھرے ہوئے تھے حق کے لآلی
اس نے کئے سب آ کے منظم صلے اللہ علیہ وسلم

وہم کی ہر زنجیر کو توڑا رشتہ ایک خدا سے جوڑا
شرک کی محفل کر دی برہم صلے اللہ علیہ وسلم

فرد و جماعت امر و اطاعت کسب و قناعت عفو و شجاعت
حل کئے جو اسرار تھے مبہم صلے اللہ علیہ وسلم

ربط و تصادم طوع و تحکم فقر و تنعم عدل و ترحم
سب کے حدود بتائے باہم صلے اللہ علیہ وسلم

حفظ مراتب پاس اخوت سعی و توکل رفق و فتوت
تلک حدود اللہ میں منضم صلے اللہ علیہ وسلم

ارض و سما میں آیۂ رحمت روز جزا میں سایۂ رحمت
اس کے لوائے حمد کا پرچم صلے اللہ علیہ وسلم

راہ میں کانٹے جس نے بچھائے گالی دی پتھر برسائے
اس پر چھڑکی پیار کی شبنم صلے اللہ علیہ وسلم

فقر و غنا دونوں کا سلطاں روح و جسد دونوں کا درماں
دین اور دنیا کا سنگم صلے اللہ علیہ وسلم

اس سلسلہ میں معراج کی ایک نظم جو نعت ہی کا ایک حصہ ہے سُننے کے قابل ہے، معراج نبوی عام انسانی تخئیل سے ماوراء ہے، اس لئے اس کی کیفیت میں خود مسلمانوں میں اختلاف ہے کہ وہ روحانی تھی یا جسمانی، عالم خواب میں تھی یا بیداری میں، مادی جسم کا عالم افلاک پر جانا بڑے بڑے عقلاء و حکماء کی فہم سے باہر ہے، اور عالم لامکاں میں جو احوال و کوائف

پیش آئے۔ ان کا تصور بھی انسانی عقل نہیں کر سکتی، اس لیے جن شعراء نے معراج پر لکھا ہے ان میں کم ایسے ہیں جن کو معراج کے واقعات کا صحیح علم ہے اس لیے انھوں نے زیادہ تر شاعرانہ بلند پروازی سے کام لیا ہے، مگر سہیل کی نظر معراج کی حدیثوں پر تھی، اس لیے انھوں نے صحیح واقعات کو اس دلکشی سے نظم اور معراج کے نازک مقامات کو اس خوبصورتی سے طے کیا ہے کہ ذوق سلیم دید کرنے لگتا ہے، اس کے جستہ جستہ اشعار سے اس کا اندازہ ہوگا، سامعین بھی اس عالم روحانیت کی سیر فرمائیں:۔

حریم اُمِّ ہانی میں حضور آرام فرما تھے
درِ دولت پہ قدسی و ملک تھے محوِ دربانی
وہ چشم نرگسی تھی بند لیکن چشم دل وا تھی
سرہانے طالع بیدار کرتا تھا نگہبانی
ادب سے آکے جبریلِ امیں نے یہ گزارش کی
کریں سرکار بزم نور تک تشریف ارزانی
سُنی روح القدس سے جب طلب بزم حضوری کی
اُٹھے اور دی براق پاک پر داد سبک رانی

ذیل کے اشعار میں جسمانی اور روحانی معراج کے مسئلہ اور جسمانی معراج کے استحالہ کو کس دلنشین انداز میں، اور کیسی ندرت و لطافت سے حل کیا ہے۔

براق برق پیکر لے چلا یوں ذات والا کو
فضا میں تیر جائے جس طرح بجلی کی تابانی

حضورؐ اس طرح گزرے گنبدِ مینائے گردوں سے
نظر جس طرح شیشہ سے گزر جائے بہ آسانی

عالم بالا میں استقبال اور عالم مثال کے مناظر کی سیر:۔

ملائک اور رسل صف بستہ استقبال کو آئے
اُٹھا افلاک پر ہر سمت شورِ تہنیت خوانی

کھلی آنکھوں سے دیکھا محرمِ سرِ حقیقت نے
جزائے محسن و قامت سزائے مذنب و جانی

نظر سے عالم ناسوت کے سارے حجاب اُٹھے
برای العین کی سیر بہارستانِ رضوانی

اس کے بعد ان مناظر کی تصویریں ہیں جو حضورؐ کو عالم مثال میں مشاہد کرائے گئے، ان مراحل کے بعد لامکاں کی سرحد شروع ہوتی ہے، جہاں عالم ناسوت کے سارے وسائل جواب دے جاتے ہیں اور جس سے آگے بڑھنے میں جبریل کے بھی پر جلتے ہیں۔

اگر یک سرِ موئے برتر پرم
فروغِ تجلی بسوزد پرم

اسلئے براق و جبریل آخر رُکے سدرہ کی منزل پر
کہ تھی یہ انتہائے سرحدِ اقلیمِ امکانی

اور یہاں سے لے چلیں پھر آپ کو موجیں تجلی کی
وہ رفرف ہو کہ انوارِ ازل کا جوشِ فیضانی

رفرف کی کیفیت معلوم نہیں اس لئے تجلی کی موجوں اور انوارِ ازل کے

جوش سے اس کی تعبیر بڑی حکیمانہ، دلنشین و دلآویز ہے، اس کے بعد حریم احدیت کے حدود شروع ہو جاتے ہیں، جہاں کسی کا گزر نہیں، اس لئے رفرف کے قدم بھی رک جاتے ہیں۔

سوادِ لامکاں تک رک گیا رفرف کہ اس کو بھی
کہاں اس خلوت وحدت میں اذن گرم جولانی

اس خلوت سرائے وحدت میں راز و نیاز کے جو کوائف پیش آئے اس کو کس خوبی سے تعبیر کیا ہے:۔

کسی نے لے لیا خود بڑھ کے آغوش محبت میں
ہوا ملک قدم خلوت سرائے بزم امکانی
ظلال ذات میں پھر کیا ہوا اللہ ہی جانے
بجز صدیق اکبرؓ یہ حقیقت کس نے پہچانی

اس مصرعہ "بجز صدیق اکبرؓ یہ حقیقت کس نے پہچانی" میں اس واقعہ کی طرف اشارہ ہے کہ معراج کی صبح کو جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ واقعہ لوگوں سے بیان کیا تو مشرکین نے اس کا بڑا مضحکہ اڑایا، اس موقع پر بھی نبوت کے سب سے پہلے مصدق صدیق اکبر نے اس کی تصدیق کی اور اور کہا حضور جو کچھ فرماتے ہیں سب سچ ہے۔

یہاں تک جو کچھ لکھا گیا وہ ان نعتوں کی معنوی خصوصیات سے متعلق تھا یہ نعتیں ادبی وشاعرانہ محاسن سے بھی معمور ہیں، اوپر جس قدر اشعار نقل کئے گئے ہیں ان میں سے کوئی شعر بھی ادبی محاسن سے خالی نہیں ہے، لیکن اب

خالص ادبی حسن و لطافت کے کچھ نمونے پیش کئے جاتے ہیں، ان نعتوں میں مختلف قسم کے جذبات و خیالات اور احوال و کیفیات کی تصویریں ہیں اور اور جو خیال اور جو منظر بھی پیش کیا گیا ہے وہ ادبی حسن و لطافت سے ایسا آراستہ ہے کہ پوری نعت شعر و ادب کا نگارخانہ معلوم ہوتی ہے، جس کا ہر مرقع اس قدر دلکش و دلآویز ہے کہ ذوق سلیم وجد کرنے لگتا ہے ایک نعت کی تشبیب میں ظہور قدسی کے اہتمام میں باغ عالم کی چمن آرائی کا منظر دیکھئے:-

بہار آئی، ہوئی آراستہ پھر بزم امکانی
ہوا گلزار عالم پھر جواب باغ رضوانی
کہیں پھولوں کے جھرمٹ میں شاعوں کی نظر بازی
کہیں خود جلوۂ خور سے گلوں کی چاک دامانی
کہیں دوشِ صبا پر رقص کرنا نکہتِ گل کا
کہیں شاخ نشیمن پر عنادل کی غزل خوانی
ادھر سبزہ کا جاگ اُٹھنا خمارِ خواب نوشیں سے
ادھر باد سحر سے زلف سنبل کی پریشانی
صبا کے گدگدانے سے ادھر کلیوں کا ہنس دینا
ادھر شبنم سے پھولوں کی عرق آلودہ پیشانی
رگ گل نے بچھا رکھا ہے ہر سو دام نظارہ
عبث ہے گر کرے مُرغ نگہ سعی پر افشانی

چمن کا جلوۂ رنگیں ہے یا اک شعر فطرت ہے
کہ جس پر ذوق فطرت خود ہے محو آفریں خوانی

جبینِ صبح پر قشقہ ہے یا خطِ شعاعی ہیں
ایاغ لالہ میں شبنم ہے یا صہبائے ریحانی

نگاہیں جذب کر لی ہیں بہارِ عارضِ گل نے
رگِ گل کی حقیقت آج ہم نے جا کے پہچانی

کہاں کا دشت ایمن طور کیا برق تجلی کیا
یہ سب کچھ تھی جمالِ مصطفےٰ کی پرتو افشانی

یہ اشعار نہیں تختۂ گل ہے جس کے پھولوں کی نزہت و رنگینی باغ رضواں کے پھولوں کو شرماتی ہے اور جس کی مہک سے مشام جاں معطر ہو جاتا ہے اب جمال محمدی کے کچھ جلوے ملاحظہ ہوں :-

قبلہ نمائے سجدہ گزاراں شعلۂ سینا جلوۂ فاراں
صبح بہاراں جس کا مقدم صلی اللہ علیہ وسلم

شرحِ الم نشرح وہ سینہ برق تجلی کا گنجینہ
جگمگ جگمگ چم چم چم چم صلی اللہ علیہ وسلم

نوری تن کمل میں چھپائے بادل میں بجلی لہرائے
نور کا مینھ برسائے رم جھم صلی اللہ علیہ وسلم

اوجِ شرف کا بدر وہی ہے بزم رسل کا صدر وہی ہے
بدر منور صدر مکرم صلی اللہ علیہ وسلم

جس نے بسائی دل کی بستی جس کا ظہور شباب ہستی
نزہت گیتی جس کا مقدم صلے اللہ علیہ وسلم

صدر اُمم سلطان مدینہ جس کے کفِ پا کا ہے پسینہ
گلکدۂ فردوس کی شبنم صلے اللہ علیہ وسلم

مہر رسالت قہر جلالت عین عدالت خضر دلالت
اے بکمالت ناطقہ ابکم صلے اللہ علیہ وسلم

سرو سیادت قامت رعنا صبح سعادت جلوۂ سیما
طاق عبادت ابروئے پُرخم صلے اللہ علیہ وسلم

یہ اشعار بلاغت ادا، الفاظ کی مرصع کاری، ترکیبوں کی چُستی اور تشبیہات کی خوبی و لطافت کا مرقع ہیں، اس کا ایک اور بلیغ نمونہ معراج کے ایک منظر میں ملتا ہے، معراج میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو جو مناظر مشاہدہ کرائے گئے تھے، ان میں قصر فاروقی یعنی حضرت عمرؓ کا محل بھی تھا، اس کے شکوہ و عظمت، حسن و جمال اور آرائش و زیبائش کی تصویر دیکھنے سے تعلق رکھتی ہے۔

بڑھے آگے تو وسطِ ساحتِ فردوس میں دیکھا
بلند و پرشکوہ و دل کشا اک قصر نورانی
وہ نزہت جس کا ہر گوشہ ریاضِ خلد کا حاصل
وہ رفعت جس کا ہر زینہ حریفِ کاخِ ایوانی

اس شکوہ و عظمت کے ساتھ اس کے حسن و جمال، خوبی و زیبائش

اور زینت و آرائش کی یہ تشبیہ شاعری نہیں ساحری ہے۔

وہ شفاف و شفق گوں رنگ جیسے حل ہو کوثر میں
تباشیر سحر، سیم قمر، یاقوت رمانی
چمن میں اشک شبنم کی جگہ در نجف غلطاں
روش پر سنگ ریزوں کے عوض لعل بدخشانی

حضرت عمرؓ کے مرتبہ، اوصاف اور اُن کی سیرت و کردار کی مناسبت ان تشبیہوں میں خاص طور سے توجہ کے قابل ہے۔

محاسن کے توازن میں مثال عدل فاروقی
مناظر کے تناسب میں جمالِ ماہ کنعانی
قوایم اس کے عزمِ انبیاء کی طرح مستحکم
در و بام اس کے قلبِ اصفیا کی طرح نورانی

یہ مثالیں ان نعتوں کے ادبی محاسن کا اندازہ کرنے کے لئے کافی ہیں سہیل عربی زبان سے پوری طرح واقف تھے، اور آیات قرآنی اور احادیث نبوی پر بھی ان کی نظر تھی، اس لئے ان کی نعت اور منقبت دونوں میں جابجا اس کی بلیغ تلمیحات ملتی ہیں اور وہ انکے ٹکڑے اشعار میں نگینے کی طرح جڑ دیتے تھے مثلاً:-

خلق خدا کا راعی آخر دین ہدیٰ کا داعی آخر
جس کی دعوت اَسْلِمْ تَسْلَمْ صلے اللہ علیہ وسلم
آئینۂ الطاف الٰہی رحمت جس کی لا تقنطوا ہی
جس کی ہدایت اِرْحَمْ تُرْحَمْ صلے اللہ علیہ وسلم

حفظِ مراتب پاسِ اخوت سعی و توکل رفق و فتوت
تلک حدود اللہ ہیں منضم صلے اللہ علیہ وسلم
نظم سہیلؔ ان کا ہی کرم ہے ورنہ یہاں کب تابِ رقم ہے
ان اللہ تعالےٰ اعلم صلے اللہ علیہ وسلم
عشق نے فاش کردیا سرِّ حریمِ کبریا
ورنہ یہ خاکدان تھا فی عمدٍ ممدد
چمن پیرائے کن صدقے تری نیرنگ سازی کے
لبِ ہر غنچہ پر ہے "کل یوم ہو فی شان"
خدا جانے خود اس سرکار کا کیا مرتبہ ہوگا
غلامِ بارگہ جس کے کہیں "ما اعظم شانی"

سہیلؔ کی نعتوں کی خصوصیات محض ان ہی پہلوؤں تک محدود نہیں ہیں، اس کے اور بھی گوناگوں پہلو ہیں، مگر اس مختصر مضمون میں ان سب کی تفصیل کی گنجائش نہیں ہے اور مذکورہ بالا مثالیں سہیلؔ کی قادر الکلامی اور ان کی نعتوں کی اہم خصوصیات کا اندازہ لگانے کے لئے کافی ہیں اس لئے اس تبصرہ کو بارگاہ رسالت میں سہیل ہی کی اس التجا پر ختم کیا جاتا ہے۔

تیرے غلام آستاں اور جھکائیں سر کہاں
انک انت غایتی انک انت مقصدی



# اُردو زبان کی لسانی علمی و تمدّنی اہمیت

حضرات! اُردو زبان کا موضوع نہایت وسیع ہے، اور اس کے مختلف پہلوؤں پر بہت سے اصحاب علم و نظر لکھتے چلے آرہے ہیں، خصوصاً ادھر چند برسوں کے اندر اس کے متعلق بہت کچھ لکھا گیا ہے، مگر اس کی حیثیت زیادہ تر سیاسی بحث و مباحثہ کی رہی ہے، اور ان میں ان خصوصیات کو بہت کم دکھانے کی کوشش کی گئی ہے جن کی بنا پر کوئی زبان ترقی یافتہ کہلائی جا سکتی ہے، جن اصحابِ قلم نے ادھر توجہ بھی کی انھوں نے بھی ان پہلوؤں کا پورا احاطہ نہیں کیا ہے، جن سے اُردو کی جامعیت اور کمال کا پورا اندازہ ہو سکے اور یہ معلوم ہو جائے کہ ہندوستان کی زبانوں میں اُردو کا کیا درجہ ہے، وہ کہاں تک ایک ترقی یافتہ زبان کہلانے کی مستحق ہے، اور اس میں آئندہ ترقی کی کتنی صلاحیت ہے، اس لئے یہ مضمون درحقیقت اُردو کی خصوصیات کا ایک اجمالی خاکہ ہے، جس پر مستقل کتاب لکھی جا سکتی ہے۔

زبان کی ترقی اور کمال کے گوناگوں پہلو ہیں، مگر اس مقالہ میں صرف اس کے تین اہم پہلوؤں یعنی لسانی اور لغوی وسعت، علمی درجہ اور تمدّنی حیثیت پر اختصار کے ساتھ گفتگو کی جائے گی کہ درحقیقت کسی زبان کی ترقی کے بنیادی عناصر اور اس کے کمال کا اصلی معیار یہی ہیں، یعنی اُردو زبان لسانی اور

لغوی حیثیت سے کتنی وسیع اور قواعد کی حیثیت سے کتنی جامع اور مکمل ہے، اور اس میں دقیق علمی مباحث اور علم و فن کی کتابوں کی تالیف و تصنیف کی کتنی صلاحیت ہے، اس کا علمی سرمایہ کس قدر اور اس میں تمدنی الفاظ کا ذخیرہ کتنا ہے، اور وہ ایک متمدن زندگی کی ضروریات کا کہاں تک ساتھ دے سکتی ہے، ان تینوں پہلوؤں سے ہندوستان کی زبانوں میں اردو کا درجہ نہایت بلند ہے، آئندہ سطور میں اس کی تفصیل پیش کی جاتی ہے۔

**اُردو زبان کی پیدائش اُس کے اجزاء اور عناصر**

اُردو زبان کی تعمیر اگرچہ ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد ہی کے زمانہ سے شروع ہوگئی تھی، مگر مستقل زبان کی حیثیت اس کو مغلوں کے دورِ زوال میں حاصل ہوئی، اس لحاظ سے اس کی عمر چند صدیوں سے زیادہ نہیں ہے، اور اس کی علمی عمر تو اس سے بھی کم ہے، زبانوں کی پیدائش اور ترقی کے لئے چند صدیوں کی مدت بہت کم ہے، مگر اتنی مختصر مدت میں اُردو نے جتنی ترقی کی ہے، اس کی مثال زبانوں کی تاریخ میں مشکل سے مل سکتی ہے، اس موقع پر ہمارا مقصد اُردو کی تاریخ بیان کرنا نہیں ہے، اس سے آپ حضرات واقف ہیں، مختصراً اتنا کہہ دینا کافی ہے کہ اُردو دوسری زبانوں کی طرح کوئی مستقل زبان نہیں تھی، بلکہ مسلمانوں کے ہندوستان میں آنے کے بعد اُن کے اور ہندوؤں کے میل جول سے پیدا ہوئی، عرب، ترک، مغل اور پٹھان وغیرہ جب ہندوستان آرہے اُس وقت وہ ہندوستان کی زبانوں سے ناواقف تھے، مگر ہندوستان میں مستقل بس گئے تھے، ہندوؤں سے ہر وقت کا سابقہ اور میل جول تھا، اس لئے دونوں

ایک دوسرے کی بات سمجھنے اور سمجھانے کے لئے کچھ اپنی زبان، اور کچھ مخاطب کی زبان کے الفاظ استعمال کرنے پر مجبور ہوئے، اس طرح عربی، فارسی، ترکی، ہندی، سنسکرت اور ہندوستان کی دوسری زبانوں سے مل کر ایک نئی زبان کا ہیولیٰ تیار ہوا، جس نے رفتہ رفتہ ترقی کر کے ایک مستقل زبان کی شکل اختیار کر لی، جو اُردو کہلائی، اس لئے اس زبان میں مذکورہ بالا تمام زبانوں کے الفاظ موجود ہیں، مگر ہندوستانی زبانوں کے الفاظ کی کثرت ہے، مسلمانوں کے بعد جو یورپین قومیں ہندوستان آئیں، مثلاً پرتگالی اور انگریز ان کی زبانوں کے الفاظ بھی اردو میں داخل ہوتے گئے، گو پرتگالیوں کا اثر جنوبی ہند سے آگے نہیں بڑھا اور ان کا زمانہ بھی بہت کم رہا، اس کے باوجود اردو میں پرتگالی زبان کے بہت سے الفاظ ہیں، مثلاً مستری، آیا، پادری، نیلام اور بالٹی وغیرہ اور انگریزی کے الفاظ تو اس کثرت سے ہیں کہ ان کا شمار مشکل ہے، اور ہماری ہر گفتگو میں دو چار الفاظ انگریزی کے ضرور آجاتے ہیں، ان میں سے بیشتر الفاظ اس قدر عام ہو گئے ہیں کہ جنھیں دیہاتی بھی بے تکلف بولتے اور سمجھتے ہیں، اور اس اخذ و استفادہ کا سلسلہ برابر جاری ہے اور اب تک انگریزی کے نئے نئے الفاظ برابر اُردو میں داخل ہوتے رہتے ہیں، ہندی کا دور ابھی چند ہی دنوں سے شروع ہوا ہے، مگر اس مختصر زمانہ میں اس کے بہت سے نئے الفاظ مثلاً سماج، جنتا، نیتا، سبھاپتی، سجنو، سواگت وغیرہ اُردو میں استعمال ہونے لگے ہیں۔

**اُردو زبان کی وسعت** | اس تفصیل کا مقصد یہ ہے کہ اُردو چونکہ مختلف زبانوں سے

مل کر بنی ہے، اس لیے اس کا دامن بہت وسیع ہے، اور دوسری زبانوں سے اس کے لین دین کا سلسلہ برابر جاری ہے، اس لیے آئندہ بھی ترقی کی جتنی صلاحیت اُردو میں ہے وہ ان زبانوں میں نہیں ہو سکتی جو اپنا ناتہ اپنے ہی خاندان تک محدود رکھنا چاہتی ہیں، اور اپنی برادری کے رائج الفاظ کو بھی جات باہر کر رہی ہیں۔

مفرد الفاظ اور لغات کے علاوہ مرکب الفاظ، محاوروں، کہاوتوں، اور ضرب الامثال کا اتنا ذخیرہ اُردو میں ہے، جس کی مثال مشکل سے کسی دوسری زبان میں مل سکتی ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ ہر زبان میں زیادہ تر اسی زبان کے محاورے وغیرہ ہوتے ہیں، مگر اُردو میں فارسی، عربی، ہندی، سنسکرت اور انگریزی وغیرہ کے بہت سے ضرب الامثال اور کہاوتیں آگئی اس لیے اس حیثیت سے بھی اس کا دامن بہت وسیع ہے، مولفین لغت نے عموماً ہر لفظ کے ماتحت ان سے متعلق محاورے اور ضرب الامثال بھی لکھ دیے ہیں، اور خاص اس موضوع پر مستقل کتابیں بھی لکھی گئی ہیں۔

مولوی سید احمد صاحب دہلوی نے اپنی کتاب فرہنگ آصفیہ میں اس کے مندرجہ الفاظ کی تعداد اور اُردو میں مختلف زبانوں کے الفاظ کے تناسب کی تفصیل بھی تحریر کر دی ہے، جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ فرہنگ آصفیہ میں کل ۵۴۰۰۹ الفاظ ہیں، ان میں سے ۲۱۶۴۴ ہندی کے ہیں، ۱۷۵۰۵ وہ الفاظ ہیں جو ہندی اور عربی و فارسی وغیرہ سے مل کر بنے ہیں، یہ بھی گویا ہندی یا کم از کم ہندوستانی ہیں، ۵۵۴ سنسکرت کے ہیں ۷۵۸۴ عربی کے اور ۶۰۴۱ فارسی کے

۵۰۰ انگریزی کے اور ۱۵۰ دوسری مختلف زبانوں کے ہیں۔

اس سے معلوم ہوگا کہ اُردو میں عربی و فارسی الفاظ کے مقابلہ میں ہندی کے الفاظ کی تعداد کتنی غالب ہے اُردو کے تقریباً تمام مصادر، افعال، ضمیریں اور اکثر حروف ہندی کے ہیں، اسماء و صفات البتہ عربی و فارسی کے زیادہ ہیں جو بالکل فطری ہے، اس لیے کہ مسلمان بہت سی ایسی چیزیں اپنے ساتھ لائے تھے جو ہندوستان میں نہیں تھیں، اس لیے اُن کے نام خواہ مخواہ عربی یا فارسی کے ہوں گے، جس طرح آج سائنس کی بہت سی ایجادات و اختراعات اور انگریزوں کی لائی ہوئی چیزوں کے نام انگریزی ہیں جن کا اُردو اور ہندی میں کوئی بدل نہیں ہے۔

فرہنگ آصفیہ انیسویں صدی کے آخر اور بیسویں صدی کے شروع کی تصنیف ہے، اس لیے اس کے لغات کی تعداد آج سے نصف صدی پیشتر کی ہے، اور اُردو کی اصلی ترقی کا زمانہ یہی ہے، اس لیے اب اُس کے الفاظ کی تعداد فرہنگ آصفیہ کے مندرجہ لغات سے کہیں زیادہ بڑھ گئی ہے۔

**اردو زبان کے سابقے اور لاحقے**

اردو زبان کے مرکبات اور سابقوں اور لاحقوں نے بھی اس میں بڑی وسعت پیدا کی ہے، اس میں کسی لفظ کے شروع یا آخر میں کوئی جز بڑھا دینے سے ایک نیا لفظ بن جاتا ہے، سابقے اور لاحقے زیادہ تر آریائی زبانوں میں پائے جاتے ہیں، اُردو بھی اصل و نسل کے اعتبار سے آریائی اور ہندی، فارسی اور سنسکرت وغیرہ سے مرکب ہے اس لیے ان سب کے سابقے اور لاحقے اُردو کے حصہ میں آئے، ان سے

اس میں بڑی وسعت پیدا ہوئی، مولوی وحید الدین سلیم مرحوم نے اپنی کتاب وضع اصطلاحات میں اس کی پوری تفصیل لکھی ہے۔ ان میں سے کچھ بطور مثال کے یہ ہیں:—

**ہندی کے سابقے:**— اٹل، اچھوتا، ان بن، ان پڑھ، تیج رنگا، پنچ کلیان، پردیس، پرایا، تپائی، تکونا، تربھون، ترپھلا، چوپائی، چوپال، سڈول، سپوت، نڈر، نڈھال، نرادھا، نراس، مہابلی اور مہابھارت وغیرہ۔

**ہندی کے لاحقے:**— بہناپا، بڑھاپا، ٹھیالا، کوڑیالا، فراٹا، سناٹا، لڑکپن، بچپن، لہار، سنار، بنجارا، بھٹیارا، کوچوان، پیچوان، پیاس، مٹھاس، سپیرا، لٹیرا، پھرتیلا، شرمیلا، پیراک، چالاک، اٹھان، لگان، سسرال، ننھیال، ددھیال، ہمالہ، شوالہ، گھٹاو، بڑھاو، بناوٹ، لگاوٹ، جبڑاول، ہریاول، لکھائی، پڑھائی، لکھت، پڑھت، نوتوڑ، منھ توڑ، ادھر ادھر، دھرم سالہ، گدوسالہ، ٹھنڈک، کالک، چمکارنا، پھٹکارنا، دھونکنا، جھونکنا وغیرہ۔

**فارسی کے سابقے:**— باقاعدہ، باضابطہ، برآمدہ، برآورد، بے ادب، بے اثر، پابند، پاپیادہ، پایۂ تخت، پائمال، پس انداز، پس پا ل، پیشگی، پیشکار، تہ بند، تہ خانہ، خوردبین، خودپرست، خوش اسلوبی، خوش گلوئی، زیر بار، زیر دست، زودرنج، زودگو، سرسبز، سرپرست، شہنائی، شہتیر، نااتفاقی، ناانصافی، نوآموز، نوتوڑ، نیم بسمل،

نیم جان، ہم آہنگ، ہمسر، اک طرف، اک مشت وغیرہ۔

عربی کے سابقے:۔ صاحب اختیار، ذی وجاہت، ذی حیثیت، ذی مروّت، غیر موزوں، غیر آباد، لااُبالی، لاخیرا، میر شکار، میر مجلس وغیرہ۔

فارسی لاحقے:۔ معنی آفرین، نکتہ آفرین، رونق افروز، دل افروز، ہمت افزا، حوصلہ افزا، گل افشاں، گوہر افشاں، سایہ فگن، پرتو فگن، زنگ آلود، غبار آلود، عبرت آموز، سبق آموز، خلل انداز، رخنہ انداز، دور اندیش، عاقبت اندیش، درد انگیز، تعجب انگیز، حملہ آور، زبان آور، زیر بار، بردبار، دھوکے باز، دغا باز، شعبدہ باز، قمار باز، خوش باش، یار باش، فیل بان، باغبان، غاشیہ بردار، علم بردار، سربستہ، کمربستہ، ازار بند، ہتھیار بند، زمین بوس، فلک بوس، دوربین، باریک بین، کارپرداز، انشاپرداز، سرپرست، حق پرست، بندہ پرور، سخن پرور، پلنگ پوش، میز پوش، فلک پیما، جادہ پیما وغیرہ۔

فارسی میں سابقوں اور لاحقوں سے اتنے کثیر الفاظ بنے ہیں کہ ان کے نمونے بھی اس مختصر مضمون میں نہیں نقل کیے جا سکتے۔ اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ ہر حرف تہجی سے کئی کئی سابقے اور لاحقے، اور ان سے بکثرت الفاظ بنے ہیں، جن سے اصحاب نظر واقف ہیں۔

ان کے علاوہ اردو میں بکثرت مرکبات ہیں، یہ مرکبات خالص ہندی خالص فارسی اور خالص عربی کے بھی، اور ان سے مل کر بھی بنے ہیں۔

خالص ہندی کے مرکبات:۔ اکاس بیل، باگ ڈور، جل ترنگ،

چاندرات، ڈھنگ بدیا، جنم پتری، چاند گہن، دیا سلائی، چڑی مار، منھ توڑ، دھواں لیک، مکھی چوس، لال بجھکڑ، اندھیر نگری وغیرہ۔

خالص فارسی کے مرکبات:۔ پاک دامن، نیک بخت، شادی مرگ، گل روغن اور سبزہ آغاز وغیرہ

خالص عربی کے مرکبات:۔ عالی شان، میر مجلس، خیر مقدم، لطیف الطبع، صدر مقام وغیرہ۔

فارسی اور ہندی کے مرکبات:۔ نیک چلن، گلاب جامن، سبزی منڈی، جگت استاد، گھر داماد وغیرہ۔

عربی اور ہندی کے مرکبات:۔ کفن چور، جیب گھڑی، عجائب گھر، عمر پٹہ، امام باڑہ، موتی مسجد وغیرہ۔

عربی اور فارسی کے مرکبات:۔ سفر خرچ، عمر قید، نازک خیال، نمک حلال، دستخط وغیرہ۔

اردو میں اس قسم کے الفاظ کا بڑا ذخیرہ ہے۔

**اردو میں عمل تھنید** اس سلسلہ میں ایک اور نکتہ قابل لحاظ ہے، وہ یہ کہ ہر زبان کا ایک خاص مزاج ہوتا ہے، اور اس کے تمام الفاظ اس کے مطابق ہوتے ہیں، اور وہ بیرونی زبان کے انہی الفاظ کو قبول کرتی ہے جو اس کے مزاج کے مطابق ہوتے ہیں، یا اُن میں تصرف کرکے اُن کو اپنے مزاج کے مطابق بنا لیتی ہے، اور جو الفاظ اس کے مزاج سے میل نہیں کھاتے، ان کو رد کر دیتی ہے، یہ تصرف لفظ کی ظاہری شکل اور معنی دونوں میں ہوتا ہے، اور کبھی صرف معنی

میں ہوتا ہے، اس کو عربی میں تعریب، فارسی میں تفریس اور اُردو میں تہنید کہتے ہیں، اگرچہ اس عمل سے دنیا کی کوئی زبان بھی خالی نہیں ہے، لیکن اردو چونکہ مختلف زبانوں سے مل کر بنی ہے، اس لیے اس میں یہ عمل سب سے زیادہ ہے جو اُس کی وسعت و ترقی کا ایک بڑا راز ہے۔

اُردو میں ہر زبان کے اس قسم کے بکثرت الفاظ ہیں، جن میں تصرف کر کے اُردو نے ان کو اپنا لیا ہے، ان الفاظ کی مثالیں جن کی صورت بدل گئی ہے، مگر پُرانے معنی قائم ہیں، خیر سلّا، افرا تفری، کسگر، راج، بک بک، جھک جھک، دستپنا، ان کی اصل، خیر و صلاح، افراط و تفریط، راج (بمعنی معمار) اور زق زق بق بق، اور دست پناہ ہے۔

وہ الفاظ جن کی شکل قائم ہے مگر معنی بدل گئے ہیں، سیکڑوں ہیں مثلاً نقد، جناب، حضرت، دولت، غارت، عرض، مقدمہ، متین، میزان، مذاق، اہتمام، انتظام، غلام، فرض، فوج، شکل، منظور، مغرور، انکسار، عمارت، کسر، اجلاس، ضابطہ، تقریر، اقبال، ادبار، خراب، وقت، امیر، غریب، تربت، غرض، عرصہ، مدت، موضع، بخار، حلوا، دہشت، اشتہار، مبلغ، اور حقہ۔

ان کے اصلی معنی بالترتیب پرکھنے، چوکھٹ، پیشگاہ سلطانی، ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں جانے، لوٹنے، پھیلانے، آگے کیا ہوا، بھاری مضبوط تول ترازو، چکھنے، خم کھانے، دھاگے میں پرونے، لڑکے، واجب کرنے، جھنڈ گروہ، مثل و مشابہ دیکھے گئے، دھوکا، لوٹنے آباد کرنے، بٹھانے،

نگاہ رکھنے والے، ثابت کرنے، سامنے آنے، پیچھے آنے، دیران، باریکی، حاکم، مسافر، مٹی، نشانہ، سیدان، درازی، جگہ، بھاپ، میٹھے، احسان، حیرانی، خواہش، پہنچا ہوا، اور ڈبہ کے ہیں، مگر اردو میں ان کے معنی دام کی فوری ادائگی، تعظیمی لفظ، زر و مال، بربادی، پیش کرنے، عدالت کے مقدمہ، مہذب، اعداد کی جمع، ظرافت و بذلہ سنجی، انتظام کرنے، بندہ چاکر، ذمہ داری، تشکر، شکل و صورت، قبول کرنے، اپنی بڑائی کے احساس، خاکساری، بڑے مکان، عیب کمی، عدالت کی نشست، قانون قاعدہ۔ تقریر کرنے، خوش قسمتی، بدقسمتی، دیران و بدمست، مشکل، دولت مند، مفلس، قبر، مقصد، مدت، گاؤں، تپ، حلوا، خوشامد، خون کھانے کی خواہش، روپیوں کی تعداد اور حقہ کے ہو گئے ہیں۔[1]

اُردو میں اس قسم کے فارسی اور ہندی کے سیکڑوں الفاظ ہیں، اسی قسم کے تصرفات ہندی اور سنسکرت کے الفاظ میں بھی ہوئے ہیں، مثلاً ہندی کا مینھو، گھوڑا، ہستیاؤ، برکھا، کنولو، کمبار دیا کمسکار، چندر، ورش، چتر دھر، درت، دگدھ، اور ہست، اُردو میں مینھ، گھوڑا، گدہا، ہاتھی، برسات، کنول، کمھار، چاند، برس، چودھری، بات، دودھ، اور ہاتھ ہو گیا، انگریزی میں لالٹین اور ریل وغیرہ اُس کی مثالیں ہیں۔

زبان کی ترقی کے لئے دوسری زبانوں سے استفادہ ضروری ہے

دنیا کی کوئی زبان بھی اس اخذ و استفادہ اور لین دین سے خالی نہیں ہے اور نہ اس کے بغیر کوئی زبان

[1] حضرت الاستاذ مولانا سید سلیمان ندوی مرحوم نے ایک مضمون تنقید مطبوعہ معارف میں اس قسم کے اور بہت سے الفاظ لکھے ہیں۔

ترقی کر سکتی ہے، عربی باوجودیکہ نہایت وسیع زبان ہے، مادوں، مصادر، اور
مشتقات کی کثرت و وسعت میں کم زبانیں اس کا مقابلہ کر سکتی ہیں، مگر اس میں
علمی و تمدنی الفاظ کا ذخیرہ نہیں تھا، اس لیے جب دوسری قوموں سے مسلمانوں کا
اختلاط اور ان کی علمی و تمدنی ترقی کا آغاز ہوا، تو انھوں نے یونانی، پہلوی اور
ترکی زبانوں کے سیکڑوں علمی و تمدنی الفاظ و اصطلاحیں بجنسہٖ یا تھوڑے تغیر
کے ساتھ عربی میں منتقل کر لیں، بلکہ عربی میں کچھ لاطینی اسپینی اطالین الفاظ و اصطلاحات
بھی پائی جاتی ہیں[1]۔ اور یہ تمام الفاظ اس طرح عربی میں جذب ہو گئے ہیں کہ مبصرین
و ماہرین لغت کے علاوہ دوسرے لوگ ان کی اصل کا پتہ بھی نہیں چلا سکتے، ان کو
عربی میں معرب اور دخیل کہتے ہیں۔

عربی نے تو سنسکرت، اور ہندوستانی زبانوں سے استفادہ میں بھی عار
نہیں کیا، چنانچہ صندل، مشک، تنبول، کافور، قرنفل، فلفل، زنجبیل، نیلوفر
جائفل، اطریفل، ہیل، شیخرہ، اہلیلج، قرنس، ترنج، نارجیل اور انبج۔
چندن، موشکا، تمول (پان)، کپور، کرن پھول (لونگ)، پپلی (سیاہ مرچ)، زرنجابیرا
(سونٹھ)، نیلوپھل، ایل (الائچی)، جائے پھل، تری پھل، شکھر (توتیا)، ہڑ (ہلیلہ)
کرپاس، نیل، ناریل اور آم کا معرب ہیں، ان میں مشک، زنجبیل اور کافور
کے الفاظ قرآن مجید میں موجود ہیں۔

عربی زبان کی اسی وسعت قلب کا یہ نتیجہ تھا کہ وہ کسی زمانہ میں بھی علم
و تمدن کا ساتھ دینے سے قاصر نہیں رہی، اور بغداد کی عباسی اور اسپین کی

---

[1] عربی اور انگریزی کی لغت الفرائد الدریہ میں اس کی پوری تفصیل ہے۔

اموی حکومتوں کا سارا کارخانہ جو اپنے زمانہ کی سب سے زیادہ متمدن اور ترقی یافتہ حکومتیں تھیں اور علم و تمدن میں اس زمانہ کی کوئی حکومت ان کا مقابلہ نہیں کر سکتی تھی، عربی ہی زبان سے چلتا رہا، اسی طریقے سے فارسی اور ترکی نے عربی سے بھی استفادہ کیا، بلکہ ان دونوں زبانوں کا تانا بانا ہی عربی زبان پر قائم ہے، اگر عربی الفاظ ان سے نکال دیے جائیں، تو ان کی علمی و ادبی حیثیت ختم ہو جائے گی، اب سے کچھ دنوں پہلے جب اندھی وطنیت اور قومیت کی ہوا چلی تھی، تو ان دونوں زبانوں سے عربی الفاظ کو نکالنے کی کوشش شروع ہوئی تھی، مگر بہت جلد اس کا تجربہ ہو گیا کہ عربی الفاظ نکل جانے کے بعد ان کی حیثیت ہی بالکل ختم ہو جاتی ہے، اس لیے یہ تحریک ختم ہو گئی، اور اب دونوں زبانوں میں بے تکلف عربی کے رائج الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں، جس کی تصدیق ان کی کتابوں، اخبارات اور رسالوں سے ہو سکتی ہے۔

اس زمانہ کی سب سے زیادہ عالمگیر اور وسیع زبان انگریزی ہے، مگر اس میں جس کثرت سے لاطینی اور یونانی الفاظ ہیں ان سے اس زبان کے ماہرین پوری طرح واقف ہیں، بلکہ مسلمانوں کے عروج کے زمانہ میں اسپین و سسلی کی درسگاہوں اور جنگ صلیبی کے وسیلہ سے عربی کے جو الفاظ و اصطلاحیں انگریزی اور یورپ کی دوسری زبانوں میں داخل ہوئی تھیں، وہ بجنسہٖ آج تک موجود ہیں، خواجہ کمال الدین مرحوم نے ام الالسنہ میں اس قسم کے الفاظ کی بڑی طویل فہرست دی ہے، گو اس میں جابجا مبالغہ سے کام لیا گیا ہے، مگر اس میں شبہہ نہیں کہ آج بھی انگریزی میں عربی کی بہت سی علمی اصطلاحات موجود ہیں، الجبرا اور الکحل

سے تو ہم آپ سب واقف ہیں، مسلمانوں کا زیادہ واسطہ اسپین، پرتگال، سسلی، اٹلی اور فرانس سے رہا ہے اس لئے ان تمام زبانوں میں بہت سے عربی کے الفاظ ہیں، شام کے مشہور فاضل کرد علی نے اپنی کتاب الاسلام والحضارۃ العربیۃ میں اس پر ایک مستقل باب لکھا ہے، اس تفصیل کا مقصد یہ ہے کہ دنیا کی تمام ترقی یافتہ زبانوں نے دوسری زبانوں کے وہ الفاظ قبول کیے ہیں، جن کا بدل ان میں نہیں تھا، اس کے بغیر کوئی زبان ترقی کر ہی نہیں سکتی، اس وصف میں اُردو زبان سب زبانوں سے آگے ہے بلکہ اس کا وجود ہی مختلف زبانوں کے مجموعہ سے وجود میں آیا ہے، اس لئے اس حیثیت سے وہ جس قدر وسیع زبان ہے اور اس میں ترقی کی جتنی استعداد ہے وہ کسی دوسری زبان میں نہیں ہے۔

**اُردو میں بولیوں کا تنوع** لہجوں اور بولیوں کے لحاظ سے بھی اُردو میں بڑا تنوع اور بڑی وسعت ہے، گو ہر زبان میں مختلف طبقوں کی بولیوں میں کچھ نہ کچھ فرق ہوتا ہے لیکن یہ فرق جس قدر اُردو میں ہے، کسی زبان میں نہیں ہے، اس میں شہری، دیہاتی، تعلیم یافتہ اور جاہل طبقوں پھر خود شہر کے مختلف طبقوں کی زبان میں نمایاں فرق ہے، اس کی نیرنگی سرشار کے فسانہ آزاد میں نظر آسکتی ہے، عورتوں کی زبان اور اُن کے محاورات بالکل جدا ہیں، لکھنؤ کی بیگماتی زبان مشہور ہے، اس کے نمونے بھی فسانہ آزاد میں موجود ہیں، شاعری میں اس کا نمونہ ریختی ہے، اس کے سب سے اچھے اور بہتر نمونے دلی کے بعض ادیبوں کی کتابوں خصوصاً آغا حیدر بیگ اور مرزا فرحت اللہ بیگ دہلوی کی تحریروں میں ملتے ہیں، ان کے مجموعہ مضامین چھپ چکے ہیں۔

**طرزِ انشا کا تنوع** یہی جامعیت اور تنوع اُردو کے طرزِ انشا میں بھی ہے، بعض زبانیں اپنی ساخت کے اعتبار سے علم و فن کے لیۓ زیادہ موزوں ہوتی ہیں، بعض شعر و ادب کے لیۓ بعض بزم کے لیۓ مناسب ہوتی ہیں اور بعض رزم کے لیۓ اُردو میں ان سب کی جامعیت ہے، اس میں فلسفہ کے دقیق سے دقیق مسائل و مباحث کو بھی آسانی کے ساتھ تعبیر کیا جا سکتا ہے اور شاعرانہ نازک خیالی بھی دکھائی جا سکتی ہے، اس سے رجز کا بھی کام لیا جا سکتا ہے اور موسیقی و ترنم کا بھی، بزم ناز کی بھی مصوری کی جا سکتی ہے اور میدان جنگ کی ہولناکی بھی دکھائی جا سکتی ہے، زلزلے اور طوفان کا شور بھی دکھایا جا سکتا ہے، اور نسیم سحر کی اٹھکھیلیاں بھی، غرض اُردو کی انشا اور اس کے اسالیب بیان میں بڑا تنوع اور بڑی جامعیت ہے، علم و فن اور شعر و ادب کا کوئی ایسا شعبہ نہیں ہے جس کا ذخیرہ اُردو میں موجود نہ ہو، اس کی تفصیل آئندہ آۓ گی۔

مرزا غالب اور سر سید کے زمانہ سے لے کر اس وقت تک بہت سے صاحب نظر ادیب پیدا ہوۓ، غالب، سر سید، حالی، شبلی، نذیر احمد، محمد حسین آزاد، رتن ناتھ سرشار، پریم چند، مولانا ابو الکلام آزاد، مولوی عبد الحق صاحب، مولانا سید سلیمان ندوی، مولانا عبد الماجد دریابادی، قاضی عبد الغفار صاحب، خواجہ حسن نظامی، مرزا فرحت اللہ بیگ، اور پروفیسر رشید احمد صدیقی وغیرہ سیکڑوں ادیبوں میں سے چند نام ہیں، ان میں ادیب دانشاپرداز بھی ہیں، اور مورخ و فلسفی بھی، اور ان سب کا طرز تحریر اور اُن کی

خصوصیات جدا جدا ہیں، جن سے آپ حضرات واقف ہیں، اس لئے اس کی تفصیل کی ضرورت نہیں ہے۔

**حروفِ تہجی کی وسعت**

حروفِ تہجی کے لحاظ سے بھی اُردو میں بڑی وسعت ہے، ہندی، عربی، فارسی، ترکی، انگریزی وغیرہ سب کے مخارج کے حروف اور اُن کی آوازیں اس میں موجود ہیں، اور ان کی تعداد ان تمام زبانوں کے حروف تہجی سے زیادہ ہے[1]۔ اس کا ایک فائدہ یہ ہے کہ ان تمام زبانوں کے الفاظ اردو میں کھپ جاتے ہیں، اور ان کی شکل بگاڑنے کی کم ضرورت پیش آتی ہے، دوسرا یہ کہ اُردو داں ان سب زبانوں کے حروف اور الفاظ کا صحیح تلفظ کر سکتے ہیں، اس کے برخلاف مذکورہ بالا زبانیں بولنے والے اپنی زبان کے علاوہ دوسری زبان کے الفاظ کا صحیح تلفظ مشکل سے کر سکتے ہیں، گو اب تقریباً سب زبانوں میں دوسری زبانوں کی آوازوں کے لئے مرکب حروف بنا لیے گئے ہیں۔ اس کے رسم الخط کی سب سے بڑی خصوصیت اختصار اور زود نویسی ہے اور وہ لکھنے میں کم سے جگہ لیتا ہے، اور بہت جلد لکھا جاتا ہے، لیکن اس کے حروف تہجی کی کثرت اور رسم الخط کی وجہ سے اس کی تعلیم اور ٹائپ بنانے میں بعض دشواریاں بھی پیدا ہو گئی ہیں، جن کے حل کرنے کی ضرورت ہے۔

**اُردو قواعد کی تدوین کی تاریخ**

یہاں تک اُردو کی لسانی وادبی حیثیت پر گفتگو تھی، اب اس کے قواعد کے متعلق کچھ باتیں کہنی ہیں، یہ مسلم بات ہے کہ اہل زبان کو

---

[1] اردو کے حروف تہجی ۳۸ ہیں فارسی کے ۳۵، انگریزی کے ۲۶ اور ہندی کے ۳۶۔

قواعد جاننے کی ضرورت نہیں ہوتی، عموماً اس لئے عوام اور جہلا تک، قواعد کے علم کے بغیر صحیح زبان بولتے ہیں، قواعد کی ضرورت غیر اہل زبان کے لئے پیش آتی ہے، اسی لئے ہر زبان میں قواعد کی ترتیب دوسروں کی تعلیم کے لئے عمل میں آئی ہے، عربی نہایت وسیع زبان ہے، اس کی زمانہ جاہلیت کی شاعری مشہور رہی ہے، اس زمانہ میں بڑے بڑے زبان آور خطیب بھی پیدا ہوئے اور زمانہ جاہلیت سے لے کر اسلام کے تقریباً ایک صدی بعد تک کا سارا ادبی سرمایہ قواعد کے بغیر وجود میں آیا، بنی امیّہ کے زمانہ میں جب عجمی اور رومی قومیں مسلمان ہوئیں، اور قرآن مجید کی تلاوت میں غلطیاں کرنے لگیں، اس وقت اُن کی عربی تعلیم کے لئے عربی صرف و نحو مرتب کی گئی، تقریباً یہی حال دوسری زبانوں کے قواعد کی تدوین کا بھی ہے۔

اُردو کے کسی اہل زبان شاعر اور ادیب کو قواعد کی ضرورت نہیں پیش آئی اور وہ اس کی مدد کے بغیر صحیح اُردو لکھتے اور بولتے رہے، البتہ شاعروں کو کسی قدر علم عروض سے واقفیت کی ضرورت ہوتی ہے، وہ بھی اس لئے کہ شاعری میں اظہار خیال کا دامن بہت تنگ ہے اور اُردو شاعری کی بنیاد عربی اور فارسی شاعری پر ہے، اور اس میں عروض و قوافی کے قواعد پہلے سے موجود تھے، جن کی پابندی دونوں زبانوں کے شعراء کرتے چلے آرہے تھے اس لئے یہ پابندی اُردو شعراء کے حصہ میں بھی آئی، لیکن زمانہ حال کے بہت سے شعراء عروض سے واقفیت کے بغیر، محض ذوق کی رہنمائی میں اچھی خاصی شاعری کر لیتے ہیں، گو کبھی کبھی اس میں غلطی بھی کر جاتے ہیں، اور نثر میں چونکہ کسی قسم کی

پابندی نہیں ہے، اس لیے اس میں قواعد سے واقفیت کی ضرورت پیش نہیں آتی،
سب سے پہلے اُردو قواعد کی ضرورت اہل یورپ کو محسوس ہوئی، جب
انھوں نے ہندوستان کی سرزمین میں قدم رکھا، چنانچہ اٹھارھویں صدی کے
آغاز سے انیسویں صدی کے شروع تک اُردو قواعد کی تمام ابتدائی کتابیں جن کی
تعداد ایک درجن سے زیادہ ہوگی[1] ان ہی کی لکھی ہوئی ہیں، ہندوستانیوں
میں سب سے پہلے انیسویں صدی کے آغاز میں انشاء اللہ خاں نے دریائے لطافت
اور اسی زمانہ میں حکیم احمد علی یکتا لکھنوی نے دستور الفصاحت لکھی، اس کے
بعد سے ہندوستانیوں میں اردو قواعد کی ترتیب و تدوین کا سلسلہ شروع ہوا
اور انیسویں صدی میں بہت سی کتابیں لکھی گئیں، جن کا سلسلہ اب تک
جاری ہے،

**اردو قواعد میں ایک غلطی اور اُس کی اصلاح**

لیکن ہمارے قواعد نگار عرصہ تک ایک غلطی میں مبتلا رہے
وہ یہ کہ اُردو آریائی زبان ہے، اور اُس کے قواعد نہ
صرف عربی بلکہ فارسی اور ہندی سے بھی مختلف اور اپنی مستقل حیثیت رکھتے ہیں
مگر اُردو کے قواعد نگار اس میں عربی اور فارسی قواعد کی پیروی کرتے رہے، جو
اُردو کے مزاج اور ساخت سے مطابقت نہ کرتے تھے، ان کی اصطلاحات کے
استعمال میں البتہ مجبوری تھی، سب سے اول مولوی محمد اسماعیل صاحب نے اس
روش سے ہٹ کر جدت سے کام لیا، اور نئے طرز سے اُردو کے قواعد کی تدوین کی
مگر اُن کی کتاب بہت مختصر اور درسی ضرورت کے لیے تھی، تاہم اس نقش اول سے

---

[1] مولوی عبدالحق صاحب نے اپنی کتاب قواعد اُردو میں اس کی پوری تفصیل لکھی ہے۔

آئندہ لکھنے والوں کے لئے ایک نئی راہ کھل گئی، اس کے بعد مولوی عبدالحق صاحب نے اس کی جانب توجہ کی، اور عربی اور فارسی کے قواعد کی شاہراہ سے الگ ہٹ کر اُردو کے مستقل قواعد لکھے، جو چھپ کر شائع ہو چکے ہیں، پھر اسی نہج پر مولوی زین العابدین کوتانوی نے آئین اُردو لکھی، ان کے علاوہ اُردو میں درسی ضرورت کے لئے قواعد کی اور بھی بہت سی کتابیں لکھی گئیں، اور اب ان کا اچھا خاصا ذخیرہ فراہم ہو گیا ہے، لیکن اب بھی ایک مبسوط، جامع اور مکمل اور ایک مختصر بنیادی قواعد کی ضرورت ہے، جس سے اُردو کی تعلیم میں سہولت پیدا ہو۔

اردو لغت کی تدوین

لغات کی تدوین کے متعلق کچھ زیادہ نہیں کہنا ہے، اس کی تدوین بھی اردو کے قواعد کی طرح عمل میں آئی، سب سے پہلے انگریزوں نے لغت کی کتابیں لکھیں، جو زیادہ تر معمولی درجہ کی ہیں، ان میں فیلن، شیکسپیر اور جان ٹی پلیٹ کی لغتیں نسبتاً اہم اور زیادہ مشہور ہیں، اول الذکر لغت کی تدوین نے مولوی سید احمد صاحب دہلوی نے بھی مدد کی تھی، اسی زمانہ میں منشی امیر مینائی نے امیر اللغات کی تدوین شروع کی تھی، مگر وہ پوری نہ ہو سکی تاہم اس وقت اُردو میں لغت کی متعدد اچھی کتابیں موجود ہیں، ان میں مولوی نور الحسن صاحب مرحوم نیر کاکوروی کی نور اللغات اور خواجہ عبدالمجید لاہوری کی جامع اللغات نہایت جامع مکمل اور کئی ضخیم جلدوں میں ہیں، بلکہ خاص اسلامی اصطلاحوں، اردو محاورات، ضرب الامثال اور مختلف پیشوں کی اصطلاحوں تک پر مستقل کتابیں موجود ہیں[1]، اور اس حیثیت سے بھی اردو کا دامن وسیع ہو گیا ہے۔

[1] جلال لکھنوی، خواجہ عبدالرؤف عشرت، امیر مینائی، حسرت موہانی (باقی ص ۳۲۲ پر)

**اُردو زبان کی علمی حیثیت** علمی حیثیت سے اُردو ایک ترقی یافتہ اور دولت مند زبان ہے، علم و فن کی جتنی اصطلاحیں اور سنجیدہ علمی و ادبی لٹریچر کا جس قدر ذخیرہ اردو میں ہے، ہندوستان کی کسی زبان میں نہیں ہے، اس کی علمی اصطلاحات دوسری صدی ہجری کے شروع ہی سے بننا شروع ہو گئی تھیں، عباسیوں کے ابتدائی دور میں جب یونانی، سریانی، ایرانی اور ہندی علوم کی فلسفہ، منطق، طب، ریاضی، نجوم اور ہیئت وغیرہ کی کتابوں کا ترجمہ شروع ہوا تو اس کے ساتھ ان علوم کی اصطلاحوں کے ترجمے بھی عربی میں کئے گئے، اور بعض اصل زبانوں کی اصطلاحیں بجنسہ عربی میں شامل کر لی گئیں، چنانچہ فلسفہ و منطق خصوصاً طب میں بکثرت یونانی اصطلاحیں آج تک موجود ہیں پھر جب ان علوم کو مسلمانوں نے ترقی دی اور نئے علوم پیدا کئے، تو اُن کے لئے نئی اصطلاحیں بھی وضع کیں، مثلاً ریاضی میں الجبرا ان ہی کی ایجاد ہے، جس کا پورا نام الجبر و المقابلہ ہے، اب اس کا مختصر الجبرا رہ گیا ہے، اس طریقہ سے دوسرے علوم میں بھی اُن کی بہت سی وضع کردہ اصطلاحات ہیں، فن عمرانیات یا علم الاجتماع کا موجد ابن خلدون ہے، جس کا مقدمہ اس موضوع پر آج بھی بنیادی کتاب شمار کیا جاتا ہے، اور علم الاجتماع کی بہت سی اصطلاحیں ابن خلدون کی بنائی ہوئی ہیں، جو آج بھی رائج ہیں، اسی طریقہ سے حیوانات اور نباتات وغیرہ پر بھی مسلمانوں نے بہت سی

---

(بقیہ ص۳۲۱) مولوی محمد اسمٰعیل، سید حامد حسین رضوی، دکی احمد خاں زیر ریاست جاورہ، مولوی ظفر الرحمٰن دہلوی وغیرہ نے اردو زبان و لغت کے مختلف پہلوؤں پر کتابیں لکھی ہیں، بہت سے ناموں میں سے یہ صرف چند نام ہیں۔

کتابیں لکھیں، اور ان سب کے لیے اصطلاحیں بنائیں، یہ سارے علوم ان کے ساتھ ہندوستان آئے، اور یہاں کے نصاب تعلیم میں داخل ہوئے، اور صدیوں ان کا رواج رہا، جس سے تعلیم یافتہ طبقہ میں ان علوم کے ساتھ ان کی اصطلاحیں بھی پھیل گئیں، عباسیوں ہی کے زمانہ سے سنسکرت کی بعض اصطلاحیں عربی میں آگئی تھیں، اس کے بعد البیرونی نے کتاب الہند میں جو ہندوستان کے عقائد و تصورات، تہذیب و معاشرت اور علوم و فنون پر بہترین کتاب ہے بہت سی سنسکرت کی اصطلاحیں استعمال کی ہیں، اس کے بعد ہندوستان کے اسلامی سلاطین خصوصاً تیموریوں کے زمانہ میں جب ہندوؤں کی کتابوں اور ان کے علوم و فنون کا فارسی میں ترجمہ کیا گیا، تو اس ذریعہ سے ان کی بہت سی اصطلاحیں فارسی میں آگئیں[1]، عربی اور فارسی کے بعد جب اُردو نے اُن کی جگہ لی، تو ان دونوں زبانوں کی یہ ہزار سالہ میراث بھی اُس کے حصہ میں آئی، اور ایک ہزار سال سے عربی اور فارسی میں مختلف علوم و فنون کی اصطلاحوں کا جو ذخیرہ جمع ہوا تھا وہ سب اردو میں منتقل ہو گیا۔

انگریزوں کے دور میں جب یورپ کے نئے علوم و فنون کی تعلیم شروع ہوئی تو فلسفہ، منطق، ریاضی اور ہیئت وغیرہ میں ان علوم و فنون کی بہت سی قدیم اصطلاحیں قائم رہیں اور ان میں جو نئے اضافے ہوئے اور سائنس نفسیات، معاشیات وغیرہ جو نئے فنون پیدا ہوئے اُن کی اصطلاحوں کے

---

[1] مولانا سید سلیمان ندوی مرحوم نے عرب و ہند کے تعلقات میں عربی کی ان اصطلاحوں کی تفصیل لکھی ہے جو ہندی یا سنسکرت سے ماخوذ ہیں مثلاً ہیئت کی اصطلاح اوج ہندی کا اونچ ہے۔

اُردو ترجمے کئے گئے، اگرچہ تعلیمی ضروریات کی بنا پر اس کا آغاز انگریزوں کے
ابتدائی دور ہی سے ہو گیا تھا، مگر اس کام کو جامعہ عثمانیہ حیدرآباد نے
تکمیل تک پہنچایا، جس میں سارے جدید علوم کی تعلیم اُردو میں ہوتی تھی اس لئے
اُردو میں نئے اور پرانے تمام علوم کی اصطلاحات موجود ہیں، دارالترجمہ
حیدرآباد سے خاص ان اصطلاحوں پر کئی کتابیں شائع ہوئی ہیں، بلکہ
اس سے بھی بہت پہلے پرانے علوم و فنون کی اصطلاحوں اور اُن کی
تشریح پر مستقل کتابیں لکھی گئی ہیں، خود ہندوستان کے ایک فاضل مولانا
محمد علی تھانوی نے اس موضوع پر کشاف اصطلاحات الفنون کے نام
سے دو ضخیم جلدوں میں ایک کتاب لکھی تھی، جو کلکتہ سے شائع ہوئی تھی
اب یہ کتاب نایاب ہے۔

**اردو کا علمی ذخیرہ** اردو علمی حیثیت سے اگرچہ ترقی یافتہ زبانوں سے
بہت پیچھے ہے، مگر اس کی عمر کے لحاظ سے اس کا علمی ذخیرہ بہت وافر
ہے اور وہ مشرق کی زبانوں میں ترقی یافتہ زبان کہلانے کی مستحق ہے
مگر اس مقالہ میں اس کی علمی حیثیت پر مختصر تبصرہ کی بھی گنجائش نہیں ہے
اس لئے محض سرسری تذکرہ پر اکتفا کیا جاتا ہے،

اردو میں نثر کی تصنیف کی ابتدا دکن سے ہوئی اور چودھویں صدی
عیسوی میں اس کا آغاز ہو گیا تھا خواجہ گیسو دراز المتوفی سنہ ۸۲۵ھ (۱۳۹۸ء) کی معراج العاشقین
اور شاہ برہان الدین بیجاپوری المتوفی سنہ ۹۰۲ھ (۱۴۹۶ء) کی کلمۃ الحق اور مرغوب القلوب
وغیرہ اس دور کی تصنیفیں ہیں، مگر یہ سب دکھنی زبان میں ہیں، ان کا سب سے

سلیس نمونہ ملا وجہی کی سب رس ہے۔

شمالی ہند میں اردو کی تصانیف کا سلسلہ اٹھارھویں صدی کے آغاز محمد شاہ رنگیلے کے زمانہ سے شروع ہو، اور فضلی اور میر محمد عطا حسین وغیرہ نے دہ مجلس اور نوطرز مرصع وغیرہ لکھیں، مگر اس دور کی بیشتر تصنیفات مذہبی یا قصص اور افسانوں پر مشتمل ہیں اور ان کی زبان بھی صاف اور سلیس نہیں ہے۔

اردو کی ترقی کی ابتدا اٹھارھویں صدی کے وسط سے فورٹ ولیم کالج سے ہوئی، اور ڈاکٹر جان گلگرائسٹ کی کوششوں سے، اُس نے صاف وسلیس زبان کی شکل اختیار کی، اور اس میں علمی وادبی تصانیف کا سلسلہ شروع ہوا، اور میر امن دہلوی، میر شیر علی افسوس، میر بہادر علی حسینی، للولال جی، نہال چند لاہوری، اور بینی پرشاد وغیرہ کی تصانیف و تراجم سے اردو میں علمی زبان بننے کی اہلیت پیدا ہوئی، انھوں نے ادبی کتابوں کے ساتھ سنجیدہ علمی تصنیفیں اور اُن کے ترجمے بھی کیے، اس وقت سے اردو میں علمی تصانیف کا سلسلہ شروع ہوا، اور چند ہی دنوں میں وہ اتنی ترقی کر گئی، اور اس کا علمی وادبی ذخیرہ اتنا وسیع ہو گیا کہ اس کی شہرت ہندوستان سے نکل کر یورپ تک پہنچ گئی، اور انیسویں صدی کے وسط میں یورپ کے نفضلا نے اس کی جانب توجہ شروع کر دی، چنانچہ فرانس کے مشہور فاضل اور محسن اردو گارسان دتاسی نے اردو زبان پر اپنے مشہور خطبات دیے، جس کا حال آگے آتا ہے۔

مگر اردو کی ترقی کے لحاظ سے یہ دور بھی درمیانی تھا، اس کی اصلی ترقی کا زمانہ انیسویں صدی کے آخر سے شروع ہوتا ہے، اس کے تمام بڑے بڑے مصنفین اور اصحاب قلم اسی زمانہ میں پیدا ہوئے، اردو زبان کے مستقل ادارے اور اشاعت خانے قائم ہونے لگے، جنھوں نے ہر علم و فن کی بلند پایہ کتابوں اور تصانیف سے اُردو کا دامن بھر دیا اور سنجیدہ علمی تالیف و تصنیف کا عام مذاق پیدا ہو گیا، اور اس کی رفتار اتنی بڑھ گئی کہ نصف صدی کے اندر اردو جیسی تہی دامن زبان علمی زبان بن گئی۔

جدید علوم و فنون کے تراجم اور ان کی تصانیف کا آغاز انگریزی حکومت کے قیام کے ساتھ ہی شروع ہو گیا تھا، اور خود لکھنؤ میں جہاں انگریزوں کے قدم سب کے آخر میں پہنچے، شاہان اودھ کے زمانہ ہی سے اسکول بک سوسائٹی کے نام سے ایک علمی مجلس یا دار الترجمہ قائم ہو گیا تھا، جس نے جدید علوم و فنون کی بہت سی کتابیں شائع کیں، اس ترجمہ اور تصنیف کا سلسلہ انگریزی تعلیم کی توسیع و اشاعت کے ساتھ برابر بڑھتا گیا اور دار الترجمہ حیدرآباد نے اس کو کمال تک پہنچا دیا، اور اردو میں تمام مغربی علوم و فنون منتقل ہو گئے، چنانچہ جامعہ عثمانیہ میں ان سب کی تعلیم اُردو زبان میں ہوتی تھی، اور آج جدید و قدیم علوم میں مذہب و اخلاقیات اور فلسفہ و سائنسی فنون سے لے کر شعر و ادب اور افسانہ و ڈرامہ تک کوئی ایسا علم و فن نہیں ہے جس کی تصانیف یا ترجمے اردو میں موجود نہ ہوں ان سب کی تفصیل کی اس مختصر مقالہ میں گنجائش نہیں ہے۔

اس کا اجمالی اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ فرانس کے مشہور فاضل اور
محسن اردو گارساں دتاسی نے انیسویں صدی کے وسط میں اردو زبان کی تاریخ
و ترقی پر خطبات دیے تھے، جن میں اس کی ہر جہتی ترقی کا جائزہ لیا گیا تھا اس کے
مطالعہ سے معلوم ہو سکتا ہے کہ آج سے ایک صدی پیشتر اردو زبان کتنی ترقی
کر چکی تھی، اور اس کا علمی ذخیرہ کتنا وسیع ہو چکا تھا، اور قدیم فنون کے علاوہ
جدید مغربی علوم کا بھی خاصہ ذخیرہ اس میں فراہم ہو گیا تھا، ان خطبات کا
اردو ترجمہ انجمن ترقی اردو نے شائع کر دیا ہے جس کی ضخامت آٹھ سو صفحات
سے اوپر ہے۔

انڈیا آفس لندن کی مشہور لائبریری کی اردو کی مطبوعہ کتابوں کی
فہرست تین سو صفحات پر مشتمل ہے، جس میں بیاسی جدید و قدیم علوم و فنون کی
کتابیں ہیں، یہ فہرست بلوم ہارٹ نے سنہ ۱۹۰۰ء میں مرتب کی تھی، اس لئے اس میں
بیسویں صدی کی مطبوعہ کتابیں نہیں ہیں، جو اردو کی ترقی کا اصلی زمانہ ہے،
اور یہ کہنا مبالغہ نہ ہوگا کہ اردو کی جس قدر کتابیں انیسویں صدی سے پہلے شائع
ہوئیں، اتنی تنہا اس پچاس سال کے اندر شائع ہوئی ہیں، اور اس کی غیر مطبوعہ
کتابوں کا بھی بڑا ذخیرہ ہے، اس سے اس کے علمی ذخیرہ کا اندازہ ہو سکتا ہے۔

آج سے بیس پچیس سال پہلے مرزا سجاد بیگ دہلوی نے اردو کی مطبوعہ
کتابوں کی ایک فہرست الفہرست کے نام سے کتابی شکل میں مرتب کر کے شائع
کی تھی، افسوس ہے کہ اس مقالہ کی تحریر کے وقت وہ پیش نظر نہیں تھی اس لئے
اس کی کتابوں کی صحیح تعداد نہیں بتائی جا سکی، لیکن جہاں تک خیال آتا ہے

کئی ہزار تھی، اور اس کی ضخامت ایک ہزار صفحوں سے اوپر تھی، اور اس پچیس سال کے عرصہ میں یہ تعداد اور زیادہ بڑھ گئی ہوگی۔[1]

میرے محترم استاذ مولانا سید سلیمان ندوی مرحوم کے وطن دیسنہ ضلع پٹنہ میں ایک کتب خانہ عرصے سے قائم ہے، جس میں اردو کی تمام مطبوعات کے جمع کرنے کا خاص اہتمام کیا گیا ہے، اس کی کتابوں کی تعداد اب سے کئی سال پہلے دس ہزار کے قریب تھی، آپ کے اس شہر لکھنؤ کے صرف ایک مطبع نولکشور نے اردو کی اتنی کتابیں شائع کی ہیں، جن سے اردو کا پورا کتب خانہ قائم ہو سکتا ہے، اور ہندوستان خصوصاً یوپی، بہار، پنجاب کے تمام بڑے بڑے شہروں بالخصوص دلی، لکھنؤ، لاہور، اور حیدرآباد میں اردو کے بکثرت پریس، دارالاشاعت اور مکتبے قائم تھے، اور آج بھی موجود ہیں، جنھوں نے اردو کی

---

[1] الفہرست پہلے بھی اردو کی تمام مطبوعات پر حاوی نہیں تھی، اس میں بہت سی کتابوں کے نام نہیں تھے، اور اب تو اس کی ترتیب و اشاعت پر بھی پچیس سال گزر چکے ہیں، اور اس مدت میں سیکڑوں کیا ہزاروں نئی کتابیں شائع ہو چکی ہیں اس لیے اردو مطبوعات کی ایک جامع اور مکمل فہرست کی بڑی ضرورت ہے، جس سے اس کے علمی و ادبی ذخیرے کا اندازہ ہو سکے، یہ کام کچھ زیادہ دشوار نہیں ہے، ہندوستان کے کتب خانوں کی فہرستوں کی مدد سے آسانی کے ساتھ یہ فہرست تیار ہو سکتی ہے، خصوصاً حیدرآباد کے اردو کے کئی کتب خانوں کی فہرستیں شائع ہو چکی ہیں، انڈیا آفس اور برٹش میوزیم کے کتب خانوں کی فہرستوں سے بھی اس میں بڑی مدد مل سکتی ہے۔

ہزاروں کتابیں شائع کیں، ان کے علاوہ اُردو کی ترقی و اشاعت کے بہت سے ادارے قائم ہوئے، ان میں دار المصنفین، انجمن ترقی اُردو، دار الترجمہ حیدر آباد، ہندوستانی اکیڈمی الہ آباد، اور ندوۃ المصنفین زیادہ اہم ہیں، جنھوں نے اپنی تصنیفات و تراجم سے اُردو کا تصنیفی معیار بلند اور اس کا دامن سنجیدہ علمی تصانیف سے مالا مال کر دیا، اور آج اُردو زبان بھی ایک علمی زبان کہلانے کی مستحق ہو گئی، اس سے اُردو زبان کے علمی ذخیرہ کا سرسری اندازہ ہو سکتا ہے، ع

قیاس کن ز گلستان من بہار مرا

**دوسری زبانوں میں اُردو کتابوں کے ترجمے**

اُردو زبان کی علمی اہمیت اور اس کے علمی ذخیرہ کی گرانمایگی کا ایک ثبوت یہ بھی ہے کہ مشرق و مغرب کی مختلف زبانوں میں اس کی متعدد اہم کتابوں کا ترجمہ ہو چکا ہے، یوں تو مشرق کی قدیم اقوام و مذاہب اور ان کی تاریخ و تمدن کی تحقیقات کے سلسلہ میں بہت سی قدیم مشرقی زبانوں کی کتابوں کا جن میں کوئی اہم علمی ذخیرہ یا کلاسکل لٹریچر موجود ہے، مستشرقین نے ترجمہ کیا ہے، اس قسم کی ہندوستان کی قدیم کتابوں کا ترجمہ بھی مختلف زبانوں میں ہو چکا ہے، لیکن اُردو جیسی کسی نومولود زبان کی کتابوں کا جس کی عمر چند صدیوں سے زیادہ نہ ہو، اور وہ کوئی قدیم علمی ذخیرہ بھی نہ رکھتی ہو، اُردو کے علاوہ ترجمہ نہیں کیا گیا، اور یہ فخر و امتیاز صرف اُردو کو حاصل ہے کہ اس کی متعدد کتابوں کا ترجمہ ان کی علمی اہمیت کی بنا پر دوسری ترقی یافتہ زبانوں میں کیا گیا۔

ان ترجموں کی بھی دو حیثیتیں ہیں، ایک تو ان کتابوں کے ترجمے ہیں، جن کی کوئی علمی اہمیت نہیں ہے، بلکہ مترجمین نے اردو زبان سے اپنی ذاتی دلچسپی یا اس کے لٹریچر کو اپنی زبان میں روشناس کرنے یا اپنی قوم کی اردو کی تعلیم کے لئے کئے ہیں، مثلاً اردو کے مشہور محسن گارسان دی تاسی نے میر کی مثنوی اژدرنامہ، تحسین الدین کی کامروپ، مسکین کے مرثیوں، نہال چند لاہوری کی تاج الملوک اور بکاؤلی اور میر امن کی باغ و بہار کا فرنچ زبان میں ترجمہ کیا، کلیات ولی مرتب کر کے شائع کیا، اردو اور فرنچ لغت مرتب کی فرنچ میں اردو زبان کی تاریخ اور اس کے مصنفین اور تصانیف پر ایک کتاب لکھی، اس قسم کی اردو کی اور بھی خدمات انجام دیں، یا اردو زبان کے انگریز محسن ڈاکٹر جان گلگرایسٹ نے مختلف حیثیتوں سے اردو زبان کی خدمت کی، اس کے مختلف پہلوؤں پر انگریزی میں کتابیں لکھیں، انگریزوں کی اردو تعلیم کے لئے متعدد کتابیں تالیف کیں، اور اردو کی بعض کتابوں کا ترجمہ کرایا، تعلیمی سلسلہ میں میر امن کی باغ و بہار اور ڈپٹی نذیر احمد کی مرأۃ العروس کا انگریزی سے ترجمہ کیا گیا مگر یہ تمام تراجم بیشتر تعلیمی ضرورت، یا مترجمین کی اردو سے دلچسپی کی بنا پر کئے گئے، ایسے ترجمے ہندوستان کی بعض دوسری زبانوں کی کتابوں کے بھی ہو چکے ہیں اور ہمارا مقصود یہ ہے کہ اردو کی کتابوں کا ترجمہ ان کی علمی اہمیت اور علمی استفادہ کے لئے کیا گیا، مثلاً سرسید کی آثار الصنادید کا انگریزی اور فرنچ میں ترجمہ ہوا، فرنچ کے مترجم گارسان دی تاسی ہیں، اردو کتابوں میں بھی یہ فخر سب سے زیادہ مولانا شبلی مرحوم اور دار المصنفین کی کتابو

کو حاصل ہے، چنانچہ شعر العجم کا فارسی ترجمہ افغانستان کی وزارت تعلیم کی
جانب سے عرصہ ہوا کیا گیا جو حکومت افغانستان کی جانب سے شائع ہو چکا
ہے، اور نامور مستشرق مسٹر براؤن نے اپنی مشہور کتاب لٹریری ہسٹری آف پرشیا
میں اس سے فائدہ اٹھایا، جس کا اعتراف اس کتاب میں کیا ہے، بلکہ اس کا
آخری حصہ جو ۱۵۰۰ء سے لے کر ۱۹۲۴ء تک کے شعراء کے حالات پر
مشتمل ہے، اس میں تیموری دور کے تمام شعراء کے حالات بیشتر شعر العجم سے
ماخوذ ہیں، جن کے حوالے حواشی میں موجود ہیں، سیرۃ النبی حصہ اول، دوم اور
سوم اور الفاروق کا ترجمہ ترکی زبان اور ہندوستان کی بعض زبانوں میں
کیا گیا، یہ تمام ترجمے دار المصنفین کے کتب خانہ میں موجود ہیں، عرصہ ہوا مصر کے
بعض فضلا نے اس کے عربی ترجمہ کی اجازت مانگی تھی جو دیدی گئی تھی مگر اس کے
بعد پھر کوئی اطلاع نہیں ملی، مولانا سید سلیمان ندوی مرحوم کی کتاب خیام کا
ترجمہ بھی ایران میں ہونے والا تھا، مگر اس کے متعلق بھی اب تک کوئی علم
نہیں ہو سکا، مولانا محمد حسین آزاد کی سخندان فارس کا ترجمہ ایران میں کیا گیا،
نواب امداد امام اثر کی ایک کتاب کا جو فن باغبانی پر ہے، ڈچ زبان میں ترجمہ
ہوا، اس کے علاوہ انگریزوں کی اردو تعلیم کے سلسلہ میں اس کی متعدد کتابوں
کے ترجمے کئے گئے، مگر ان سب کا استقصار مقصود نہیں ہے، سرسری یادداشت
سے جو نام یاد آئے، وہ لکھ دئے گئے، اگر تلاش سے کام کیا جائے تو اور بھی
بہت سی کتابوں کے نام مل جائیں گے، اس سے اردو کے علمی ذخیرہ کی اہمیت
کا اندازہ ہو سکتا ہے۔

اردو کی شاعری

یہ تو اردو کے نثر کی ذخیرہ کا حال ہے، اس کی نظم کا ذخیرہ بھی کم نہیں ہے، اور اس پر بھی ایک سرسری نظر ڈال لینا مناسب معلوم ہوتا ہے، اُردو میں نظم کا آغاز نثر کی تصانیف سے بھی پہلے ہوا اور اب تک اُس کی ترقی کا سلسلہ برابر جاری ہے، اور اس میں شاعری کی ہر صنف کا بڑا ذخیرہ موجود ہے، شاعری سے اُردو زبان کو بہت فائدہ پہنچا، اسی نے اُس کو تراش خراش کر سنوارا، اور اس کو حسن بیان اور تیغ زبان کے جوہر عطا کئے مثنویوں اور مرثیوں نے موضوع شاعری میں وسعت پیدا کی، اور اُس کو جذبات نگاری، منظر نگاری اور واقعہ نگاری کی قوت بخشی، غزل شاعری کی سب سے محدود اور تنگ صنف ہے، اور اس میں بہت سی خامیاں ہیں مگر اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اسی نے اُردو کو سلیس و فصیح بنایا، اور اس خصوصیت میں تو اس کا کوئی شریک و سہیم نہیں کہ مختصر حکیمانہ اور اخلاقی خیالات کے اظہار کے لئے سب سے زیادہ موزوں غزل ہی کے فرد اشعار ہیں جو اس کو ضرب المثل بنا دیتے ہیں، اور کبھی کبھی ایک ایک شعر بلکہ ایک ایک مصرعہ ایک جہان معنی کا کام دے جاتا ہے۔

تاہم اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اُردو شاعری خامیوں سے پاک نہیں ہے، خصوصاً موجودہ اصطلاح میں وہ زندگی کی حرارت اور اُس کے تقاضوں سے خالی تھی، مگر یہ اس ماحول کا قدرتی نتیجہ ہے، جس میں وہ پروان چڑھی، محمد شاہ رنگیلے اور جان عالم پیا کی رنگینیوں میں خون جگر کی آمیزش کہاں سے ہو سکتی تھی، اور بہادر شاہ کی زنگ خوردہ تلوار میں تیمور اور بابر کی

تلوار کے جوہر کہاں سے پیدا ہو سکتے تھے، اس زمانہ میں جب کہ پوری سوسائٹی مست و مدہوش تھی، زندگی کے سنجیدہ مسائل کا ہوش کس کو تھا، اس لئے اسی زندگی کا عکس اُردو شاعری میں بھی آیا، تاہم یہ شاعری بھی محض دفتر بے معنی نہیں ہے، اور اس میں ہماری بہت سی پُرانی قدریں اور ہماری تہذیب کے پُرانے نقش و نگار محفوظ ہیں۔

مگر شاعری بھی ماحول کا آئینہ ہوتی ہے، اس لیے جب ہوا کا رُخ بدلا حکومت کی بساط اُلٹی، اور مغربی تہذیب اور مغربی علوم و افکار نے ہندوستانیوں کے خیالات پر اثر ڈالا تو اُردو شاعری کا رنگ بھی بدلا، اور سب سے پہلے غالب نے غزل کی تنگ دامانی میں وسعت پیدا کی، محمد حسین آزاد نے نیا راگ چھیڑا، حالی، شبلی، اور اکبر نے شاعری سے قومی اصلاح اور پس ماندہ کاروانِ ملت کے لیے حُدی کا کام لیا اور اقبال نے اُس کو کارزار حیات کا صور اور میدانِ جنگ کی تکبیر بنا دیا، اُن کی شاعری میں حکیمانہ خیالات کا ایک عالم ہے، قوموں کی موت و حیات ترقی و تنزل اور تعمیر و ترقی کا وہ کون سا اصول اور فلسفہ ہے جو اس میں نہیں ہے، اور اب اُردو شاعری موجودہ دور کے تقاضوں کو بھی قبول کر رہی ہے، جس کا نمونہ ترقی پسند شاعری ہے اور اُردو نظم میں قومی و ملی شاعری کا بڑا ذخیرہ جمع ہو گیا ہے۔

جس شاعری کا دامن میر و غالب، انیس و دبیر، اکبر و حالی اور اقبال کے کلام سے معمور ہو، وہ بے تکلف ہر زبان کی شاعری کے سامنے فخریہ اپنا سر بلند کر سکتی ہے، اس لئے شاعری کے میدان میں بھی اُردو کسی سے پیچھے نہیں ہے

تاہم ابھی اس کے بعض پہلو اصلاح طلب ہیں، جن کی اصلاح خود زمانہ کرتا جا رہا ہے، اور وہ دیر سویر ہو کر رہے گی۔

**اُردو زبان کی تمدنی حیثیت اُس کے تمدنی الفاظ کا ذخیرہ**

اُردو تمدنی حیثیت سے بھی نہایت ترقی یافتہ اور وسیع زبان ہے اور اس میں نظامِ حکومت سے لے کر تہذیب و معاشرت تک ایک اعلیٰ اور متمدن زندگی کے ہر شعبہ کے متعلق نہایت کثرت سے تمدنی الفاظ و اصطلاحات ہیں، ہندوستان کے مسلمان سلاطین خصوصاً تیموریوں کا تمدن، عربی، ایرانی، ترکی اور ہندی تہذیب کا خلاصہ اور عطر تھا، ایرانی اور عربی تمدن تو وہ اپنے ساتھ لائے تھے، ہندوستان آنے کے بعد وہ قدرۃً یہاں کے تمدن سے متاثر ہوئے اور چونکہ انھوں نے ہندوستان کو اپنا وطن بنا لیا تھا، اس لئے ہندی تمدن کو انھوں نے اپنانے کی بھی کوشش کی، چنانچہ بہت سی ہندوانہ رسمیں تک اختیار کرلیں، اور اُن کا تمدن ہندو تہذیب سے اتنا موثر ہوا کہ اس کا کوئی شعبہ حتےٰ کہ مذہب تک اُس کے اثرات سے خالی نہیں ہے، مسلمانوں کی شادی اور غمی کی بہت سی رسمیں آج بھی ہندوانہ ہیں جن سے ہم سب واقف ہیں، اس اثر سے ہندو تہذیب کے بہت سے الفاظ و اصطلاحات بھی اردو میں آگئے، جس کی مثالیں آئندہ آئیں گی۔

تیموریوں کے زمانہ میں اُردو نے مستقل زبان کی صورت اختیار کی، اور وہ عوام و خواص سب کی زبان بن گئی، اور قلعۂ معلےٰ تک سے فارسی اور ترکی کو ہٹا کر اُن کی جگہ قابض ہو گئی، چنانچہ آخری دور کے تیموری سلاطین کی زبان

اُردو تھی، بلکہ قلعۂ معلّٰے ہی کی زبان سب سے زیادہ مستند اور فصیح سمجھی جاتی تھی، جو آج تک اُردوئے معلّٰے کے نام سے موسوم ہے۔

اُردو زبان گو عوام کے میل جول سے پیدا ہوئی، مگر حکومت کے سایہ میں اس کی نشو و نما ہوئی اور دلّی اور لکھنؤ کے درباروں میں اس کا رنگ روپ نکھرا اس لیے عربی، فارسی، ترکی اور ہندی کے تمدنی الفاظ کا جس قدر ذخیرہ تیموریوں کے زمانہ میں تھا، وہ سب اُردو میں منتقل ہو گیا، اس کے بعد انگریزوں کے دور میں ان کے نظامِ حکومت اور مغربی تہذیب و معاشرت کے جو نئے الفاظ ہندوستان آئے، وہ بھی اُردو میں داخل ہو گئے، اس طرح اُردو کے تمدنی الفاظ کا ذخیرہ نہایت وسیع ہو گیا، اور اس میں تمدنی سر و سامان کے جس قدر الفاظ ہیں، وہ ہندوستان کی کسی زبان میں نہیں ہیں، گو قدیم مشرقی تہذیب یا نئی اصطلاح میں جاگیردارانہ تمدن کے زوال کے ساتھ بہت سے پُرانے الفاظ جن کے استعمال کا اب کوئی محل ہی نہیں رہ گیا ہے، ترک ہو گئے ہیں، مگر وہ ہر شعبۂ زندگی میں اس قدر سرایت کئے ہوئے تھے کہ اب بھی ہندوستانی تہذیب و معاشرت میں، اُن ہی کا اثر غالب ہے۔

ان الفاظ کو پیش کرنے سے پہلے ایک چیز کی طرف اشارہ کر دینا ضروری ہے، اُردو میں جیسا کہ اوپر اعداد و شمار سے بتایا گیا ہے، عربی اور فارسی کے مقابلہ میں ہندی الفاظ کی بڑی کثرت ہے، اور روزانہ کی معاشرت، بول چال اور رسم و رواج کے بیشتر الفاظ ہندی ہیں، لیکن تمدنی الفاظ، عربی اور فارسی کے زیادہ ہیں، جو بالکل قدرتی ہے، اس لیے کہ ہندوستان میں جو اسلامی تمدن آیا

وہ صدیوں کا ترقی یافتہ اور بڑی عظیم الشان اور متمدن حکومتوں کا ساختہ و پرداختہ تھا، اس لیے ہندوستانی تمدن کے مقابلہ میں قدرۃً اس میں تمدنی الفاظ کا ذخیرہ زیادہ تھا، جس طرح آج مغربی تمدن کے سیکڑوں بلکہ ہزاروں انگریزی الفاظ و اصطلاحات جن کا بدل ہندوستانی زبان میں موجود نہیں ہے اس میں رائج ہو گئے ہیں۔

**حکومت کے مختلف شعبوں کے الفاظ و اصطلاحات**

تیموریوں کا نظام حکومت اپنے زمانہ کے لحاظ سے بڑا ترقی یافتہ تھا، اور اس کے مختلف شعبوں کے متعلق سیکڑوں الفاظ اور اصطلاحیں تھیں، جن کی تفصیل آئین اکبری میں موجود ہے اس میں عربی فارسی اور ترکی کے ساتھ بہت سے ہندی کے الفاظ بھی ہیں، انگریزوں کے زمانہ میں جو نظام حکومت قائم ہوا، اس میں گو بہت سے پرانے الفاظ ترک ہو گئے، پھر بھی ان کی خاصی تعداد باقی ہے، اور ان کے ابتدائی دور میں عربی اور فارسی کا اتنا اثر غالب تھا کہ ان کے دور میں جو نئے الفاظ بنائے گئے، ان میں بھی عربی اور فارسی الفاظ کی بڑی کثرت ہے، مثلاً

صوبہ، ضلع، تحصیل، عدالت، کچہری، دیوانی، فوجداری، منصفی، محافظ خانہ، مال خانہ، خزانہ، جیل خانہ، تھانہ، چنگی گھر، وزیر، منصف، تحصیلدار، نائب تحصیلدار، کوتوال، گرداور، قانون گو، پٹواری، پیشکار، منصرم، قرق امین، امین بٹوارہ، حاکم بندوبست، پیمائش، کوتوالی، حوالات، داروغہ، تھانہ دار، حوالدار، دفعدار، ضلع دار، سربراہ کار، نمبردار، محرر، منشی، مدعی، مدعی علیہ، عرضی دعویٰ، استغاثہ، گواہ، بحث، جرح، مسل، مسل خواں،

سمن، اجرائے ڈگری، قرقی جرمانہ، ہرجانہ، دستاویز، بیعنامہ، رہن نامہ، اقرارنامہ
صلحنامہ، بیع، رہن، رہن بالقبضہ، فک رہن، مکفول، عذرداری، حبس دوام، بندوبست،
بے دخلی، دخل دہانی، اراضی کاشتکار، مزروعہ، غیر مزروعہ، تردد آراضی،
کاشت، خودکاشت، سیر، شکمی، غلطی، پٹہ، قبولیت، پٹہ استمراری، لگان، مالگذاری
محصول، مکتوبی، سیاہہ، واصل باقی، سیاہ نویس، واصل باقی نویس، ڈاک خانہ،
تار گھر، بیمہ، لفافہ وغیرہ، نظام حکومت کے مختلف شعبوں کے متعلق اس قسم کے
سیکڑوں الفاظ ہیں، جن کو جاہل سے جاہل دیہاتی بھی آسانی کے ساتھ بولتے
اور سمجھتے ہیں۔

انگریزوں کے زمانہ میں انگریزی کے جو الفاظ آئے، وہ بھی اردو زبان میں
اس طرح کھپ گئے کہ آج ان کو ہر عامی و جاہل سمجھتا ہے، مثلاً گورنر، کمشنر،
ڈپٹی کمشنر، کلکٹر، ڈپٹی کلکٹر، جج، ہائی کورٹ، بیرسٹر، جیل، جیلر، پولیس،
ڈسٹرکٹ بورڈ، میونسپلٹی، کونسل، اسمبلی، پارلیمنٹ، پوسٹ آفس، پوسٹکارڈ،
منی آرڈر، وی پی، اسپتال، اسکول، کالج، یونیورسٹی، پروفیسر، ٹیچر، ماسٹر،
ریل، ڈرائیور، گارڈ وغیرہ۔

**کھانے اور ان کے اقسام** انسانی ضروریات میں ہمارے ترقی پسند دوستوں کے
خیال کے مطابق سب سے مقدم پیٹ اور کھانا ہے، اردو کا نعمت خانہ الوان
نعمت سے معمور رہے۔ شاہی اور طبقۂ امراء کے خاصہ کے کھانوں کو چھوڑ کر جن کے
نام اب صرف کتابوں میں ملتے ہیں، ان کھانوں کی بھی بڑی تعداد ہے جو آج بھی
خوشحال گھروں میں خصوصاً تقریبات کے موقعوں پر عام طور سے رائج ہیں، مگر اس

گرانی کے زمانہ میں جب کہ پیٹ بھر روٹی نہیں ملتی ان کھانوں کا تذکرہ ایسا ہی ہے جیسے :۔

عہد پیری شباب کی باتیں ایسی ہیں جیسے خواب کی باتیں

اور ان کے اقسام اس قدر کثیر ہیں کہ اُن کا مزا چکھنا بھی دشوار ہے اور ان سے بہتیرے لوگ واقف ہیں، اُردو میں ان کھانوں اور اُن کے پکانے کی ترکیب پر مستقل کتابیں موجود ہیں، اس لئے ان کی تفصیل کی ضرورت نہیں، اسی طرح مٹھائیوں اور حلوہ جات، شربت اور مربوں کی بے شمار قسمیں ہیں، پھر ان میں لذت وکام ودہن کے ساتھ کیوڑے، زعفران، چاندی کے ورق، اور تپسہ کی ہوائی سے حسن ولطافت اور رنگ ورائحہ کا اہتمام کیا گیا، بازاری مٹھائیاں، اگرچہ زیادہ تر ہندوستانی ہیں، لیکن اُردو نے حلوائی تک کے نام پر قبضہ کرلیا، جو عربی ہے، اور اگر ہندی میں اس کے لئے کوئی لفظ ہے بھی تو وہ بالکل متروک ہے، اور ہندو مسلمان سب حلوائی بولتے ہیں، ممکن ہے اب اس کا کوئی ہندی ترجمہ ہو جائے۔

**کھانے اور دسترخوان کے لوازم** اُردو میں کھانے اور دسترخوان کے لوازم اور ساز وسامان کا بھی بڑا ذخیرہ ہے، کھانے کا سادہ طریقہ تو یہ ہے کہ چولھے کے پاس بیٹھ کر، پترے یا مٹی کے برتن میں کھالیا، اور ہاتھ، منھ پونچھ کر ڈکار لیتے ہوئے اٹھ کھڑے ہوئے، مگر اُردو کے دسترخوان کے تکلفات ملاحظہ ہوں :۔

فرش، دسترخوان، سینی، کشتی، خوان، خوان پوش، پیالے، بادیئے کاسے، رکابی، تشتری، قاب، چمچے، نمکدان، سلاپچی، آفتابہ، تسلہ، صابون

رومال، صراحی، آبخورے، برفاب، رکابدار، باورچی وغیرہ، یہ کوئی غیر معمولی ساز و سامان نہیں ہے، بلکہ یہ تمام چیزیں عام طور سے خوشحال اور ستھرے طبقوں میں روزانہ کے معمولات میں شامل ہیں۔

**پان اور حقہ** ہندوستانی گھروں میں پان اور حقہ کھانے کا گویا بدرقہ اور ملنے والوں کی تواضع اور مدارات کا ضروری جزو ہے، پان خاص ہندوستان کی چیز ہے، اُردو نے اس میں جس قدر نفاست اور تکلفات پیدا کیے اس کا اندازہ لکھنؤ کے بیگماتی پانوں سے ہو سکتا ہے، اس کو پاندان، خاصدان، مقابہ اور اگالدان دیئے، چاندی کے ورق سے آراستہ، اور زردہ، قوام، شاہی گولیوں اور الائچی دانہ سے معطر کیا، کتھے کو کیوڑے سے بسایا، دھان اور پان کی نزاکت مشہور ہے، اسی سے نازک اور نزاکت کے لیے دھان پان کا محاورہ پیدا ہوا، اُردو نے پان کو گرمی کی تمازت سے بچانے کے لیے خس کی پٹاری کا خسخانہ اور بتوں سے منڈھی ہوئی کوری سوندھی سوندھی اور پانی سے تر بتر ہانڈیوں کا آبدار خانہ تیار کیا، اور پان جیسی معمولی چیز کو لطف و لطافت کا مرقع بنا دیا۔

یہی حال حقہ کے تکلفات کا ہے، اس کی ابتدائی اور سادہ شکل نریل ہے، جو آج بھی دیہاتوں میں رائج ہے، بلکہ خالی سلفہ کی دم کشی ہے، اردو نے نیچہ، پیچوان، سٹک، فتح پیچ، ہدیہ، اور ہر دم تازہ وغیرہ بنائے، اُن کو مکلف فرشی سے آراستہ کیا، چلم کے سر پر مہنبل کا تاج رکھا، صفائی و نفاست کے لئے مہنال لگائی، گرمیوں میں ان کو خس سے ٹھنڈا کیا، عطر یا کے

بسایا، اور دورسہ اور چورسہ وغیرہ ایسے خوشبودار خمیرے تیار کئے، جن کی خوشبو سے فضا معطر ہو جاتی ہے۔

لباس و پوشاک کھانے اور اُس کے لوازمات کے بعد لباس کا درجہ ہے، اُردو کا توشہ خانہ مختلف قسم کی پوشاکوں سے مزین ہے، اور ان پرانے لباسوں کو چھوڑ کر جواب جسم سے اُتر چکے ہیں، رائج لباسوں کی جن کو ہندو مسلمان سب پہنتے ہیں، بہت سی قسمیں ہیں، مثلاً شیروانی، انگرکھا، اچکن، کرتا، قمیص، پائجامہ، اور اس کی قسمیں، آڑا، چوڑی دار، بڑی مہری وغیرہ۔

شلوار، شرعی پائجامہ، دھوتی، لنگی، تہمد، مرزئی، صدری، فتوحی، نیم آستین، شال، دوشالہ، دولائی، موزہ، رومال، ازاربند، ٹوپیاں، دوپلی، کشتی نما، چوگوشیہ، پلّہ، رام پوری، کلاہ، ترکی ٹوپی، گاندھی ٹوپی، صافہ، پگڑی، عمامہ وغیرہ۔

پرانے جوتے تو اب ترک ہو چکے ہیں، اُن کی جگہ انگریزی جوتوں کا چلن ہے، تاہم آج بھی دلّی کے سلیم شاہی، سادہ مخملی اور پُر زرجے پور کے پرکار اور حیدرآباد کے نازک اندام جوتے، نفاست پسند طبقہ میں عام طور سے رائج ہیں۔

انگریزی لباس کوٹ، پتلون اور ہیٹ وغیرہ بھی گویا ہندوستانی بن گئے ہیں، یہ تو صرف مردانہ لباسوں کے نام ہیں، اگر عورتوں کے لباسوں کو بھی شامل کر لیا جائے تو اُن کی تعداد بہت بڑھ جائے گی۔

بستر میں دری، قالین، لحاف، توشک، سوزنی، رضائی، دولائی، پلنگ کی چادر، تکئے، بغلی تکئے یا گل تکئے، بوغبند اور بستر بند وغیرہ۔

لباس سے متعلق خیاطی کی اصطلاحات، قطع، دامن، آستین، جیب، گریبان
کلی، گلوبند، تعویذ، کف، مہری، بغل، چوبغلہ، کلی، نیفہ، پائنچے، ابرو، استر
مغزی، گوٹے، بخیہ، سوزن کاری، اور رفو وغیرہ جن سے ہر درزی واقف ہے،
اسی قسم کے الفاظ ہر پیشہ سے متعلق ہیں۔

**کپڑوں کی قسمیں**

پارچہ بافی اگرچہ ہندوستان کی قدیم صنعت ہے، مگر مسلمانوں
کے زمانہ میں اس میں بڑی ترقی ہوئی، اور بڑا تنوع پیدا ہوا، ان میں بہت سے
نام اپنی وصل ونسل کا پتہ دیتے ہیں، مثلاً مشروع، گلبدن، ہنگی، سوسی،
اطلس، مخمل، کمخواب، مشجر، نیم زری، موج دریا، جامدانی، کامدانی، تنزیب
آب رواں، جامہ وار، طوس اور شال وغیرہ۔
کپڑوں اور لباس کے متعلقات سے سیکڑوں الفاظ ہیں، جن کی فہرست
بہت طویل ہے۔

**مکان**

مسلمانوں نے ہندوستان کے طرز تعمیر میں بڑی جدتیں پیدا کیں، اس لیے
عمارتوں اور رہائشی مکانوں کے متعلق اردو میں بہت سے الفاظ ہیں، جو ان کی
تمدنی نقش آرائی کا پتہ دیتے ہیں، مثلاً محل، محل سرا، دیوان خانہ، مردانہ،
زنان خانہ، زنانہ ڈیوڑھی، خلوت، ڈیرہ، باورچی خانہ، غسل خانہ، مودی خانہ،
پاخانہ، آبدار خانہ، بالا خانہ، شاگرد پیشہ، دالان، اسارا، رواق، صحنچی،
شہ نشین، اک درہ، سہ درہ، بارہ دری، سائبان، برآمدہ، کمرہ، تہ خانہ،
وغیرہ، عمارتوں کے متعلق در و دیوار، محراب، ستون، کرسی، برج، گنبد، مینار،
روشندان، روزن، ہوادار، آتارہ، بنیاد، طاق، آئینہ بندی، کاشی کاری،

اور پچہ کاری وغیرہ۔

**مکان کی آرائش** تمدنی زندگی کا ایک بڑا مظہر مکان کا طرز آرائش اور سامان زینت ہے، اردو میں مکانوں کی آرائش کا بڑا سامان ہے، مثلاً تخت، چوکہ، چوکی، تپائی، چٹائی، دری، فرش، قالین، جاجم، شطرنجی، مسند، گاؤ تکیہ، پردے، چلمن، چھت گیری، دیوار گیری، فراشی پنکھا، مسہری، مچھر دانی، گلدان، گلدستہ، تصویریں۔ مرقعے، طغرے، آئینے، میز پوش اور پلنگ پوش وغیرہ، میز اور کرسی کو انگریزی تمدن کی ایجاد سمجھا جاتا ہے، مگر یہ الفاظ خود اپنی اصل کے شاہد ہیں، یہ سامان آرائش کوئی غیر معمولی نہیں بلکہ عام طور سے اوسط درجہ کی صاف ستھری معاشرت کے لیے ضروری ہے۔

**شیشہ آلات** یعنی وہ سامان جو روشنی اور آرائش دونوں کا کام دیتے ہیں اردو میں اس کی اتنی قسمیں ہیں کہ اس زمانہ میں بھی جب کہ بجلی کی روشنی نے سارے چراغ گل کر دیے ہیں، روشنی کے آلات کی اتنی قسمیں نہیں مل سکتیں مثلاً شمع، شمعدان، قندیل، مشعل، جھاڑ، فانوس، کنول، ہانڈی، مردنگی، اکا، دوشاخہ، سہ شاخہ، پنجشاخہ، قمقمہ، لگن، اکاس دیا، اور دیپ مالا وغیرہ۔

**باغ وچمن** وسط ایشیا کا بڑا حصہ باغ و بہار پر مشتمل ہے، اس لئے یہاں کی قوموں کو باغ وچمن، اور سبزہ و آب رواں کا بڑا ذوق تھا، ہندوستان کا خطہ قدرتی طور پر سیر حاصل اور سرسبز و شاداب ہے، تیموریوں نے اس کو اپنے حسن مذاق سے چمن زار بنا دیا، جس کی شہادت آج بھی کشمیر اور لاہور کے باغات دیتے ہیں، کشمیر کا علاقہ ہمیشہ سے ہندوستان میں تھا، مگر اس اٹھو

پیکر جمال کی طرح جو اپنے حسن کی سحر آفرینی سے بے خبر ہو تیموریوں نے اُس کو سنوار کر رشک فردوس بنا دیا، ان کو باغ و چمن کا اتنا ذوق تھا کہ ہندستان کا کوئی ایسا خطہ نہیں ہے، جس میں تیموریوں کی چمن آرائی کی کوئی نہ کوئی یادگار نہ ہو، خود آپ کا یہ شہر لکھنؤ جو اب پرانے لکھنؤ کی صرف یادگار رہ گیا ہے، کسی زمانہ میں سراپا گلزار تھا، اُس کے پُرانے باغوں کے نام قیصر باغ، سکندر باغ، بنارسی باغ، عیش باغ، چار باغ، بادشاہ باغ، نشاط باغ وغیرہ آج بھی اس کی شہادت دیتے ہیں، اب صرف دو باغ، بنارسی باغ اور سکندر باغ خزاں کی دست و برد سے بچ رہے ہیں، تاہم اس شہر کی یہ خصوصیت آج بھی کسی حد تک قائم ہے، اور اتنے باغ و چمن مشکل سے کسی دوسرے شہر میں نکلیں گے، چمن آرائی کے اس ذوق کی وجہ سے اردو میں باغ و بہار کے متعلق دلکش و دلفریب الفاظ کا پورا ذخیرہ موجود ہے، مثلاً گل و گلزار، گلشن، گلستاں، گلکدہ، گلبن، خیاباں، باغباں، چمن، چمنستاں، باغ و راغ، پھلواڑی، گلاب باڑی، چمن بندی، چمن آرائی، روش، جدول، تختۂ گل، آبِ رواں، مرغزار، حوض، فوارہ اور نہر وغیرہ، اس حیثیت سے اُردو کے باغ کی بہار دیکھنے کے لائق ہے، مگر اس کی تفصیل کی گنجائش نہیں ہے۔

**خیمہ و خرگاہ** | فارسی کا مشہور شعر ہے،

ہر جا کہ رفت خیمہ زد و بارگاہ ساخت
منعم بکوہ و دشت و بیاباں غریب نیست

دشت و بیاباں کی اس بارگاہ کی کیفیت اور اس کا ساز و سامان اُردو میں ملاحظہ ہو :-

خیمہ، چھولداری، اک چوبا، دو چوبا، خرگاہ، شامیانہ، حجابی، دو آشیانہ، راوٹی، قلندری، سراپردہ، سراچہ، شیمچی، نمگیرہ، منڈل، قنات، خیموں کی قسمیں اور اس کے دوسرے لوازم کی فہرست اس سے بھی زیادہ طویل ہے۔

**تمدنی صنعتوں اور اہل حرفہ کے نام**

ہر دور کی صنعت و حرفت اور پیشے اس دور کے تمدنی درجہ کا مظہر ہوتے ہیں، اردو میں اعلیٰ اور ترقی یافتہ صناعیوں اور پیشوں، اور اہل حرفہ کے متعلق بہت سے الفاظ ہیں، مثلاً:۔

عطرساز، آئینہ ساز، گھڑی ساز، عینک ساز، دنداں ساز، ملمع کاری، منبت کاری، مینا کاری، پچی کاری، کاشی کاری، سوزن کاری، مرصع کاری، زرکار، سابچہ کار، قلعی گر، صیقل گر، زرگر، کیمیاگر، شیشہ گر، کاریگر، رفوگر، طبلچی، باورچی، مشعلچی، بندوقچی، توپچی، خزانچی، تحصیلدار، چوکیدار، ضلعدار، صوبہ دار، جمعدار، ٹھیکہ دار، کتب فروش، تھوک فروش، خوردہ فروش۔

علم و ادب میں:۔ مضمون نگار، افسانہ نگار، سوانح نگار، نامہ نگار، اخبار نویس، افسانہ نویس، چٹھی نویس، عرائض نویس، کاپی نویس، نقشہ نویس، نقل نویس، مسودہ نویس، مختصر نویس وغیرہ، اس قسم کے الفاظ کی فہرست طویل ہے۔

مختلف شعبوں کے الفاظ ملاحظہ ہوں:۔ آئینہ خانہ، آبدارخانہ، خستخانہ، توپخانہ، پاگل خانہ، شفاخانہ، ڈاکخانہ، غریب خانہ، کتب خانہ، لنگرخانہ، عاشورخانہ، موسیقی خانہ، چڑیا خانہ اور مہمان خانہ، آرامگاہ، بندرگاہ، درگاہ، بارگاہ، تماشاگاہ، خیمہ و خرگاہ وغیرہ۔

گلاب پاش، عطردان، قلمدان، عودان، چراغدان، اگردان، توشہ دان، سنگھاردان، پاندان، پاانداز، زیرانداز، اصطبل، سائیس، گاڑی بان، کوچبان، فیلبان، میانہ، فنیس، پالکی

سکھ پال، دربان، خانساماں، انا، ماما، اصیل، کھلائی، دائی، مغلانی، پیش خدمت، خدمتگار، جاروب کش، ادب خانہ، چوکی، حمام، توشہ خانہ، آتش باز، آتشبازی، آرام کرسی وغیرہ۔

اردو کے تمدنی الفاظ کی تفصیل اس مختصر مضمون میں دشوار ہے، ان کی بوقلمونی، دلی اور لکھنؤ کے پرانے مصنفین کی کتابوں مثلاً فسانہ آزاد، امراؤ جان ادا، لکھنؤ کے تمدن کا آخری نمونہ اور شاہد رعنا وغیرہ میں نظر آ سکتی ہے۔

**زبان کی شائستگی** جو زبان جس قدر مہذب اور شائستہ ہوگی، اسی قدر اس کے آداب، ملنے جلنے کے طریقے، انداز گفتگو اور اس سے متعلق الفاظ بھی شائستہ ہوں گے، آج کل مشرقی تہذیب خصوصاً لکھنؤ کے رسمی تکلفات کا مذاق اڑایا جاتا ہے، اور اس کے متعلق بہت سے لطائف و ظرائف مشہور ہیں لیکن ان کی حیثیت لطائف ادبی سے زیادہ نہیں ہے، کوئی مہذب قوم بھی اس قسم کے آداب و تکلفات سے خالی نہیں، اگرچہ ان کی نوعیت مختلف ہو، ادب و تمیز شائستگی کا ثبوت ہے، اردو اس حیثیت سے بھی نہایت شستہ زبان ہے کہ اس میں ہر موقع و محل کے لئے نہایت شائستہ الفاظ ہیں، مثلاً اسلامی سلام "السلام علیکم" ہے، اردو نے اس میں آداب، آداب عرض، تسلیم، تسلیمات، اور بندگی وغیرہ کا اضافہ کیا۔

مختلف مدارج کے اپنے سے بلند مرتبہ کے خطاب کے الفاظ:۔
عالیجناب، جناب والا، جناب عالی، عالی مرتبت، سرکار، حضور، اعلیحضرت، بندگان عالی، بندہ پرور، بندہ نواز، پیر و مرشد، خداوند نعمت، صاحبزادہ، صاحبزادی وغیرہ۔

خاکساری کے الفاظ:۔ حقیر، فقیر، خاکسار، کمترین، نیازمند، نیازکیش، فدوی، خادم، خانہ زاد، غلام، دعاگو، ذرہ بیمقدار، ہیچمیرز، بندہ زادہ، اور بندہ زادی وغیرہ

شکریہ کے الفاظ:۔ شکریہ، لطف و کرم، عنایت، نوازش، عزت افزائی، ذرہ نوازی،

بندہ پروری، قدردانی، قدرافزائی اور حوصلہ افزائی وغیرہ۔

درخواست کے الفاظ:۔ درخواست، عرض، گذارش، التماس، التجا وغیرہ۔

نام و وطن کے استفسار کے لئے:۔ اسم گرامی، اسم سامی، اسم شریف، نام نامی، دولت خانہ، دولت کدہ، وطن مالوف وغیرہ۔

مزاج پرسی کے لئے:۔ مزاج عالی، مزاج گرامی، مزاج شریف، مزاج مبارک وغیرہ۔

دعائیہ فقرے:۔ مدظلہ، دام ظلہ، زاد مجدہ، زاد فضلہ، دامت برکاتہ، دامت معالیہ، خدا خوش رکھے، سلامت رکھے، تا صد سی سال سایہ قائم رکھے، غالب نے اسکو یہاں تک بڑھا دیا۔

تم سلامت رہو ہزار برس ہر برس کے ہوں دن، پچاس ہزار

زبان کی شائستگی کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ اس میں ایسے الفاظ کے استعمال سے پرہیز کیا جاتا ہے، جس میں تحقیر، عیب، سوءِ ادب، ذم یا بدشگونی کا پہلو نکلتا ہو، اور اس مفہوم کو دوسرے پیرایہ میں ادا کیا جاتا ہے۔ مثلاً:۔

مر گئے کے بجائے، اللہ کو پیارے ہو گئے، واصل بحق ہو گئے، سفر آخرت کیا، جنت کی راہ لی، جنت کو سدھارے وغیرہ۔

مُردوں کے لئے:۔ مرحوم، رحمۃ اللہ علیہ، قدس سرہ، خلد آشیاں، خلد نشیں، خلد مقام، جنت آرام گاہ، اور راہی جہانی وغیرہ۔

اسی طریقہ سے احمق کے لئے عقلمند، غبی اور کُند ذہن کے لئے خوش فہم، منحوس کے لئے سبز قدم وغیرہ۔

ہندوستان میں ذات پات کی تقسیم کی وجہ سے ادنیٰ پیشوں کو ذلیل سمجھا جاتا ہے اور ان پیشوں کے الفاظ میں بھی ذلت اور تحقیر کا پہلو نکلتا ہے، اردو نے اس قسم کے بہت سے

الفاظ کو بدل دیا، مثلاً بھنگی کے لئے مہتر، حلال خور، جمعدار، جولاہے کے لئے نوربافت، اور شیخ جی، گندھی کے لئے عطار، نائی کے لئے خاصہ تراش کے الفاظ ایجاد کئے، جتنے کہ ذلیل ترین پیشہ وروں کو جو اخلاقی حیثیت سے بھی نہایت پست ہیں، معشوق، میر شکار اور استاد جی جیسے القاب عطا کئے، اندھے کو سورداس اور حافظ جی کے لقب سے ملقب کیا، فارسی میں اس کو بصیر کہتے ہیں، اس قسم کے اور بھی بہت سے الفاظ ہیں، مثلاً:۔ ادب خانہ اور چوکی وغیرہ۔

مختلف موقعوں کے متفرق الفاظ:۔ تشریف آوری، کرم گستری، قدم رنجہ فرمانا، حکم، ارشاد، جیسا ارشاد ہو، لطف ہو، مرحمت ہو، اجازت ہو، بسر و چشم، نظر انور، ملاحظہ گرامی نگاہ لطف، نظر کرم، ملاحظہ فرمانا، سماعت فرمانا وغیرہ، اس قسم کے الفاظ کا اردو میں بہت بڑا ذخیرہ ہے، اس مضمون میں اس کے مختصر نمونے بھی دکھانا مشکل ہے، درحقیقت اردو زبان کی شائستگی الفاظ کے ذریعہ پوری طرح ذہن نشین نہیں ہو سکتی، اس کی مکمل تصویر حضرات لکھنؤ اور ان کی صحبت یافتہ اشخاص ہی میں نظر آ سکتی ہے، خوش قسمتی سے یہ اجلاس اسی گہوارہ تمدن میں ہو رہا ہے جہاں اس کے زندہ مرقعے دیکھے جا سکتے ہیں، بلکہ اس جلسہ میں بھی موجود ہیں، اس بحث میں راقم اپنے منصب سے آگے بڑھ گیا ہے، اس کا حق حضرات لکھنؤ کو ہے راقم ایک دیہاتی ہے، ممکن ہے کسی لفظ کے استعمال میں اس سے غلطی ہو گئی ہو جس کے لئے وہ معذرت خواہ ہے

**اردو زبان کی کلچرل حیثیت** خالص ہندستانی نقطہ نظر سے اردو زبان کی کلچرل اہمیت اس کی تمدنی اہمیت سے بھی زیادہ ہے، لیکن اس کا یہ پہلو ہمارے موضوع سے خارج تھا، اسلئے اسپر بحث نہیں کی گئی تاہم اسکی اہمیت کے لحاظ سے اسکی جانب بھی اشارہ کر دینا ضروری ہے۔

اردو خالص ہندستانی زبان ہے، اور ہندو مسلمانوں کے میل جول سے بنی ہے،

اس لئے اسمیں نہ صرف عربی اور فارسی الفاظ کے مقابلہ میں ہندی الفاظ کی کثرت ہے بلکہ خالص ہندو کلچر اور ہندو تہذیب کے بھی بڑے گہرے اثرات ہیں، اس کی وجہ یہ ہے کہ ہندوستانی مسلمانوں کی بڑی تعداد نسلاً ہندوستانی ہے، جن کا مذہب تو اسلام ہو گیا لیکن اُن کا کلچر ملکی اور قومی ہی رہا ہے، باہر سے جو مسلمان ہندوستان آئے، وہ اجنبیوں کی طرح ہندوستانیوں سے الگ تھلگ نہیں رہے، بلکہ ہندوستان میں رس بس کر ہندوستانی بن گئے، اس لئے وہ قدرۃً یہاں کی قدیم تہذیب سے متاثر ہوئے اور اس کو اپنانے کی بھی اتنی کوشش کی کہ ہندوستانی معاشرت کے ساتھ بہت سی خالص ہندوانہ رسمیں تک اختیار کر لیں چنانچہ آج بھی ان کی شادی غمی کی بہت سی رسمیں ہندوانہ ہیں اور اُن کی زندگی کا کوئی شعبہ بھی ان اثرات سے خالی نہیں ہے، جن سے ہم سب واقف ہیں۔

ہولی، دیوالی اور بسنت کے تہوار تو غریبوں کے جھونپڑوں سے لے کر امراء و سلاطین کے محلات اور صوفیہ کی خانقاہ تک میں منائے جاتے تھے اور اب بھی منائے جاتے ہیں پُرانے بادشاہوں کی ہولی کی رنگ رلیوں کی داستانیں اب تک ہماری شاعری میں محفوظ ہیں، بسنت آج بھی صوفیہ کی خانقاہوں اور بزرگوں کے مزارات پر منایا جاتا ہے حضرت امیر خسرو کے بسنتی گیت مشہور ہیں، دیوالی روشنی اور مٹھائی کے بدلہ مسلمانوں نے شبرات کی آتشبازی اور حلوا ایجاد کیا۔

ان کی شادی اور غمی کی اکثر رسمیں ہندوانہ ہیں، پیدائش میں چھٹی، چھلا، سوہل اور سوَر کی ساری رسمیں اور ٹونے ٹوٹکے، شادی میں مانجھا، منڈوا، بارات، دُھرہ، سہرا، بدھی، بری بدھاوا، ڈولہ، چوتھی، چالا، نیگ، اور بابل وغیرہ تمام رسمیں ہندوانہ اور اُن کے سارے گیت ہندی کے ہیں، لڑکیوں کی رخصتی کے وقت ہر شریف کے گھرانے میں امیر خسرو کا ہندی بابل

گا یا جاتا ہے، موت کی رسموں میں تیجہ، دسواں، بیسواں، چالیسی، تماہی، چھماہی، برسی
مُردہ کی چیزوں سے چھوت، فاتحہ کا مروجہ طریقہ سب ہندوانہ رسوم ہیں ہندو تہذیب کے اثر نے اسلامی طریقوں
کو بھی بدل دیا مثلاً جس گھر میں موت ہو جائے وہاں دو تین وقت کھانا بھیجنا مسنون ہے،
مسلمانوں نے اس دستور کو تو قائم رکھا لیکن اس مسنون کھانے کو بھاتی بنا دیا، غرض
مختلف موقعوں کے مراسم اور شگون و بدشگونی کے ٹونے ٹوٹکے، خصوصاً عورتوں کی
اکثر رسمیں خالص ہندوانہ ہیں، اگر ان اثرات کی ہمہ گیری دیکھنا ہو تو مرثیے ملاحظہ فرمایئے
جن میں اہل بیت کرام کی عرب خواتین بھی خالص ہندوستانی لباس میں نظر آتی ہیں
اور حضرت قاسم کی شادی اور غمی کے تمام مراسم ہندوستانی ہیں۔

معاشرت تو معاشرت مسلمانوں کا مذہب بھی ہندو اثرات سے محفوظ نہیں رہا،
چنانچہ تصوف میں جو مذہب کی اصل ہے یوگ اور ویدانت کی بہت سی چیزیں شامل
ہوگئیں، صوفیائے کرام کے عرسوں کے بیشتر مراسم غسل، گاگر، صندل، چراغاں، چادر،
چڑھاوا، قوالی وغیرہ، سب ہندو تہذیب کے اثرات کا نتیجہ ہیں، حضرت امیر خسرو اور دوسرے
صوفی شعراء کے ہندی گیت آج بھی قوالی کی محفلوں کو گرم کرتے ہیں، محرم کے بہت سے
مراسم بھی ہندو اثرات کا نتیجہ ہیں، جن کو مذہب اسلام سے کوئی علاقہ نہیں ہے ممکن ہے اس میں
ایران کے بھی کچھ اثرات ہوں، مگر ہندو اثرات سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔

اس سے ظاہر ہوگا کہ مسلمانوں کی زندگی کا کوئی شعبہ بھی ہندو تہذیب کے اثر سے
خالی نہیں ہے، اسلئے ہماری روزانہ کی معاشرت، عام بول چال اور ریت رسموں کے سارے
الفاظ و اصطلاحات خالص ہندی ہیں، معاشرہ کی بنیاد خاندان پر ہے، اور اردو میں رشتوں
اور ناتوں کے سارے الفاظ ہندی یا ہندوستانی ہیں، مثلاً باپ بیٹا، ماں بیٹی، لڑکا لڑکی،

بہن بھائی، بھاوج، بہنوئی، چچا، چچی، ماموں، ممانی، نانا، نانی، دادا، دادی، ناتی، نتنی یا نواسہ، نواسی، پوتا، پوتی، سالہ، سالی، سلہج، دیور، جیٹھ، دیورانی، جیٹھانی، سمدھی، سمدھن، ساس، سُسر، میکہ، سُسرال، ننھیال، ددھیال، وغیرہ بلکہ خالہ خالو کے علاوہ رشتے ناتے کے سلسلے الفاظ ہندستانی ہیں اور خالہ خالو کے معنی اور محل استعمال بھی دونوں بدل گئے، عربی میں خال ماموں کو کہتے ہیں اور خالہ خالہ کو، اردو میں خالہ کا استعمال تو صحیح رہا مگر خال، خالو بن گیا، اور ماموں کے بجائے خالہ کے شوہر کے لیے استعمال ہونے لگا، یعنی یہ دونوں لفظ بھی ہندستانی بن گئے۔

راگ، راگنی، موسیقی اور رقص وسرود کے سارے الفاظ و اصطلاحات خالص ہندی کے ہیں، مگر اُن کی تفصیل ہمارے موضوع سے خارج ہے، راقم نے کئی سال ہوئے ہندستانی اکیڈمی الہ آباد کے اجلاس میں ایک مقالہ پڑھا تھا، اس میں تفصیل کے ساتھ اردو شاعری میں ہندو کلچر اور ہندستان کے طبعی و جغرافی اثرات دکھلائے تھے یہ مقالہ اکیڈمی کے رسالہ میں شائع ہو چکا ہے[1]، اگر دوسرے کاموں سے فرصت ملی، تو انشاء اللہ کسی موقع پر اُردو زبان میں خالص ہندو مذہب اور ہندو تہذیب کے اثرات دکھانے کی کوشش کیجائیگی۔

**اُردو کی سیاسی اہمیت** آخر میں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اُردو کی سیاسی اہمیت پر بھی ایک نظر ڈال لی جائے، ہندستان کے تمام پڑوسی ملک اسلامی ہیں، جن کی زبان فارسی یا عربی ہے، اردو میں عربی اور فارسی کے الفاظ بکثرت ہیں، اسلئے وہ ان ملکوں میں اجنبی اور نامانوس نہیں ہے، اس کے علاوہ مختلف اسباب و تعلقات کی بنا پر وہ ان تمام ملکوں میں کسی نہ کسی حد تک سمجھی جاتی ہے، سب سے قریبی ملک پاکستان ہے وہ اگرچہ سیاسی حیثیت سے ایک مستقل اور جداگانہ مملکت بن گیا ہے مگر ابھی وہ سیاسی حیثیت کے علاوہ

[1] یہ مضمون اس مجموعہ میں شامل ہے۔

ہر حیثیت سے ہندوستان کا ہی ایک کٹا ہوا ٹکڑا ہے، اور ایک دو پشتوں تک اس کی اس حیثیت میں فرق نہیں آسکتا، اسلئے اس کا ذکر ہی نہیں، اس کے بعد دوسرا پڑوسی ملک افغانستان ہے اس کے ہندوستان کے ساتھ اتنے گوناگوں تعلقات ہیں، اور دونوں ملکوں کے درمیان اس قدر آمد و رفت رہتی ہے کہ اس کے ہر حصہ میں اردو پوری طرح سمجھی جاتی ہے، حتٰے کہ شاہی خاندان کے ارکان تک نہ صرف اردو سمجھتے ہیں بلکہ ان کو اس کے بولنے پر بھی پوری قدرت ہے ابھی حال ہی میں افغانستان کے وزیر اعظم محمود شاہ خاں نے ہندوستان کی پارلیمنٹ میں نہایت فصیح و بلیغ اردو میں تقریر کی تھی، جو اخبارات میں شائع ہو چکی ہے ایران سے اردو کا ایک رشتہ تو فارسی کے واسطہ سے ہے، دوسرے وہاں بھی ہندوستانیوں خصوصًا مسلمانوں کی بڑی آمد و رفت رہتی ہے اسلئے ایران میں بھی اردو اجنبی نہیں ہے عرب اور عراق میں تو مسلمانوں کے مقدس مقامات ہی ہیں، جن کے حج و زیارت کے لئے ہزاروں ہندوستانی مسلمان ہر سال جاتے ہیں بلکہ بہت سے وہاں آباد بھی ہو گئے ہیں اسلئے ان دونوں ملکوں میں اردو پوری طرح سمجھی جاتی ہے اور وہاں اس کی تعلیم کا بھی انتظام ہے عرب سے آگے بڑھ کر مصر و شام کے ملک ہیں، ان سے بھی ایک رشتہ تو عربی کے تعلق سے ہے، دوسرے دنیائے اسلام میں مصر، عربی تعلیم کا سب سے بڑا مرکز ہے، اس کی سب سے بڑی یونیورسٹی جامعۂ ازہر مصر ہی میں ہے، اس میں اردو کی بھی تعلیم ہوتی ہے اور ہندوستان کے سیکڑوں مسلمان طالب علم وہاں حصول تعلیم کیلئے جاتے ہیں، اس لئے مصر میں بھی اردو سے روشناس ہے، شام و فلسطین کا بھی یہی حال ہے، ان کے علاوہ جن جن ملکوں میں عربی بولی جاتی ہے، وہاں اردو بالکل اجنبی زبان نہیں ہے۔

مشرق میں سیلون اور برہما میں ہندوستانیوں کی بڑی تعداد آباد ہے، ان کے

ذریعہ ان دونوں ملکوں میں بھی اُردو پہنچ گئی ہے، مشرق کے سب سے بڑے اسلامی ملک انڈونیشیا کی زبان اگرچہ عربی اور فارسی نہیں ہے، لیکن وہاں عربی کے بڑے اثرات ہیں خصوصاً جاوا اور سماٹرا میں تو عربی کا بڑا اثر ہے، اسی کے ساتھ ہندی اور سنسکرت کا بھی اثر ہے، اس لئے اُردو وہاں کے لئے بھی یکسر اجنبی نہیں ہے، اس کے علاوہ وہ پاکستان و ہندوستان کی زبان سمجھے جانے کی وجہ سے خاص وقعت کی نظر سے دیکھی جاتی ہے، اور انڈونیشیا کی آزادی کے بعد وہاں اُردو کے اثرات اور بڑھ جائیں گے، اس لئے سیاسی حیثیت سے بھی اُردو کی بڑی اہمیت ہے، غرض اس کی جس حیثیت پر بھی نگاہ ڈالی جائے وہ ایک نہایت اہم ترقی یافتہ اور بلند زبان ہے، اس لئے اس کو باقی رکھنا اور ترقی دینا نہ صرف ہندوستانی بلکہ ہر علم دوست کا علمی فرض ہے۔

اس مقالہ میں اُردو کی اہمیت کے جو پہلو دکھائے گئے ہیں، وہ درحقیقت اس کا ایک نامکمل خاکہ ہیں، اگر کوئی صاحب علم ہمت کریں تو اس خاکہ میں رنگ بھر کر اُردو کا ایک نہایت دلکش مرقع تیار کیا جا سکتا ہے اور اس موضوع پر ایک مستقل کتاب لکھی جا سکتی ہے۔



# مولانا عبدالسلام ندویؒ

دارالعلوم ندوۃ العلماء نے اپنے دورِ کمال میں جو نامور فرزند پیدا کیے، اُن میں ایک مولانا عبدالسلام ندوی بھی تھے، وہ اعظم گڈھ کے ایک چھوٹے سے گاؤں علاء الدین پٹی میں سنہ ۱۳۰۰ھ میں پیدا ہوئے، ان کے والد متوسط درجہ کے زمیندار تھے، مگر کاشتکاری بڑے پیمانہ پر کرتے تھے، نیل کی تجارت بھی تھی، اس لیے ان کا شمار گاؤں کے خوش حال لوگوں میں تھا، مولانا عبدالسلام کی تعلیم گھر کے مکتب میں ہوئی، فارسی کی ابتدائی کتابیں مکتب ہی میں ایک معلم سید امداد علی سے پڑھیں اور اس کی تکمیل اپنے خسر مولوی عبداللہ صاحب سے کی۔

فارسی کی تکمیل کے بعد عربی کی تعلیم کے لیے کانپور گئے، اور اس کی ابتدائی تعلیم کانپور اور اس کے بعد آگرہ کی جامع مسجد کے مدرسہ میں حاصل کی، اس زمانہ میں مشرقی اضلاع میں مدرسہ چشمۂ رحمت غازی پور کا بڑا شہرہ تھا، یہاں مولانا کے ایک عزیز مولانا شبلی[۱] مدرس تھے، اس لیے وہ آگرہ سے غازی پور چلے آئے، اور متوسطات تک کی تعلیم چشمۂ رحمت میں پائی، پھر سنہ ۱۹۰۶ء میں دارالعلوم ندوۃ العلماء میں داخل ہوئے اور سنہ ۱۹۱۰ء میں یہاں سے فراغت

---

[۱] ان مولانا شبلی کا وطن جیراجپور ضلع اعظم گڈھ تھا، یہ بھی دارالعلوم ندوۃ العلماء میں مدرس ہو گئے تھے اور درس کے فقیہ اول اور مفتی تھے، راقم الحروف نے بھی ان سے ہدایہ پڑھی ہے، ابھی چند سال ہوئے کہ ان کا انتقال ہوا۔ رحمہ اللہ تعالےٰ۔

حاصل کی اور یہیں ادب کے مدرس مقرر ہو گئے۔

ان میں شعر و ادب اور لکھنے پڑھنے کا ذوق ابتدا سے تھا، چنانچہ مولانا شبلی کی جوہر شناس نگاہ نے اسی زمانہ میں ان کی صلاحیتوں کا اندازہ کر لیا تھا، اور جن لوگوں کو انھوں نے تالیف و تصنیف کی تربیت دی تھی، ان میں ایک مولانا عبد السلام بھی تھے اور ان کے بارہ میں یہ پیشین گوئی کی تھی کہ آگے چل کر وہ ایک اچھے مصنف ہوں گے۔ یہ پیشین گوئی بالکل صحیح ثابت ہوئی، انھوں نے پہلا مضمون ندوہ میں داخلہ کے بعد ہی ۱۹۰۶ء میں "تناسخ" پر لکھا تھا، مولانا شبلی کو یہ مضمون اس قدر پسند آیا کہ اس کو اصلاح کئے بغیر اپنے نوٹ کے ساتھ الندوہ میں شائع کیا اور مولانا کو پانچ روپے انعام دیے، اسی مضمون سے مولانا کی علمی و ادبی زندگی کا آغاز ہوا۔ اور اس کے بعد برابر ان کے مضامین الندوہ میں نکلتے رہے، اور وہ پہلے اس کے سب اڈیٹر پھر اڈیٹر مقرر ہوئے۔

اس کے بعد جب مولانا شبلی نے سیرۃ النبیؐ کی تالیف کا کام شروع کیا تو مولانا عبد السلام کو اپنا لٹریری اسسٹنٹ بنایا، اسی زمانہ میں مولانا ابوالکلام بھی مولانا شبلی کے زیر تربیت تھے، وہ بھی الندوہ کے سب اڈیٹر رہ چکے تھے۔ اور ان کا اور مولانا عبد السلام کا ساتھ رہ چکا تھا، چنانچہ ۱۹۱۲ء میں جب انھوں نے کلکتہ سے اپنا مشہور اخبار الہلال نکالا تو مولانا عبد السلام صاحب کو بھی بلا لیا۔ اور وہ ڈیڑھ دو سال تک الہلال میں کام کرتے رہے، ۱۹۱۴ء میں الہلال کو بنگال گورنمنٹ نے بند کر دیا، اسی سنہ میں ۱۸ر نومبر کو مولانا شبلی کا بھی انتقال ہو گیا۔

مولانا شبلی کے پیش نظر جو مذہبی اور علمی کام تھے اور جن کو وہ اپنی زندگی میں پورا نہ کر سکے تھے، اُن کی تکمیل کے لئے دار المصنفین کا خاکہ بنا کر اپنے شاگرد رشید مولانا سید سلیمان ندوی کو ان کی تکمیل کی وصیت کر گئے تھے، چنانچہ مولانا شبلی کی وفات کے بعد ہی دسمبر ۱۹۱۴ء میں جب انھوں نے دار المصنفین قائم کیا تو مولانا عبد السلام صاحب کو کلکتہ سے اعظم گڈھ بلا لیا، اس وقت سے لے کر وفات تک وہ برابر دار المصنفین سے وابستہ رہے اور مر کر اس سے جدا ہوئے۔

مولانا شبلی کی طرح مولانا سید سلیمان ندوی کی شخصیت بھی بڑی جامع و ہمہ گیر تھی، انھوں نے نہ صرف مولانا شبلی کے ناتمام کاموں کو پورا کیا بلکہ حالات و ضروریات کے مطابق دار المصنفین کے کاموں کا دائرہ اتنا وسیع کر دیا کہ وہ مولانا شبلی کے تخیل سے بہت آگے بڑھ گیا، اور اس کی شہرت عالمگیر ہو گئی، دار المصنفین کے کاموں میں مولانا عبد السلام صاحب ندوی مولانا سید سلیمان ندوی کے دست راست تھے، مگر

ع ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است

مولانا سید سلیمان ندوی کی شخصیت بڑی جامع تھی، ان کے افکار و خیالات نہایت بلند اور ان کے کاموں کا دائرہ بڑا وسیع تھا، اور مولانا عبد السلام صاحب طبعاً نہایت خاموش، گوشہ نشین، قانع اور شہرت و نام و نمود سے بالکل بے نیاز تھے، ان میں ایجاد و اختراع، حوصلہ مندی اور قیادت کا مادہ مطلق نہ تھا، لیکن تصنیفی قابلیت اور زور قلم میں امتیازی حیثیت رکھتے تھے، اس لیے انھوں نے اپنا دائرہ عمل تالیف و تصنیف ہی تک محدود رکھا اور نہایت خاموشی کے ساتھ عمر بھر اس کام کو انجام دیتے رہے، اور اس میں وہ دار المصنفین کے رکن اعظم

تھے، جس پر ان کے مضامین اور تصانیف شاہد ہیں، مولانا سید سلیمان ندوی کی بعض اہم کتابوں مثلاً سیرۃ النبیؐ اور حیات شبلی کی تالیف میں ان کا بھی حصہ ہے، جس کی تصریح ان کتابوں کے مقدمہ میں موجود ہے۔

ادب و انشاء میں وہ نہایت ممتاز تھے، اور علامہ شبلی کی یہ وراثت ان کے حصہ میں زیادہ آئی تھی، چمنستان ادب میں ان کا قلم بڑا سبک خرام تھا، ذہن بڑا اخاذ پایا تھا، سرسری مطالعہ سے کتابوں کا جوہر کھینچ لیتے تھے اور عربی کی ہر اہم اور نئی کتاب سے وہ اپنے کام کی کچھ نہ کچھ باتیں ضرور نکال لیتے تھے، اور اس پر ایک مضمون تیار کر دیتے تھے، چنانچہ ان کے بیشتر مضامین کسی نہ کسی کتاب کے مطالعہ کا نتیجہ ہیں، بلکہ کبھی کبھی وہ ان سے مستقل تصنیف کا خاکہ تیار کر لیتے تھے، چنانچہ سیرۃ عمرؓ بن عبدالعزیز کی تالیف میں انھوں نے اگرچہ بہت سی کتابوں سے مدد لی ہے لیکن اس کا ابتدائی خاکہ سیرۃ العمرین ابن جوزی سے ان کے ذہن میں آیا تھا، اسی میں رنگ بھر کر حضرت عمرؒ بن عبدالعزیز کی سیرۃ کا مرقع تیار کیا، اسی طریقہ پر ان کا ایک رسالہ القضاء فی الاسلام ابن جوزی کی الطرق الحکمیہ سے ماخوذ ہے، ان کو فطری لگاؤ شعر و ادب سے تھا، لیکن مذہبیات سے لے کر شعر و ادب تک ہر موضوع پر لکھنے کی یکساں قدرت تھی، اسی لئے ان کے مضامین میں جس قدر تنوع ہے وہ مشکل سے کسی دوسرے اہل قلم کے مضامین میں نکل سکتا ہے، ایک زمانہ میں معارف کا کوئی نمبر مشکل ہی سے ان کے مضمون سے خالی ہوتا تھا، اگر ان سب کو جمع کیا جائے تو کئی جلدوں میں آئیں گے اور تنوع و رنگا رنگی کا نہایت دلکش نمونہ نظر آئے گا

لیکن طبیعت شاعرانہ اور تخیل پرست تھی، اس لیے محنت و مشقت سے گھبراتے، اور لکھنے کے لئے ایسے ہلکے پھلکے موضوع کا انتخاب کرتے تھے جس میں زیادہ کد و کاوش کی ضرورت نہ ہو، اور اس کمی کو وہ ادبی حسن و لطافت سے پورا کر دیتے تھے، قلم اتنا پختہ اور منجھا ہوا تھا کہ قلم برداشتہ لکھتے تھے اور لکھنے کے بعد مسودہ پر نظر ثانی اور حک و اصلاح کی ضرورت بہت کم پیش آتی تھی۔

محنت کے زیادہ عادی نہ تھے، صرف دن میں تین چار گھنٹے کام کرتے تھے، مگر اس معمول میں فرق نہ آتا تھا، اور اس انہماک سے لکھتے کہ کوئی ہنگامہ اور شور و غل ان کے کام میں خلل انداز نہ ہو سکتا تھا۔ اس پابندی کا یہ نتیجہ ہے کہ سہولت پسندی کے باوجود ان کے کام کی مقدار سب سے زیادہ ہوتی تھی، انھوں نے مختلف موضوعوں پر سیکڑوں مضامین اور ہزاروں صفحات لکھے، ان کی مستقل تصانیف کی تعداد ایک درجن سے زیادہ ہے، اہم تصانیف حسب ذیل ہیں۔

اسوۂ صحابہؓ، دو جلد، مسلمانوں کے لیے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد صحابہ کرامؓ کی زندگی اسوۂ عمل ہے، اس لیے دار المصنفین میں سیرۃ النبیؐ کے ساتھ ہی سیر الصحابہ کی تالیف کا سلسلہ بھی شروع کیا گیا تھا، جو ۱۲ جلدوں میں ہے، اس کے مختلف حصے مختلف رفقاء نے لکھے ہیں، ان میں اسوۂ صحابہ دو جلدوں میں اور اسوۂ صحابیات مولانا عبد السلام صاحب کی تالیف ہیں، پہلی جلد میں عقائد، عبادات، معاملات اور اخلاق و معاشرت وغیرہ کے متعلق صحابہ کرام کے مؤثر و سبق آموز واقعات اور دوسری جلد میں ان کے مذہبی، سیاسی اور علمی کارناموں کو اس انداز سے تحریر کیا گیا ہے جس سے

